

ذو القعدة ۱۴۴۰ھ جولائی ۲۰۱۹ء

بانی مُدیر: حافظ طیّب نواز شہید رحمہ اللہ

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّن مَّنَعَ مَسَاجِدَ اللّٰهِ أَن يُذْكَرَ فِيهَا اسْمُهُ وَسَعَىٰ فِي خَرَابِهَا أُولَٰئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ أَن يَدْخُلُوهَا إِلَّا خَائِفِينَ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ ○ (سورۃ البقرۃ: ۱۱۴)

’’اور اس شخص سے بڑا ظالم کون ہوگا جو اللہ کی مسجدوں پر اس بات کی بندش لگا دے کہ ان میں اللہ کا نام لیا جائے، اور ان کو ویران کرنے کی کوشش کرے۔ ایسے لوگوں کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ ان (مسجدوں) میں داخل ہوں مگر ڈرتے ہوئے۔ ایسے لوگوں کے لیے دنیا میں رسوائی ہے اور انہی کو آخرت میں زبردست عذاب ہوگا۔‘‘

مرکزی جامع لال مسجد

رضی اللہ عنہ

# سیدنا ابوالدرداء

## کی سیدنا سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کو نصیحت

**سیدنا ابوالدرداءرضی اللہ عنہ نےسیدنا سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کوخط میں یہ لکھا:**

”اے میرے بھائی!اپنی صحت اور فراغت کو اُس بلا کے آنے سے پہلے غنیمت سمجھو جس کو تمام انسان مل کر بھی نہیں ٹال سکتے(اِس بلا سے مرادموت ہے)اورمصیبت زدہ کی دعا کو غنیمت سمجھو اور اےمیرے بھائی!مسجد آپ کا گھر ہونا چاہیے یعنی مسجد میں زیادہ وقت اعمال میں گزرے کیونکہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا کہ مسجد ہر متقی کا گھر ہے اور مسجد جن لوگوں کا گھر ہوگی ان کے لیے اللہ نے یہ ذمہ داری لے رکھی ہے کہ انہیں خوشی اور راحت نصیب ہوگی اور وہ پل صراط کو پارکرکے اللہ کی رضا مندی حاصل کریں گے اور اے میرے بھائی!یتیم پر رحم کرو،اسے اپنے قریب کرو اور اسے اپنے کھانے میں سے کھلاؤ کیونکہ ایک مرتبہ ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر اپنے دل کی سختی کی شکایت کی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم چاہتے ہو کہ تمہارادل نرم ہوجائے؟اس نے کہا جی ہاں!حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :یتیم کو اپنے سے قریب کرو ،اس کے سر پر ہاتھ پھیرو اور اسے اپنے کھانے میں سے کھلاؤ اس سے تمہارا دل نرم ہوجائے گا اور تمہاری ہر ضرورت پوری ہوگی ۔اوراے میرے بھائی!اتنا جمع نہ کرو جس کا تم شکر ادا نہ کرسکو کیونکہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ دنیا والا انسان جس نے اس دنیا کے خرچ کرنے میں اللہ کی اطاعت کی تھی اسے قیامت کے دن اس حال میں لایا جائے گا کہ وہ آگے آگے ہوگا اور اس کا مال پیچھے ہوگا ،وہ جب بھی پل صراط پر لڑکھڑائے گا تو اس کا مال اسے کہے گاتم بے فکر ہوکر چلتے رہو(تم جہنم میں نہیں گرسکتے کیونکہ)مال کا جو حق تمہارے ذمہ تھا وہ تم نے ادا کیا تھا۔پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس آدمی نے اس دنیا کے بارے میں اللہ کی اطاعت نہیں کی تھی اسے اس حال میں لایا جائے گا کہ اس کا مال اس کے کندھے کے درمیان ہوگا اوراس کا مال اسے ٹھوکر مار کرکہے گا :تیرا ناس ہو تُونے میرے بارے میں اللہ کے حکم پر عمل کیوں نہیں کیا؟یہ مال اس کے ساتھ باربار ایسا ہی کرتا رہے گا یہاں تک کہ وہ ہلاکت کو پکارنے لگے گا ۔اور اے میرے بھائی!مجھے بتایا گیا ہے کہ تم نے ایک خادم خریدا ہے حالانکہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ بندہ کا اللہ سے اور اللہ کا بندے سے تعلق اس وقت تک رہتا ہے جب تک کہ اس کی خدمت نہ کی جائے ،اپنے کام وہ خود کرے اورجب اس کی خدمت ہونے لگتی ہے تو اس پر حساب واجب ہوجاتا ہے۔ام درداء نے مجھ سے ایک خادم مانگا اور میں ان دنوں مال دار بھی تھا لیکن میں نے چونکہ حساب والی حدیث سن رکھی تھی اس وجہ سے مجھے خادم خریدنا پسند نہ آیا۔اوراے میرے بھائی!میرے لیے اور تمہارے لیے کون اس بات کی ضمانت دے سکتا ہے کہ ہم قیامت کے دن ایک دوسرے سے مل سکیں گے اور ہمیں حساب کو کوئی ڈر نہ ہوگا؟اور اے میرے بھائی! حضورصلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہونے کی وجہ سے دھوکے میں مت آجانا کیونکہ ہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بہت لمبا عرصہ گزار لیا ہے اور اللہ ہی خوب جانتے ہیں کہ ہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کیا کیا ہے“۔

[ابونعیم فی الحلیۃ:ج۱،ص۲۱۴]

بسم اللہ الرحمن الرحیم


# نوائے افغان جہاد

جلد نمبر ۱۲، شمارہ نمبر ۷

ذوالقعدۃ ۱۴۴۰ھ    جولائی 2019ء


سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جب کہ لوگ حساب کتاب کے لیے کھڑے ہوں گے تو کچھ لوگ اپنی گردن پر تلواریں رکھے ہوئے آئیں گے، جن سے خون ٹپک رہا ہو گا... یہ لوگ جنت کے دروازے پر جمع ہو جائیں گے، لوگ دریافت کریں گے کہ: یہ کون لوگ ہیں (جن کا حساب کتاب بھی نہیں ہوا، سیدھے جنت میں آ گئے)؟ انہیں بتایا جائے گا کہ یہ شہید ہیں جو زندہ تھے، جنہیں رزق ملتا تھا''۔



## اس شمارے میں




تجاویز، تبصروں اور تحریروں کے لیے اس برقی پتے (E-mail) پر رابطہ کیجیے۔

nawai.afghan@tutanota.com

ٹیلی گرام کے لیے:

Channel: t.me/shabaneshariyat1

تبصروں اور تحریروں کے لیے @nawaiafghanjihad



قیمت فی شمارہ: ۲۵ روپے


## قارئین کرام!

عصرِ حاضر کی سب سے بڑی صلیبی جنگ جاری ہے۔ اس میں ابلاغ کی تمام سہولیات اور اپنی بات دوسروں تک پہنچانے کے تمام ذرائع' نظامِ کفر اور اس کے پیروؤں کے زیرِ تسلط ہیں۔ ان کے تجزیوں اور تبصروں سے اکثر اوقات مخلص مسلمانوں میں مایوسی اور ابہام پھیلتا ہے، اس کا سدِ باب کرنے کی ایک کوشش کا نام 'نوائے افغان جہاد' ہے۔

**نوائے افغان جہاد**

- اعلائے کلمۃ اللہ کے لیے کفر سے معرکہ آرا مجاہدین فی سبیل اللہ کا مؤقف مخلصین اور محبین مجاہدین تک پہنچاتا ہے۔
- افغان جہاد کی تفصیلات، خبریں اور محاذوں کی صورت حال آپ تک پہنچانے کی کوشش ہے۔
- امریکہ اور اس کے حواریوں کے منصوبوں کو طشت از بام کرنے، اُن کی شکست کے احوال بیان کرنے اور اُن کی سازشوں کو بے نقاب کرنے کی ایک سعی ہے۔

اس لیے ..........

اِسے بہتر سے بہترین بنانے اور دوسروں تک پہنچانے میں ہمارا ساتھ دیجیے

# یہ لہو کارروا ں کارروا ں جائے گا!

سانحہ لال مسجد و جامعہ حفصہ کو بارہ سال بیت گئے... بارہ سال کا عرصہ کچھ زیادہ نہیں ہوتا لیکن ان بارہ سالوں نے بہت کچھ بدل کر رکھ دیا ہے... وانا آپریشن کے بارے میں لال مسجد کے دارالافتاء سے جاری ہونے والا فتویٰ ہی پاکستانی حکمرانوں کی نظر میں کھٹک رہا تھا، کہ چند سالوں بعد اسلام آباد میں یکے بعد دیگرے سات مساجد کو ''تعمیراتی منصوبوں کی راہ میں رکاوٹ'' کے نام پر مسمار کر دیا گیا... اس پر جامعہ حفصہ کی طالبات نے وہ احتجاجی تحریک شروع کی جو بعد میں ''شریعت یا شہادت'' کا عنوان بنی اور لال مسجد و جامعہ حفصہ کے نام بھی اسلام کی تاریخِ عزیمت میں نمایاں طور پر ثبت ہو گئے... آج پوری دنیا میں اسلام کی اجنبیت کا دور ہے اور دین کی تعلیمات کا عملی نفاذ معطل ہے اور انہیں بحال کروانے کے لیے جس کٹھن اور مصائب سے بھری راہوں والی جدوجہد درکار ہے 'اُس سے ہر خاص و عام دامن جھاڑ کر اپنے لیے مختلف حیلے بہانوں سے رخصت کی راہیں تلاشنے میں سرگرداں ہے... ایسے میں اللہ تعالیٰ نے اہلِ عزیمت کے اس گروہ کو شہر اسلام آباد میں کھڑا کیا... اِن طلبہ و طالبات افضل ترین جہاد کی نبوی بشارت سنی، اُسے حرزِ جان بنایا اور اپنی جانیں اس بشارت کا مصداق بننے کے لیے وار دیں!

أفضل الجهاد من قال كلمة حق عند سلطان جائر

''سب سے افضل جہاد اس شخص کا ہے جو ظالم و جابر حکمران کے سامنے حق بات کہے!''

اہلِ ایمان کا یہی وہ مبارک اور سعادت مند گروہ تھا کہ جس نے دنیا کی زندگی پر آخرت کے درجات کو ترجیح دی اور صرف زبانی کلامی نہیں بلکہ عملی طور پر قافلۂ آخرت کے راہیوں میں شامل ہونے کے لیے دنیا کی عزیز سے عزیز ترین متاع کو قربان کر دیا... یوں یہ طلبہ و طالبات 'نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اُس بشارت سے بھی اپنا حصہ پا گئے جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''سیّد الشہداء حمزہ ابنِ عبد المطلب رضی اللہ عنہ ہیں اور وہ شخص جو سلطانِ جابر کے سامنے کلمۂ حق بلند کرنے کی پاداش میں قتل کر دیا جائے''۔

یہ سعید گروہ ظاہری طور پر قوت و اختیار والوں اور جبر و قہر والوں کے ہاتھوں مٹا دیا گیا، دنیا والوں کی نظر میں فنا کے گھاٹ اتار دیا گیا، زندگی کی رعنائیوں اور رنگینیوں کے اسیروں کے نزدیک اپنا سب کچھ برباد کروا بیٹھا... لیکن میرے رب کے پیمانے 'یہاں کے اندازوں اور تجزیوں تبصروں سے کہیں الگ اور جدا ہیں... یہ میرا رب ہی تو ہے جو مٹی کی گہرائیوں میں دفن ہونے والے بیج کو پھاڑتا ہے اور اُس سے قرآن مجید کی اصطلاح میں 'سات بالیں نکالتا ہے، جن میں سے ہر بال میں سو سو بیج ہوتے ہیں!' جو رب ایک بیج میں یہ برکت ڈالے دیتا ہے وہ بھلا اِن مٹی میں رُل جانے والوں اور دین کی خاطر قربان ہو جانے والوں کی کیوں قدر نہ کرے گا؟ دنیا ہی کی محدود سوچ رکھنے والوں کے برعکس 'اللہ تعالیٰ کے منصوبے اور تدبیریں بڑی باریک اور طویل ہوتی ہیں، وہ العزیز بھی ہے اور اللطیف بھی! لہٰذا جب چہار جانب مایوسیاں ڈیرے ڈال لیں، دل ڈولنے لگیں اور اعصاب و قویٰ جواب دینے لگیں 'تب وہ اپنے منصوبوں کی کامیابی کی راہیں نکالتا ہے اور وہاں وہاں سے نکالتا ہے جہاں سے کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں ہوتا!... اسی منظر کو قرآن مجید بیان کرتا ہے:

اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ وَ لَمَّا يَاْتِكُمْ مَّثَلُ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ ؕ مَسَّتْهُمُ الْبَاْسَآءُ وَ الضَّرَّآءُ وَ زُلْزِلُوْا حَتّٰى يَقُوْلَ الرَّسُوْلُ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ مَتٰى نَصْرُ اللّٰهِ ؕ

''کیا تم یہ خیال کرتے ہو کہ (یونہی) بہشت میں داخل ہو جاؤ گے اور ابھی تم کو پہلے لوگوں کی سی (مشکلیں) تو پیش آئی ہی نہیں۔ ان کو (بڑی بڑی) سختیاں اور تکلیفیں پہنچیں اور وہ (صعوبتوں میں) ہِلا ہِلا دیئے گئے یہاں تک کہ پیغمبر اور مومن لوگ جو اُن کے ساتھ تھے سب پکار اٹھے کہ کب اللہ کی مدد آئے گی؟''

تب اللہ تعالیٰ کی طرف سے فرمایا جاتا ہے:

اَلَآ اِنَّ نَصۡرَ اللّٰهِ قَرِیۡبٌ

"دیکھو اللہ کی مدد (عن) قریب (آیا چاہتی) ہے"۔

یہ تو سعید گروہ کے احوال ہوئے، جو اپنے رب سے کیا گیا سودا چُکا گیا اور اُن کی فلاح و سعادت کی شہادتیں اللہ تعالیٰ نے مختلف انداز سے دنیا والوں کو دِکھلا بھی دیں، کہیں اسلام آباد کے مختلف سیکٹروں کے قبرستانوں میں دفن کیے گئے معصوم حفاظ کرام کی قبور سے تلاوت کلام پاک سنائی دینے لگی جسے عام لوگوں نے بھی اپنے کانوں سے سُنا، کہیں غازی عبد الرشید شہید رحمہ اللہ کا بعد از شہادت مسکراتا چہرہ 'فوز و فلاح پا جانے کی گواہی دے رہا تھا اور کہیں روجھان مزاری کے قبرستان کی مٹی مہک اُٹھی کہ اُس میں امام عزیمت غازی شہید رحمہ اللہ مدفون ہوئے!

دوسرا گروہ تھا شقی لوگوں کا! جنھوں نے مساجد کے تحفظ کی خاطر اُٹھنے والوں کو آہن و بارود کا نشانہ بنایا، فحاشی و عریانی کے خلاف آواز اٹھانے والی باپردہ اور باعصمت خواتینِ اسلام کو بندوقوں اور آتشیں اسلحے سے شہید کیا، صبح سے شام تک حفظ قرآن کی سعادت حاصل کرنے والے اور تلاوت قرآن کا دور کرنے والے معصوم اور ننھے حفاظ قرآن کو سفید فاسفورس[1] سے پگھلا دیا، غازی شہید رحمہ اللہ کی ضعیف والدہ تک کے جسد خاکی پر سفید فاسفورس چھڑکا کہ اُن کی لاش کو اُن کی صاحب زادیاں تک نہ پہچان سکیں! اس پورے گروہ کا تذکرہ کیا کرنا! اِن کے سردار اور اپنے زمانے کے فرعون 'مشرف کو ہی دیکھ لیجیے! ہم نے شروع میں عرض کیا تھا کہ بارہ سال کا عرصہ کچھ زیادہ نہیں ہوتا... بارہ سال ہی تو بیتے ہیں کہ وہی مشرف جو فرعونیت کی انتہا پر تھا، آج کس حال میں ہے؟ آج وہ "ایمائیلی ڈوسز" نامی بیماری میں مبتلا ہے! خود اُسی کے بقول یہ بیماری لاکھوں میں سے ایک کو ہوتی ہے اور اطباء حضرات کے بقول اس بیماری میں انسان کے اعضائے رئیسہ اندر ہی اندر آہستہ آہستہ گھلنے، پگھلنے اور ٹوٹنے لگتے ہیں... سو عقل و خرد والو! کیا عبرت نہیں پکڑو گے؟! وہ جس نے گلاب کی پنکھڑیوں جیسے نازک گالوں والے بچوں کو اور پاک باز خواتین کو سفید فاسفورس سے پگھلایا تھا، اب وہ الٰہی انتقام کی زد میں ہے اور اندر ہی اندر پگھل رہا ہے! اللہ کے قرآن کو دل کی آنکھوں سے پڑھیں تو سہی، کہ اللہ تعالیٰ ہر دور میں فراعین اور جبابرۂ وقت کے لیے عزیز ذوانتقام ہیں:

اِنَّ رَبَّكَ لَبِالۡمِرۡصَادِ (الفجر: ۱۴)

"یقیناً تیرا رب گھات لگائے ہوئے ہے"۔

اے اہل پاکستان! سانحہ لال مسجد و جامعہ حفصہ کوئی معمولی واقعہ نہیں تھا... یہاں صرف اس سانحہ کے سب سے بڑے مجرم کا سرسری احوال ذکر کر دیا گیا ہے وگرنہ آپ اپنے قرب وجوار میں دیکھ لیں کہ جس جس فرد نے اس سانحہ میں جتنا جتنا کردار ادا کیا وہ اُتنا ہی اللہ کی پکڑ اور انتقام کی زد میں آچکا ہے یا دھیرے دھیرے آرہا ہے! اور کیا یہ بھی حقیقت نہیں ہے کہ اس سانحہ کے بعد اہل پاکستان کو سکون و چین کا کوئی ایک دن بھی دیکھنا نصیب نہیں ہوا... "دہشت گردی" تو رہی اپنی جگہ! اس کو اگر آپ کی حکومت اور فوج نے "کچل" بھی دیا ہے اور "دہشت گردوں" کی "کمر توڑ کر رکھ دی ہے" تب بھی کوئی ایک مصیبت بھی تو ایسی نہیں جس سے اہلِ پاکستان کی جان خلاصی ہوئی ہو! بد عنوانی اور کرپشن کا ہر جانب دور دورہ ہے، حکمران ہیں کہ پورے ملک و قوم کو عالمی مالیاتی اداروں کے ہاں گروی رکھوا چکے ہیں، معاشرے میں بدامنی انتہا پر ہے، ہر طرف مارا ماری اور افراتفری کا عالم ہے، معاشی حالات کی تنگی نے ہر خاص و عام کو باؤلا کر رکھا ہے، مہنگائی نے حقیقی معنوں میں دو وقت کی روٹی کا حصول مشکل بنا دیا ہے، ٹیکسوں کی بھرمار اور حکومتی و سرکاری غنڈہ گردی نے عوام کو بے حال کر رکھا ہے، ہسپتالوں میں مریض ایڑیاں رگڑ رہے ہیں کہ مہنگی ادویات خریدنے اور علاج معالجہ کے لیے جیب بھی دھیلا بھی نہیں ہے، عدالتوں میں عامۃ المسلمین رُل رہے ہیں لیکن انصاف کے حصول سے محروم ہیں، نوجوان نسل 'ناصرف اپنے والدین اور بڑوں کی گستاخیوں اور نافرمانیوں میں ایک دوسرے کو مات دینے میں لگی ہے بلکہ اخلاقی حوالے سے بھی معاشرے میں گراوٹ اس قدر ہے کہ جس کا بیان مشکل ہے، گمراہیوں اور بے دینی نے گھر گھر کو اپنی آماج گاہ بنا رکھا ہے... ان سب حقائق کو بھی دیکھیں اور پھر اگر خاص دنیاداروں کی نظر سے سوچنا ہے تو سوچیے کہ مشرف نے جامعہ حفصہ اور لال مسجد کے طلبہ و طالبات کا محاصرہ کیا اور اُن کے لیے پانی، بجلی،

---

[1] واضح رہے کہ اس سانحہ میں شہید ہونے والے اکثر شہداء کی جسدہائے خاکی سفید فاسفورس بموں سے پگھلا دیے گئے تھے، اور اس کی تصدیق سابق کور کمانڈر راولپنڈی لیفٹیننٹ (ر) جنرل جمشید گلزار کیانی نے اپنے ایک ٹی وی انٹرویو میں بھی کی

گیس اور دیگر ضروریاتِ زندگی کا حصول ناممکن بنا دیا... جولائی کے گرم ترین ایام اور پانی و بجلی سے محرومی! یہ اللہ والے خشک حلقوم لیے، بلکہ لہو سے تر حلقوم لیے پیاسے ہی اپنے رب کے پاس پہنچ گئے کہ وہاں پہنچ کر جام طہور سے ہی پیاس بجھائی ہو گی! لیکن ہم میں سے ہر کوئی سوچے کہ اُس کے بعد اہلِ پاکستان کو آہستہ آہستہ اللہ کی ان نعمتوں کے چھن جانے کا سامنا ہے یا نہیں؟ کیا جولائی ۲۰۰۷ء سے پہلے بھی بجلی، گیس اور پانی و پٹرول کی قلت کا یہی عالم تھا؟ یہ پاکستان دریاؤں کی سرزمین ہے لیکن آج ہر کوئی پانی کی قلت کا رونا رو رہا ہے! گیس کے ذخائر میں دنیا میں غالباً دوسرے یا تیسرے نمبر پر پاکستان آتا ہے لیکن سرد موسم شروع ہوتا نہیں اور گھریلو و صنعتی صارفین کے لیے گیس کی بندش کا آغاز ہو جاتا ہے! بجلی کے ذخائر میں اضافہ کے لیے ہر حکومت اپنی طرف سے جان مار دیتی ہے لیکن بجلی ہے کہ ندارد! سو یہ سب کچھ سوچنے سمجھنے والوں کے لیے کافی نہیں کہ اپنی روش کو بدلیں!

کہا جاتا ہے کہ وہ اکیلے مشرف کی پالیسیاں تھیں، لیکن جناب! وہ اکیلا مشرف تو رخصت ہوا اور اُس کی رخصتی کو بھی گیارہ سال گزر چکے ہیں! لیکن اُس کی پالیسیاں ہنوز جاری و ساری ہیں! کسی ایک دن کے لیے بھی اُس کی کسی ایک پالیسی کو بھی معطل نہیں کیا گیا! اگر حالات میں سدھار چاہتے ہیں تو اُن تمام پالیسیوں سے رجوع کرنا ہو گا جن کی بدولت یہ حالت پیش آئے ہیں! شریعتِ اسلامیہ کی عملی تنفیذ کے بغیر مشکلات و مصائب سے نکلنے کا کوئی راستہ سرے سے ہے ہی نہیں! لاکھ سر پٹخ لیں، دماغ لڑا لیں، تدبیریں گھڑ لیں اور وسائل صرف کر لیں... لیکن معاشرہ جن مسائل اور مصائب کی زد میں ہے وہ دور ہوں گے تو صرف اور صرف رجوع الی اللہ ہی کے نتیجے میں دور ہوں گے! پھر اس "دہشت گردی کے خلاف جنگ" کو، جو کہ کچھ عرصہ پہلے تک "ہماری جنگ" تھی لیکن اس "ہماری جنگ" نے چولیں ایسی ہلائی ہیں کہ اب اسے وہی "پرائی جنگ" کہہ رہے ہیں جو "ہماری جنگ" کی مالا جپا کرتے تھے! اس "پرائی جنگ" سے فوری نکلنے کی ضرورت ہے! ہمارے اصل دشمن مشرکینِ بھارت ہیں، جو کہ ہماری تاک میں ہیں اور وہاں ہونے والے حالیہ انتخابات کے بعد یہ صورت حال مزید واضح تر ہو گئی ہے کہ پوری ہندو قوم بی جے پی کی شکل میں جنگ جو اور انتہا پسند قیادت پر راضی اور مطمئن ہے! لیکن یہاں اس خطرے کا کسی کو سرے سے ادراک ہی نہیں! اور ادراک ہو بھی تو کیا ہو سکتا ہے؟ جب قوم کو اپنے ہی مسائل میں الجھا کر اور "روٹی ٹکر" کی فکر میں ہی غلطاں کر کے اپنی دین دشمن پالیسیاں جوں کی توں جاری رکھنی ہے تو گائے کے پجاریوں سے مقابلے کا کس میں حوصلہ ہو گا؟!

اِن ہندو انتہا پسندوں کا مقابلہ اس پورے خطے میں انتہا پسند ہی کریں گے! جی ہاں! مجاہدین ہی مشرکینِ ہند کے خلاف پہلی دفاعی لائن بھی ہیں اور آخری بھی! کشمیر میں "شریعت یا شہادت" کی صدائیں بھی اسی دفاعی لائن کی طرف سے اٹھائی جا رہی ہے اور پاکستان میں بھی یہی اصحابِ عزیمت' اس قوم کے لیے خیر اور بھلائی کا سبب بنیں گے اور لال مسجد و جامعہ حفصہ کے شہدا کی طرف سے لگائے جانے والے نعرے "شریعت یا شہادت" کو عملی جامہ پہنائیں گے، باذن اللہ!

سو' یہ بارہ سال تو تیزی سے گزر گئے... آزمائشوں اور صعوبتوں میں سسکنے والوں کے بھی گزر گئے اور عیاشیوں اور خرمستیوں میں بدمست رہنے والوں کے بھی گزر گئے... اور ہم سب کی زندگیوں کے باقی ماہ و سال بھی یوں ہی تیزی سے گزر جائیں گے۔ اگر آج بھی ہم میں سے کوئی اپنی گزشتہ زندگی کے ماہ و سال پر سرسری نظر دوڑائے تو اُسے یوں ہی محسوس ہو گا کہ گویا ایک یا دو دن میں ہی سب وقت گزر گیا! اسی حقیقت کو قرآن مجید میں جابجا بیان کیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ بروزِ حشر اسی بابت دریافت فرمائیں گے:

قٰلَ كَمْ لَبِثْتُمْ فِي الْاَرْضِ عَدَدَ سِنِيْنَ ○ قَالُوْا لَبِثْنَا يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ فَسْـَٔلِ الْعَآدِّيْنَ ○ قٰلَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا لَّوْ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ

(المومنون: ۱۱۲۔۱۱۴)

"(اللہ) پوچھے گا کہ تم زمین میں کتنے برس رہے؟ وہ کہیں گے ہم ایک یا ایک روز سے بھی کم رہے تھے شمار کرنے والوں سے پوچھ لیجیے۔ (اللہ) فرمائے گا کہ (وہاں) تم (بہت ہی) کم رہے کاش تم جانتے ہوتے"۔

لہٰذا یہ تھوڑے سے دن ہیں اور قلیل سی مدت ہے... اسے اپنے رب سے بغاوت اور اُس کو خفا کرنے والے افعال و اعمال میں کھپانے کی بجائے اور شریعتِ مطہرہ کے احکامات کے بارے میں مداہنت و رخصت کا رویہ اپنانے کی بجائے، اپنے رب کو راضی کرنے، اُس کے راستوں پر استقلال سے چلنے اور دینِ مبین کے معاملہ میں عزیمت و استقامت کا راستہ اپنانے میں کھپا دیں! اگر یہ کر لیں گے تو یقین جانیں "پھر اس کے بعد کا ہر منظر سہانا ہے!"

☆☆☆☆☆

# تکبر کی تعریف اور اس کا علاج

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی نوراللہ مرقدہ

تکبر کا حاصل یہ ہے کہ کسی کمالِ دنیوی یا دینی میں اپنے کو دوسرے سے اس طرح بڑا سمجھنا کہ دوسرے کو حقیر سمجھے۔ پس اپنے کو بڑا سمجھنا اور دوسرے کو حقیر سمجھنا یہ تکبر کی حقیقت ہے جو حرام ہے اور معصیت ہے۔ اس لیے جب اپنے کسی کمال پر نظر جائے تو یہ مراقبہ کر لیا کریں جس سے ان شاء اللہ تعالیٰ تکبر سے حفاظت رہے گی۔ وہ مراقبہ یہ ہے:

الف) اگرچہ میرے اندر یہ کمال ہے مگر میرا پیدا کیا ہوا نہیں۔ حق تعالیٰ کا عطا فرمایا ہوا ہے۔

ب) اور عطا بھی میرے کسی استحقاق سے نہیں ہوا بلکہ محض اللہ تعالیٰ کا عطیہ اور رحمت ہے۔

ج) پھر عطا کے بعد اس کا بقا(بقایا رہنا) میرے اختیار میں نہیں بلکہ حق تعالیٰ جب چاہیں چھین لیں۔

د) اور اگرچہ اس دوسرے شخص میں فی الحال یہ کمال نہیں ہے مگر آئندہ ممکن ہے کہ میرے کمال سے زیادہ اس کو یہ کمال اس طرح حاصل ہو جاوے کہ میں اِس کمال میں اُس کا محتاج ہو جاؤں۔

ہ) یا فی الحال ہی اس شخص میں کوئی ایسا کمال ہو جو مجھ سے مخفی(پوشیدہ) ہو اور دوسروں پر ظاہر ہو یا سب سے ہی مخفی ہو اور حق تعالیٰ کو معلوم ہو جس کے اعتبار سے اس کے اوصاف کا مجموعہ میرے اوصاف کے مجموعہ سے زیادہ ہو۔

س) اگر کسی کا کوئی کمال بھی ذہن میں نہ آوے تو یہ احتمال قائم کرے کہ شاید یہ شخص اللہ کے نزدیک مقبول ہو اور میں غیر مقبول ہوں۔ یا اگر میں بھی مقبول ہوں تو یہ مجھ سے زیادہ مقبول ہو۔ تو مجھ کو کیا حق ہے کہ اس کو حقیر سمجھوں۔

و) اور اگر بالفرض سب باتوں میں یہ مجھ سے کم ہی ہے تو ناقص کا کامل پر حق ہوتا ہے، مریض کا صحیح پر اور ضعیف کا قوی پر، فقیر کا غنی پر۔ لہٰذا مجھ کو چاہیے کہ اس پر شفقت اور رحم کروں۔ اس کی تکمیل میں کوشش کروں اور اگر اس کی طاقت نہ ہو یا فرصت نہ ہو تو دعائے تکمیل ہی سہی۔ اس خیال کے بعد اس کی تکمیل کے لیے کوشش شروع کر دے۔ اس تدبیر سے اس شخص کے ساتھ تعلق شفقت کا پیدا ہو جائے گا اور طبیعت کا خاصہ ہے کہ جس کی تکمیل اور تربیت میں کوشش کرتا ہے اس سے محبت ہو جاتی ہے اور محبت کے بعد تحقیر نہیں ہوتی۔

ز) اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو کبھی کبھی اس کے ساتھ خوش اخلاقی سے بات چیت کر لیا کرے۔ اس کا مزاج پوچھ لیا کرے۔ اس سے ایک دوسرے سے تعلق ہو جاتا ہے اور ایسے تعلق کے بعد تحقیر جاتی رہتی ہے۔

## تکبر کا ایک پائیدار علاج:

تکبر کا ایک علاج یہ ہے کہ عادات قلیل الجاہ لوگوں کے لیے اختیار کیے جاویں(یعنی ان لوگوں کی عادتیں اختیار کیا جائیں جن کو زیادہ عزت و شہرت حاصل نہیں) مثلاً کپڑے میں پیوند لگا کر پہنے بلکہ غیر میل کا پیوند لگائے اگر اتنا اور کرے کہ ایک ہفتہ یا ایک مہینہ تو ایسا لباس پہنے اور ایک ہفتہ اور ایک مہینہ عمدہ لباس پہنے تو اس طرح چونکہ نفس کو زیادہ انقباض اور تکلیف ہو گی اس لیے زیادہ مجاہدہ اور جلد اصلاح ہو گی۔

## تکبر کے مفاسد اور معالجات:

صاحبو! اپنے آپ کو بڑا سمجھا ایسا فعل ہے جس میں مفاسد ہی مفاسد (برائیاں ہی برائیاں) ہیں، آدمی اپنے آپ کو کبھی بڑا نہ سمجھے۔ اگر یوں ذہن میں نہ آوے تو چاہیے بہ تکلف اس کی مشق کرے۔ اہل اللہ نے اس کی تدابیر لکھی ہیں، وہ یہ ہیں کہ اگر اپنے سے چھوٹے کو دیکھے تو اس وقت یہ خیال کرے کہ یہ مجھ سے عمر میں چھوٹا ہے اس نے گناہ کم کیے ہیں میری عمر زیادہ ہے گناہ بھی میرے زیادہ ہوں گے اور اپنے سے بڑے کو دیکھے تو یوں خیال کرے کہ اس کی عمر زیادہ ہے اس نے نیکیاں مجھ سے زیادہ کی ہوں گی۔ لوگ ان باتوں کو توہمات سمجھتے ہیں لیکن یہ توہمات ہی کام دینے والے ہیں۔

بڑے بننے میں لوگوں کو مزہ آتا ہے حالانکہ چھوٹے ہونے میں مزہ ہے کیونکہ بڑے بننے میں سارے بار اُس پر آجاتے ہیں۔ ہاں اگر منجاب اللہ کوئی خدمت اس کے سپرد ہو جائے تو اس کی مدد ہوتی ہے اور خود بڑا بننے میں مدد نہیں ہوتی۔

وہ بڑائی بھی کو بلا قصد خود بخود ملے وہ بھی خطرہ سے خالی نہیں۔ تو خود بڑا بننے کا تو کچھ کہنا ہی نہیں۔ اور ایسے لوگ کم ہیں کہ سامان بڑائی کا ہو اور گمان بڑائی نہ آوے۔ یہ صدیقین (بڑے درجہ کے اولیا) کا کام ہے۔

## تکبر کا علمی و عملی علاج:

بعض سمجھ دار ایسے ہوتے ہیں کہ باوجود امارت اور دولت کے نہایت متواضع ہیں(یعنی اپنے کو کچھ نہیں سمجھتے) مگر اکثروں کی حالت اس کے خلاف ہی ہے۔ ان متکبروں کو سمجھنا چاہیے کہ ہم ایسی چیز پر تکبر کرتے ہیں جس کا حصول ہمارے اختیار میں نہیں اور حصول تو کیا اختیار میں ہوتا اس کا بقا(باقی رکھنا) بھی تو اختیار میں نہیں۔ پھر ایسی چیز پر تکبر کرنے سے کیا فائدہ؟ یہ تو تکبر کا علمی علاج ہے اور عملی علاج یہ ہے کہ غربا کی تعظیم و تواضع کریں، خوشی سے نہ ہو سکے تو بہ تکلف ہی کریں۔ ان سے خوش خلقی اور نرمی اور شیریں کلامی سے پیش آئیں۔ وہ جب ملنے آئیں تو کھڑے ہو جایا کریں۔ ان کی دل جوئی کریں۔

(بقیہ صفحہ ۶۱ پر)

# شکر کی ضرورت اور اس کا طریقہ

محی السنۃ حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب ہردوئی رحمۃ اللہ علیہ

الحمدللہ نحمدہ ونستعینه ونستغفره ونومن به ونتوکل علیه ونعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیات اعمالنا من یهده اللہ فلا مضل له ومن یضلله فلا هادی له ونشهد ان لا اله الا اللہ وحده لا شریک له ونشهد ان سیدنا ومولانا محمدا عبده ورسوله صلی اللہ علیه وعلی اله و اصحابه وبارک وسلم تسلیما کثیراکثیرا۔اما بعد!

فاعوذباللہ من الشیطان الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَاِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكُمْ لَىِٕنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ وَلَىِٕنْ كَفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِيْ لَشَدِيْدٌ

”اور وہ وقت یاد کرو جب کہ تمہارے رب نے تم کو اطلاع فرمادی کہ اگر تم شکر کروگے تو تم کو زیادہ نعمت دوں گا اور اگر تم ناشکری کروگے تو میرا عذاب بڑا سخت ہے“۔

اس وقت ایک آیت کریمہ کی تلاوت کی گئی ہے، اس میں جو مضمون بیان کیا گیا ہے اس کی توضیح و تشریح کے لیے پہلے ایک بات عرض کردی جائے۔

## عبادات دو قسم کی ہیں:

عبادات دو قسم کی ہیں، ایک وہ ہیں کہ جن کے لیے وقت مقرر ہے، معین ہے، مقررہ وقت آنے پر یہ ان کو ادا کیا جائے گا، وقت سے پہلے ان کا ادا کرنا صحیح نہیں ہے۔ اس قسم کی عبادتوں کو آسانی کے لیے 'موقت' کہہ دیا جائے۔ دوسری وہ عبادتیں ہیں کہ ان کے لیے کوئی وقت مقرر نہیں بلکہ ہمہ وقت ان کے کرنے کا حکم ہے۔ اس قسم کی عبادتوں کو ہمہ وقتی عبادت یا غیر موقت کہہ دیا جائے۔

پہلی قسم کی عبادتیں کہ جن کے لیے وقت مقرر ہے وہ ہے نماز، روزہ، حج کہ ان کے لیے وقت مقرر ہے۔ صبح صادق کے بعد فجر کی نماز فرض ہے۔ زوال کے بعد ظہر کی نماز کا وقت ہے، پھر اس کے تھوڑی دیر کے بعد عصر کی نماز کا وقت ہے، سورج غروب ہونے کے بعد مغرب کی ناز کا وقت ہے، ایسے ہی عشاء کی نماز کے لیے وقت مقرر ہے، یہ تو نماز کا معاملہ ہے۔ پھر رمضان شریف کا زمانہ آگیا تو روزہ رکھنا فرض ہوگا، اس کا مہینہ جیسے ہی گیا اب روزہ فرض نہیں، چھٹی ہے۔ اور وہ عبادتیں کہ جن کے لیے وقت مقرر نہیں وہ ہیں صبر اور شکر۔ ان کے لیے کوئی وقت مقرر نہیں بلکہ جیسا حال ہوگا ویسا حکم ہوگا، جیسا معاملہ پیش آئے اس کے لیے ویسا ہی حکم ہے، طبیعت کے حلاف معاملہ پیش آئے تو حکم ہے کہ صبر کرے، طبیعت کے موافق حالات پیش آئیں تو حکم ہے کہ شکر کرے۔

## بس اب دل میں خیال ہے تیرا:

صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک انسان کو جو حالات پیش آتے ہیں اس کی دو ہی صورتیں ہیں، ایک تو جس طرح سے اس کا جی چاہتا تھا اسی طرح وہ معاملہ ہوگیا، اور ایک یہ کہ معاملہ پسند اور مزاج کے خلاف ہو۔ ظاہر ہے کہ انسان اللہ کا بندہ ہے، بندہ کا کام ہے کہ جس وقت کے لیے مالک کا جو حکم ہو اس کی تعمیل کرے، یہی اس کی بندگی کا تقاضا ہے۔ اب مزاج کے خلاف معاملہ پیش آئے تو حکم ہے کہ صبر کرو۔ اس لیے اس وقت صبر کرنا ہی عبادت و بندگی ہے۔ جب طبیعت کے موافق معاملہ پیش آئے تو حکم ہے کہ شکر کرو اس لیے کہ اس وقت شکر کرنا ہی عبادت و بندگی ہے۔ اسی کو حضرت مجذوبؒ نے اپنے الفاظ میں فرمایا ہے

کبھی نظر میں جمال ہے تیرا
کسی نظر میں جلال ہے تیرا
بس اب دل میں خیال ہے تیرا
کسی کا اِس میں گزر نہیں ہے

## صبر و شکر ہمہ وقتی عبادت ہیں:

تو صبر و شکر ان دونوں عبادتوں کا تعلق حالات و معاملات سے ہوا۔ صبر کا تعلق طبیعت کے خلاف حالات سے ہے۔ شکر کا تعلق طبیعت کے موافق حالات سے ہے۔ طبیعت کے خلاف معاملات کے لیے کوئی وقت مقرر نہیں کہ اتنے وقت سے لے کر اتنے وقت تک طبیعت کے خلاف معاملات پیش آئیں گے، اسی طرح طبیعت کے موافق معاملات پیش آنے کے لیے بھی کوئی وقت مقرر نہیں۔ اس لیے ان دونوں سے متعلق جو عبادتیں ملیں ان کی ادائیگی کے لیے بھی کوئی وقت مقرر نہیں بلکہ کوئی وقت ایسا نہیں کہ انسان پر کوئی نہ کوئی حالت نہ ہوتی ہو۔ خواہ طبیعت کے موافق خواہ طبیعت کے خلاف۔ جب بھی جیسا معاملہ ہو اسی کے مناسب جو حکم ہو اس پر عمل کیا جائے۔ اس لیے یہ دونوں عبادتیں ہمہ وقتی ہوئیں۔ کبھی عبادت صبر کی صورت میں ہوگی اور کبھی عبادت شکر کی صورت میں ہوگی۔

## شکر و ناشکری کا قرآنی اصول:

اس وقت جو آیۃ کریمہ تلاوت کی گئی ہے اس میں شکر کے سلسلہ میں بیان کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے انعامات احسانات پر جو شخص شکر ادا کرے گا اس کے لیے ضابطہ بتلایا گیا:

لَىِٕنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ (ابراہیم:۷)

”اگر تم شکر کروگے تو تم کو ضرور زیادہ نعمت دوں گا“۔

نعمت کی ناشکری و ناقدری کرنے پر فرمایا گیا:

وَلَىِٕنْ كَفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِيْ لَشَدِيْدٌ (ابراہیم:۷)

”اور اگر تم ناشکری کروگے تو میرا عذاب بڑا سخت ہے“۔

اس آیت میں شکر ادا کرنے اور ناشکری کرنے دونوں ہی کے بارے میں قاعدہ بتلا دیا گیا ہے کہ شکر ادا کرنے سے انعامات میں اضافہ ہوتا ہے، ناشکری کرنے سے اللہ تعالیٰ ناراض ہوتے ہیں۔

### شکر کی حقیقت:

شکر کہتے ہیں:

الاعتراف بنعمة المنعم مع تعظيمه وتوطين النفس على هذه الطريقة(تفسیر کبیر ۸۶/۱۹)

''منعم کی تعظیم کے ساتھ اس کی نعمت کا اعتراف کرنا اور نفس کو اس حالت پر آمادہ کرنا''۔

نعمت کو حقیقی محسن و منعم کی طرف سے سمجھنا، دل میں اس کی عظمت ہونا، جو حالت طبیعت کے موافق ہو اس کو دل سے اللہ تعالیٰ کی نعمت سمجھے، اس میں اپنی خوبی اور کمال نہ سمجھے کہ میں نے یوں کیا میں نے یوں کیا جس کی بنا پر یہ ہو گیا بلکہ یہ اللہ کا کرم اور اس کی عنایت ہے۔ اگر اس کا کرم شامل حال نہ ہو تو انسان کچھ بھی نہیں کر سکتا۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ انسان کوئی کام کرتا ہے پہلے اس کو اپنے دماغ و قوتِ فکر سے سوچتا ہے، پھر آنکھوں سے دیکھ کر، ہاتھ لگا کر، پیر سے چل کر اس کو انجام دیتا ہے۔ بظاہر انسان نے کام کیا مگر سوچنے کے لیے دماغ، دیکھنے کے لیے آنکھیں، چلنے کے لیے پیر، چھونے اور پکڑنے کے لیے ہاتھ یہ چیزیں کس نے دیں؟ اور ان چیزوں سے کام لینے کی صلاحیت کس نے دی؟ ظاہر ہے یہ سب چیزیں اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائیں، وہ نہ دیتا تو پھر کام نہ ہو پاتا، ایسی صورت میں اب کوئی یہ کیسے کہہ سکتا ہے کہ یہ کام میں نے کیا، جیسے کوئی ٹائپ کرنے والا کہے کہ میں نے ٹائپ کیا؟ ذرا یہ سوچو کہ یہ مشین اور ٹائپ کرنے کی صلاحیت اور اس کے لیے یہ اعضا کس نے دیے؟ اصل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نعمتیں دے رکھی ہیں، ایسے ہی اگر طبیعت کے مواقف حالات پیش آئیں تو اس پر ناز نہ کرے، اپنی خوبی و کمال نہ سمجھے بلکہ اللہ تعالیٰ کا احسان و کرم سمجھے کہ معاملہ طبیعت کے موافق ہو گیا۔

### مومن کا ہر حال میں نفع ہے:

اور مومن کا معاملہ بھی بڑا ہی عجیب و غریب ہے کہ ہر حال میں اس کا نفع ہی نفع ہے۔ کسی حال میں بھی خسارے میں نہیں ہے بشرطیکہ وہ حدود کی رعایت کرے، اسی لیے حدیث میں ہے:

عجبا الامر المؤمن ان امره كله له خير وليس ذالک لاحد الا المؤمن ان اصابته سراء شكر فكان خيراله وان اصابته ضراء صبر فكان خيرا له(مسلم بحوالہ مشکوٰۃ ۴۵۲/۲)

''مومن کا عجب معاملہ ہے کہ ان کا ہر حال خیر ہی خیر ہے، اور یہ بات سوائے مومن کے اور کسی کو نصیب نہیں، کیونکہ اگر اس کو راحت پہنچتی ہے تو شکر کرتا ہے تو یہ اس کے لیے بہتر ہے اور اگر تکلیف پہنچتی ہے صبر کرتا ہے تو اس کے لیے بہتر ہے''۔

اس سے معلوم ہوا کہ مومن کے لیے ہر حالت میں خیر ہے، اس کا کوئی حال برا نہیں، راحت میں بھی خیر ہے، تکلیف میں بھی خیر ہے، راحت میں شکر کر کے اجر حاصل کر سکتا ہے، تکلیف میں صبر کر کے اجر حاصل کر سکتا ہے۔ شریعت کی یہ عجیب تعلیم ہے کہ ایسا نسخہ بتلا دیا کہ اس کے ذریعہ انسان 'راحت و مصیبت دونوں ہی میں اللہ تعالیٰ کی رضا اور اس کا قرب حاصل کر سکتا ہے اور عبادت کا اجر حاصل کر سکتا ہے۔

### مزاج کے موافق معاملات میں امتحان سخت ہے:

عام طور پر مزاج کے خلاف معاملہ کو ناپسند خیال کیا جاتا ہے، اور اکثر لوگ اس کو سخت حالات خیال کرتے ہیں، کیونکہ اس میں نفس کو مشقت ہوتی ہے، الجھن و پریشانی ہوتی ہے۔ اس کے برخلاف جو معاملات مزاج کے موافق ہوتے ہیں اس میں چونکہ فرحت و خوشی ہوتی ہے اس لیے اس کو اچھا خیال کرتے ہیں۔ خواہش کرتے ہیں کہ اسی طرح کے حالات و معاملات ہوتے رہیں حالانکہ دونوں ہی حالتوں کا مقصد ایک ہی ہے، طبیعت کے موافق معاملہ ہو گیا اس سے بھی مقصود امتحان ہے، خلافِ طبع امور پیش آگئے اس سے بھی مقصود امتحان ہے، اب یہ کہ ان دونوں امتحانوں میں خلاف طبیعت معاملہ سے جو امتحان ہوتا ہے وہ آسان ہوتا ہے، اس میں پاس ہونا آسان ہے۔ مزاج کے موافق جو معاملات پیش آتے ہیں اس میں امتحان سخت ہوتا ہے، اس میں مشکل سے انسان پاس ہوتا ہے۔ کیونکہ عموماً انسان نعمت میں ایسا مشغول ہو جاتا ہے کہ انعام دینے والے کی طرف نگاہ نہیں جاتی، اس کا خیال نہیں رہتا جس سے شکر کی ادائیگی میں کوتاہی ہو جاتی ہے۔ اس لیے قرآن پاک میں فرمایا گیا:

وَقَلِيْلٌ مِّنْ عِبَادِيَ الشَّكُوْرُ (السباء:۱۳)

''اور میرے بندوں میں شکر گزار کم ہی ہوتے ہیں''۔

تو جس حالت کی ہم خواہش کرتے ہیں وہ سخت امتحان کا پرچہ ہے۔

### دنیا کی فراخی 'حدیث کی روشنی میں:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اپنی امت کے لیے اسی کو خطرہ کی چیز محسوس فرمائی۔ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

فوالله لاالفقر اخشیٰ عليكم ولٰكن اخشیٰ عليكم ان تبسط عليكم الدنيا كما بسطت علیٰ من كان قبلكم فتنافسوها كما تنافسوها وتهلككم كما اهلكتهم(متفق علیہ)

''خدا کی قسم! مجھے تمہارے فقر کا کوئی ڈر نہیں ہے بلکہ میں اس سے ڈرتا ہوں کہ دنیا تم پر کشادہ کی جائے گی۔ جیسا کہ ان لوگوں پر دنیا کشادہ کی گئی تھی جو تم سے پہلے گزر چکے ہیں، چنانچہ تم دنیا کی طرف رغبت کرو گے جیسا

کہ تم سے پہلے لوگوں نے اس کی طرف رغبت کی تھی اور یہ دنیا تم کو اسی طرح تباہ کر دے گی جس طرح ان کو برباد کر چکی ہے"۔

مال و دولت، روپیہ پیسہ اتنا ہو جو انسان کو اللہ کی یاد سے غافل نہ کرے، یہ پسندیدہ ہے، اور جو مال اللہ کی یاد اور اس کے احکامات سے غافل کر دے وہ بڑے خطرے کی چیز ہے۔ حدیث میں ہے:

قد افلح من اسلم ورزق کفافا وقنعه الله بما آتاه(مسلم بحوالہ مشکوٰۃ:۲/ ۴۴۰)

"وہ شخص فلاح کو پہنچ گیا جس نے اسلام قبول کیا، اس کو بقدرِ کفاف رزق دیا گیا اور اللہ نے اس کو اس چیز پر کہ جو اس کو دی گئی ہے قناعت بخشی"۔

اس سے معلوم ہوا کہ طبیعت کے موافق حالات و معاملات میں امتحان مشکل ہے اس لیے ایسے موقع پر فکر سے کام لینے کی ضرورت ہے چوکنا رہے، غافل نہ ہو، ورنہ خطرہ ہے کہ کہیں فیل نہ ہو جائے کہ نعمت میں مشغول ہو کر منعم کو بھول جائے، اس کا شکر ادا نہ کرے۔

### انعاماتِ الٰہیہ کے حقوق:

جو نعمت ملی ہوئی ہے اس کو دل سے اللہ تعالیٰ کی عطا و انعام سمجھنا اور زبان سے اس کا اظہار کرنا اور اس کو گناہوں میں استعمال نہ کرنا بلکہ اس کے حکم کے موافق استعمال کرنا، یہ شکر کی حقیقت اور اس کا تقاضا ہے۔ انسان قاعدہ سے رہے، جو نعمتیں اللہ تعالیٰ نے دے رکھی ہیں ان کی حفاظت کرے، ضائع نہ کرے، ان کا صحیح استعمال کرے، غلط چیزوں میں ان کو استعمال نہ کرے، گناہوں سے بچے، یہ سب نعمتوں کے حقوق ہیں اس کا لحاظ رکھا جائے۔

### گناہ کے ساتھ شکر گزاری نہیں ہو سکتی:

یاد رکھو شکر گزاری نہیں ہو سکتی جب تک بندہ گناہ میں مبتلا رہے۔ اگر کسی شخص کو کسی ایک گناہ کی بھی عادت ہے مثلاً صرف غیبت کرتا ہے، صرف جھوٹ بولتا ہے، صرف بخل کی بیماری ہے، صرف شرعی وضع قطع جو ہونا ضروری ہے وہ نہیں ہے یا اسی طریقہ سے گناہوں میں سے کسی ایک گناہ کا عادی ہے تو ایسا شخص شاکر نہیں۔ شکر کرنے والا اور نعمت کی قدر کرنے والا نہیں، پھر جب شکر گزار نہیں تو پھر نعمت میں ترقی کیسے ہو گی؟ نعمت میں زیادتی تو جب ہو گی جب شکر کرے۔ اس کے لیے یہ ہے کہ گناہ سے بچے۔ گناہ مختلف قسم کے ہیں جو بڑے بڑے گناہ کہلاتے ہیں وہ بغیر توبہ کے معاف نہیں ہوتے۔ ان کو "ایک منٹ کا مدرسہ" نامی کتاب میں جمع کر دیا گیا ہے۔ حیات المسلمین اور جزاء الاعمال یہ دونوں کتابیں مجدد الملت حضرت مولانا تھانوی نور اللہ مرقدہ کی ہیں ان میں بھی اس کی تفصیل موجود ہے۔

### گناہ سے نعمت چھننے کا اندیشہ ہے:

ایک ایک گناہ ان میں سے مہلک ہے۔ بعضے گناہ زہر کی طرح ہیں، بعضے جمال گوٹے کی طرح ہیں جو انسان کو دینی اعتبار سے کمزور کر دیتے ہیں۔ ایک شخص ہے وہ زہر کھائے، تو کیا اس کی وجہ سے اس کو صحت ہو سکتی ہے؟ ایسے ہی گناہوں کا معاملہ ہے کہ اگر کسی کو اس کی عادت ہے تو اس سے نقصان ہو گا، بعض اوقات اس کی وجہ سے نعمت چھین لی جاتی ہے، اس لیے شکر کے لیے گناہوں سے بچنا ضروری ہے۔

### نصرتِ خداوندی کا ضابطہ:

بہت صاف اور موٹی سی بات ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ سے مدد چاہتے ہیں، ہم اللہ تعالیٰ سے اس کے انعام کو چاہتے ہیں تو کیا اللہ تعالیٰ کو راضی کر کے یہ چیزیں حاصل ہوں گی یا ناراض کر کے؟ سوچو کسی نے پہلے ہی سے اپنے والد کو ناراض کر رکھا ہے، اس کے بعد اب کسی نے اس کو ستایا یا مارا پیٹا ایسی صورت میں کیا ہو گا؟ والد جو اس کے بڑے ہیں وہ تو خود ہی اس سے ناراض ہیں تو اب اس کی مدد کون کرے گا؟ والد کی مدد، ان کی تائید اور شفقت اگر چاہتا ہے تو اس کا طریقہ یہی ہے کہ پہلے ان سے معافی مانگ کر ان کو راضی کرے پھر اس کے بعد ان کی عنایت حاصل ہو گی۔ ایسے ہی اللہ تعالیٰ کا انعام اور اس کی مدد ہم چاہتے ہیں تو پہلے ان سے تعلق کو صحیح اور قوی کریں، کوئی گناہ ہو رہا ہے، کوئی غلطی ہو رہی ہے تو اس کی تلافی کر کے اس کو راضی کریں۔

### بڑے کیوں ناراض ہوتے ہیں؟

ناراضی حکم نہ ماننے سے ہو جاتی ہے، اور حکم نہ ماننے کی دو ہی صورتیں ہیں، ایک یہ کہ حکم دیا گیا کہ یہ کام کرو، اس کو نہیں کرتا ہے۔ دوسرے یہ کہ کہا گیا کہ یہ کام مت کرو، اس کو کرتا ہے۔ انہی دو وجہوں سے بڑے ناراض ہو جاتے ہیں۔ پھر ناراضی قاعدہ کی بات بھی ہے اس کے برخلاف حکم کی تعمیل کرنے پر ناراضی کا کیا سوال؟ ایسا بھی کہیں ہو سکتا ہے کہ حکم کے موافق معاملہ کیا جائے پھر بھی بڑے ناراض ہو جائیں؟ ایسی کوئی مثال نہیں ملتی اور نہ کوئی مثال دے سکتا ہے کہ کسی کے بڑے نے جو کہا اور چھوٹے نے اس کو مانا قاعدہ کے موافق کام کیا پھر بھی بڑا اس کے اوپر خفا ہوا ہو۔ یا کسی چیز سے بڑے نے منع کیا اور چھوٹے نے اس کو مانا، اس کام کو نہیں کیا پھر بھی بڑا اس کے اوپر خفا ہوا ہو۔ کسی چیز سے بڑے نے منع کیا اور چھوٹے اس سے بچتے رہے پھر بھی بڑے نے کوئی ناراضی کا اظہار کیا ہو، تنبیہ کی ہو، اس کی کوئی مثال نہیں پیش کر سکتا۔ بلکہ یہ چیز تو بڑے کو خوش کرنے والی ہے نہ کہ ناراض کرنے والی۔ ایسے ہی معاملہ کر کے اللہ کو راضی رکھے۔

(جاری ہے)

☆☆☆☆☆

# دنیا و آخرت کا تقابل

شہیدِ اسلام حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ

## آرزوؤں کا گھیرا:

اس کے بعد ارشاد فرماتے ہیں کہ تم جن دنوں کو کاٹ رہے ہو ،چاروں طرف سے آرزوئیں اور تمنائیں تمہیں گھیرے ہوئی ہیں کہ یہ ہو جائے، یہ ہو جائے، یہ ہو جائے۔ کسی کو ذرا چھیڑ کر دیکھو اور پھر اس کی آرزوؤں اور تمناؤں کی داستان سنو، تم خاموش رہو، پھر وہ بولتا رہے گا۔ لیکن تمہاری تمنائیں موت سے پہلے پوری نہیں ہونے کی، جن تمناؤں اور جن آرزوؤں کو تم نے پال رکھا ہے، یہ کبھی پوری نہیں ہو سکتیں، تم نادانی بلکہ حماقت میں مبتلا ہو کہ ان تمناؤں اور آرزوؤں کو پال رہے ہو، اور اس وہم میں مبتلا ہو کہ شاید ہم اپنی آرزوئیں پوری کر کے یہاں سے جائیں گے۔ بھائی! کوئی آدمی اپنی آرزوئیں اس دنیا میں پوری نہیں کر سکتا۔ حدیث شریف میں آتا ہے کہ

قال خط النبی صلی اللہ علیہ وسلم خطا مربعا وخط فی الوسط خارجا منه وخط خططا صغارا الی هذا الذی فی الوسط من جانبه الذی فی الوسط،فقال هذا الانسان وهذا اجله محیط به،وهذا الذی هو خارج امله،وهذه الخطط الصغار الاعراض فان اخطاءه هذا نهسه هذا وان اخطاءه هذا نهسه هذا[مشکوٰۃ:ص۴۴۹]

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک چوکور دائرہ بنایا اور اس دائرہ کے درمیان ایک لمبا خط کھینچا جو اس دائرہ کے باہر تک تھا، اور کئی خط چھوٹے چھوٹے بنائے جو درمیان میں تھے۔ فرمایا یہ جو دائرہ میں نے بنایا ہے نا! چوکور اور مربع، یہ تو انسان کی اجل ہے یعنی موت۔ اور اس کے اندر میں نے جو نشان بنایا ہے یہ انسان کھڑا ہے، اور یہ جو میں نے دائرے سے باہر، یعنی خط سے باہر ایک نشان بنایا ہے، یہ انسان کی امل اور اس کی آرزو ہے، اس کی تمنائیں ہیں، اور درمیان میں بھی نیچے بھی ایک خط کھینچ کر آدھے آدھے نشان دے دیے تھے، فرمایا یہ جو میں نے اندر نشانات بنائے ہیں، اس کی رکاوٹیں ہیں اور اس کی تمنا کے پورے ہونے سے مانع ہیں"۔

## آرزوؤں کا خون:

اول تو یہ رکاوٹیں اس کو اجازت نہ دیں گی کہ آگے لے، لیکن فرض کرو کہ یہ رکاوٹیں درمیان میں حائل نہ بھی ہوں، تو امل یعنی اس کی آرزو تو اجل سے باہر ہے، یہ جدھر کو بھی بھاگے گا، آگے اس کی اجل کھڑی ہے۔ اور اس کی آرزو اجل کے دائرے سے باہر ہے، موت سے پہلے کبھی بھی اس کی تمنا پوری نہیں ہو سکتی، آج تک کسی انسان کی تمنائیں پوری نہیں ہوئیں۔ ناکامیوں پر ناکامیاں، شکستوں پر شکستیں، رکاوٹوں اور رکاوٹیں لوگوں کو پیش آتی ہیں، اور آکر ہمارے پاس شکایت کرتے ہیں کہ مولوی جی! پتہ نہیں کیا ہو گیا؟ جس کام میں ہاتھ ڈالتا ہوں وہی کام خراب ہو جاتا ہے اور جب کسی کام کو کرنے جاتا ہوں سارے مراحل طے ہو جاتے ہیں اور جب آخر میں ہوتا ہوں تو معاملہ ختم ہو جاتا ہے۔ کاش کہ ہم لوگوں کو عبرت ہو جاتی۔

## ایک مثال:

یوں آتا ہے کہ دوزخ میں دوزخی کو پہاڑ پر چڑھائیں گے، جو کو قرآن کریم میں یوں فرمایا گیا: "سَاُرۡهِقُه ٗ صَعُوۡدًا"۔ پتہ نہیں کتنی تکلیف کے ساتھ وہ پہنچے گا، پیچھے سے ڈنڈے برسیں گے، اور اس کو کہیں گے کہ چڑھ آگ کا پہاڑ ہے! اور جب چوٹی کے قریب پہنچے گا تو دھکے دے کر نیچے پھینک دیا جائے گا، پھر کہیں گے کہ چڑھ! اس غریب کو یہی سزا ملتی رہے گی۔ جیسا کہ ہمیں یہ سزا مل رہی ہے کہ ہم آرزوؤں کے پہاڑ پر چڑھنا چاہتے ہیں، اس کی چوٹی کو سر کرنا چاہتے ہیں، اور جونہی دیکھا کہ تمنا پوری ہونے والی ہے اور مقصد پورا ہونے والا ہے، تو دھکے سے نیچے گرا دیے جاتے ہیں، پھر کہتے ہیں کہ ہاں پھر چڑھ! ہمیں اس کام میں لگا دیا، ہماری بالکل دوزخی کی مثال ہے۔ بھئی! تھک کر کے اس کام کو ہی چھوڑ دو اور اللہ کے سپرد کر دو جو کرنا ہو گا کر دے گا۔ اس لیے قرآن کریم میں ہے

وَمَا مِنۡ دَآبَّةٍ فِی الۡاَرۡضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزۡقُهَا(ھود:۶)

"زمین میں کوئی چلنے پھرنے والا نہیں جس کا رزق اللہ کے ذمہ نہ ہو"

ساری مخلوق کے رزق کا ذمہ تو اُس نے لے رکھا ہے۔

کارسازِ ما، در فکر کارِ ما

ہمارا کارساز ہمارے کام کی فکر میں خود لگا ہوا ہے۔

فکرِ ما در کارِ ما آزارِ ما

کیا اپنے کام میں یہ ہمارے فکر مند ہونے سے کچھ بنے گا؟

نہیں! بنے بنائے گا تو کچھ بھی نہیں سوائے تکلیف و آزار کے، جب اس کا کوئی نتیجہ نہیں تو چھوڑ دو۔ الغرض حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ تم آرزوؤں کے دنوں میں ہو، اجل سے پہلے پورا ہونے کی کوئی آس اور توقع نہیں، اور مرزا غالب کے بقول:

؎ منحصر مرنے پہ ہو جس کی امید

ناامیدی اس کی دیکھا چاہیے

تمہاری امیدیں مرنے سے پہلے پوری نہیں ہو سکتیں تو تم ناامید ہو جاؤ ناں! ہاں جن چیزوں کے لیے اللہ تعالیٰ نے مرنے کے بعد کا وعدہ فرمایا ہے، ان کا یقین کرو، دنیا سے تمہارا دل سرد ہو جائے گا، دنیا کی آرزوؤں کو پس پشت ڈال دو۔

## اپنی تمام آرزوئیں اللہ کے سپرد کر دو!

ہمارے حضرت ڈاکٹر عبدالحئی عارفی صاحب نوراللہ مرقدہ فرماتے ہیں کہ

؎ آرزوئیں خاک ہوں یا حسرتیں پامال ہوں

اب تو اس دل کو تیرے لائق بنایا ہے

تیرے قابل بنانا ہے اسے، لات مارو ان حسرتوں کو اور پھینک ڈالو اِن آرزوؤں کو، ایک کی تمنا کرو، اور بس! باقی سب تمنائیں چھوڑ دو۔ ہمارے خواجہ مجذوب رحمہ اللہ کے بقول

؎ ہر تمنا دل سے رخصت ہو گئی

اب تو آجا اب تو خلوت ہو گئی

تم نے کن تمناؤں کو پال رکھا ہے قلب کو پریشان کرنے کے لیے؟ اپنے تمام امور اس مالک کے سپرد کر دو اگر اس کے رحیم ہونے پر، اس کے شفیق ہونے پر، اس کے رزاق ہونے پر، اس کے معبودِ برحق ہونے پر، اس کے مالک الملک ہونے پر اور اس کی قدرتِ کاملہ پر یقین ہے تو تم اپنی تمام آرزوئیں اس کے سپرد کر دو۔

؎ سپردم بتو مایۂ خویش را

تو دانی حساب کم و بیش را

”میں نے اپنا مال ومتاع تیرے سپرد کر دیا، یہ کم ہے یا زیادہ، اس کا حساب آپ کرتے رہیے“۔

تم کس فکر میں غلطاں ہو گئے میاں! لیکن کیا کیجیے جس آدمی کو دیکھو، اس میں مبتلا ہے، جسے دیکھو اسی میں مبتلا ہے۔ ایک طالب علم آٹھ مرتبہ فیل ہوا، بے چارے کو آٹھویں مرتبہ کے بعد کامیابی ہوئی، اسی چیز کو سوچ لیتا کہ امتحان ہی کیا ضروری ہے؟ جاؤ اپنا کام کرو، لیکن آگے جو اس کو ڈگری مل جائے گی، کاغذ کا ایک پرزہ ہو گا، آگے اسی کے سہارے اس کی زندگی بسر ہو گی، کھانے پینے اور کام کاج کی ضرورت نہیں ہو گی۔ اسی طرح حسرت کا ایک میدان تم نے طے کیا، آٹھ مرتبہ ناکامی کے بعد آگے پھر ایک میدانِ حسرت اور ہے اسے بھی قطع کرو۔

## رغبت کے دنوں میں بھی عمل کرو!

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ دیکھو جس طرح خوف کے دنوں میں اللہ کے لیے عمل کیا کرتے ہو، رغبت کے دنوں میں بھی کرو، جب بیماری میں ہوتے ہو، پریشانی میں ہوتے ہو، کسی تکلیف میں مبتلا ہوتے ہو، کوئی افتاد آپڑتی ہے تو تم اللہ کی طرف بھاگتے ہو، عافیت کے زمانے میں بھی تو کر لیا کرو۔

ایک حدیث شریف میں فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس بندے سے خوش ہوتے ہیں جو خوش حالی میں بھی اللہ تعالیٰ سے مانگتا ہو، اور تنگی میں بھی مانگتا ہو۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ یہ میرا سچا بندہ ہے، یہ ہر حالت میں مجھ سے مانگتا ہے اور اپنے فقر کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن اگر تنگی میں مانگتا ہے اور خوش حالی میں نہیں مانگتا تو فرماتے ہیں کہ مطلب کا یار ہے۔

## تعجب ہے کہ جنت کا طالب سو رہا ہے!

اس کے بعد ارشاد فرمایا کہ جنت جیسی چیز کے طلب کرنے والے سو رہے ہوں، اور دوزخ جیسی چیز سے بھاگنے والے سو جائیں۔ میں نے جنت جیسی چیز نہیں دیکھی جس کے طلب کرنے والے بھی سو رہے ہیں اور دوزخ جیسی چیز نہیں دیکھی جس سے بھاگنے والے بھی سو رہے ہیں۔ ذرا سی فکر ہوتی ہے، پریشانی ہوتی ہے تو ہماری نیند اُڑ جاتی ہے، نیند نہیں آتی۔ اور عاشقِ نامراد کو عشق ومحبت کی وجہ سے نیند نہیں آتی۔ نہ طالب سوئے، نہ خائف سوئے۔ لیکن عجیب بات یہ ہے کہ جنت کے عاشق اور طالب بھی بنے پھرتے ہیں اور رات کو سوتے بھی ہیں۔ اور دوزخ سے بھاگنے والے، اس سے خود کرنے والے بھی بنے ہوتے ہیں لیکن پھر بھی سو رہے ہیں۔ اگر جنت اپنی تمام حقیقتوں کے ساتھ ایک مرتبہ اپنی جھلک دکھا دیتی تو ساری عمر کے لیے نیند اُڑ جاتی پھر دوبارہ کبھی نیند نہ آتی۔ اور اگر دوزخ کو نزدیک سے نہیں دور سے بھی ہم ایک مرتبہ دیکھ لیتے تو پھر دوبارہ ہمیں سونا یاد نہ رہتا۔

## غفلت بھی نعمت ہے:

حضرت حکیم الامت نوراللہ مرقدہ فرماتے تھے کہ بھئی! یہ غفلت بھی اللہ تعالیٰ کی ایک نعمت ہے۔ آخرت کا، جنت کا، دوزخ کا، اگر ہمیشہ استحضار رہے تو آدمی معطل ہو کر رہ جائے۔ نہ کھا سکے، نہ پی سکے، نہ سو سکے، نہ بات کر سکے، بات کیا کرے گا؟ جب کھائے گا پیے گا، سوئے گا نہیں تو بات کیا کرے گا؟ تو حضرتؒ فرماتے ہیں کہ ایک گونہ یعنی ایک درجہ میں غفلت بھی آدمی کو چاہیے۔ اور اللہ کا شکر ہے کہ اللہ نے ہمیں بھی یہ نعمت عطا فرمائی۔ غفلت بھی ایک نعمت ہے، لیکن غفلت اتنی نہیں ہونی چاہیے، میرے دوست نے مجھ سے پوچھا کہ جی اصل میں فجر کی نماز کے لیے آنکھ نہیں کھلتی۔ نہ بھائی! اتنی غفلت تو نہ کرو، رات کو سو جاؤ، بس اتنی غفلت بہت ہے۔

## غفلتِ مذموم:

لیکن فرائض کے وقت غفلت نہیں ہونی چاہیے۔ یہ غفلت مذموم ہے۔ اگر تمام فرائض الٰہیہ کو ادا کرتے ہو، ٹھیک ٹھیک حقوق و فرائض کو صحیح صحیح بجا لاتے ہو، اس کے باوجود ہنستے بھی ہو، سوتے بھی ہو، کھاتے بھی ہو، اپنے اہل و عیال سے بھی ملتے ہو، تو یہ غفلت محمود ہے، یہ ہونی چاہیے۔ اور اگر غفلت کی حد یہاں تک پہنچ گئی کہ تمہیں گناہوں میں مبتلا کر رہی ہے اور فرائض و واجبات تم کو چھڑوا رہی ہے تو یہ غفلت مذموم ہے، اس کا علاج کراؤ۔

## غفلت کا علاج:

اور حکمائے امت فرماتے ہیں کہ اس کا علاج یہی مراقبہ ہے کہ تھوڑے سے وقت کے لیے تنہائی میں بیٹھ جایا کرو، اور اس برخوردار کو سمجھایا کرو جس کو "نفس" کہتے ہیں، اس کو سمجھایا کرو، اور بیٹھ کے اس سے باتیں کیا کرو کہ برخوردار! اب فرشتے آرہے ہیں تیری جان قبض کرنے کے لیے، اب تیری جان قبض ہو رہی ہے، اب تجھے غسل دیا جا رہا ہے، تجھے کفن میں لپیٹا جا رہا ہے، اب تجھے کندھوں پر اُٹھا کر لے جا رہے ہیں، اب تجھے لحد میں ڈال دیا ہے، اب تیری اینٹیں بند کر دی ہیں، اب تیرے پاس منکر نکیر آرہے ہیں، ان کی شکل اتنی گھناؤنی ہے، اتنی ڈراؤنی ہے کہ اللہ کی پناہ! تُو تو اتنا بہادر ہے کہ چوہا نکلتا ہے تو کانپ جاتا ہے، اس وقت تیرا کیا حال بنے گا؟ تنہائی ہے، اندھیرا ہے، کوئی مونس و غمخوار نہیں، جن کے لیے تُو مارا مارا پھر رہا ہے، یہ تیرے کس کام آئیں گے؟ اور پھر حشر کے میدان میں جو کچھ ہونے والا ہے۔ اِس کو ذرا سمجھاؤ! جنت تیرے سامنے لا کر کھڑی کر دی گئی ہے اور دوسری طرف دوزخ تیرے سامنے کر دی گئی ہے، بتا کس کو لینا چاہتا ہے؟ آج تو غفلت کی وجہ سے تجھے نظر نہیں آتا، یا تُو احساس نہیں کرتا، لیکن اگر کوئی بے چارہ نابینا ہو اور اس کو نظر نہ آوے تو اس کے نظر نہ آنے کی وجہ سے سورج اپنا نکلنا نہیں چھوڑتا، سورج تو بہر حال طلوع ہو کر رہے گا۔ کیوں بھئی! حافظ جی کو نظر نہیں آتا، اب سورج اس کی رعایت تو نہیں کرے گا کہ غریب حافظ جی کو نظر نہیں آتا تو میں کیا نکلوں؟ اگر ہم اندھے ہو گئے ہیں آخرت سے، اور ہمیں آخرت نظر نہیں آتی، جنت سامنے نظر نہیں آتی، دوزخ سامنے نظر نہیں آتی، آنکھوں پر غفلت کی پٹی بندھی ہے، تو اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ حقیقت کا یہ آفتاب طلوع نہیں ہو گا۔ وہ تو ہو کر رہے گا، اس "برخوردار" کو سمجھاؤ!

## اپنے آپ کو کسی کے سپرد کر دو!

اور ہمارے حضرتؒ فرماتے تھے کہ روزانہ سونے سے پہلے کم سے کم پانچ منٹ مراقبہ کر لیا کرو۔ ان شاء اللہ! یہ شریر بچہ تمہیں کام دینے لگے گا، سمجھ جائے گا۔ اور اگر اس پر بھی نہ سمجھے تو پھر اس کو کسی سائیس کے سپرد کر دو۔ وہ گھوڑا ہوتا ہے نا گھوڑا! اس کو سائیس کے سپرد کر دیتے ہیں، جس کے ہاتھ میں ہنٹر ہوتا ہے، اور وہ ماہر اتنا ہوتا ہے کہ اس پر سوار ہو جاتا ہے، گھوڑا جتنا چاہے کُودے، چھلانگ لگائے، مگر وہ نہیں گرتا، اور اس کو زور زور سے مارتا ہے، اور پھر سنگلاخ زمین پر لے جاتا ہے، جب تک وہ اپنی شوخی اور شرارت چھوڑ نہیں دیتا اور جب تک وہ ڈھنگ سے کام نہیں کرنے لگتا، سائیس اس کی پشت پر رہتا ہے۔ اگر یہ بچہ تمہارے قابو میں نہیں آتا تو کسی سائیس کے سپرد کرو، وہ ہنٹر دکھا کر خوب ان شاء اللہ اس کی چولیں نکال دے گا۔ لیکن توبہ! توبہ! ایسے کیسے ہو سکتا ہے؟ ہم تو بہت معزز ہیں، عزت والے ہیں، اپنے آپ کو کسی اور کے سپرد کر دیں؟

غرض یہ ہے کہ جنت کے طالبوں کو سونا نہیں چاہیے، خاص طور پر فجر کے وقت اور عشا کے وقت۔ اور دوزخ سے بھاگنے والوں کو سونا نہیں چاہیے، جس سے نمازیں قضا ہو جائیں، فرائض شرعیہ قضا ہو جائیں، حقوق اللہ اور حقوق العباد تلف ہو جائیں، برباد ہو جائیں۔

## حق سے فائدہ اٹھاؤ ورنہ...

اس کے بعد ایک بہت قیمتی بات فرمائی کہ جو شخص حق سے فائدہ نہ اٹھائے وہ باطل کا نشانہ بنا کرتا ہے، اور جس شخص کو ہدایت راہِ راست پر نہ چلا سکے، گمراہی اس میں اپنا کام کیا کرتی ہے۔ تم دیکھو اگر تم حق پر ہو تو اللہ کا شکر ادا کرو کہ باطل سے بچ گئے، اور اگر تم نے حق کا ساتھ نہیں دیا تو باطل اپنا حصہ تم سے وصول کرے گا، اگر ہدایت کا حصہ تم نے پورا لے لیا تو ٹھیک ہے اور اگر ہدایت کا کچھ حصہ تم نے چھوڑ دیا تو گمراہی اپنا حصہ وصول کر لے گی۔ اور یہ کوئی عمل نہیں کہ نہ حق پر رہو، نہ باطل پر رہو، نہ صحیح ہو نہ غلط ہو، یہ کچھ ہماری سمجھ میں آنے لگی کہ اجتماع ضدین بھی ہو جاتا ہے؟ کہ بیک وقت ایک چیز صحیح بھی نہیں ہے اور غلط بھی نہیں ہے۔ اگر صحیح نہیں تھی تو بھائی! تم اس کے آرزومند کیوں رہتے تھے؟ اور اگر غلط نہیں تھی تو تم اس کو چھوڑتے کیوں تھے؟

اب ہمارے بہت سے اعمال ایسے ہیں جن کے بارے میں ہمارا تصور یہ ہے کہ یہ نہ صحیح ہیں اور نہ غلط ہیں، ٹھیک ٹھاک ہے۔ مگر یہ کہ ہمیں تو صحیح اور غلط کا سوال ہی نہیں، ہمیں اس سے بحث کرنے کی ضرورت نہیں رہ گئی، تو نتیجہ یہ ہے کہ حق تو تمہارے پاس ہے نہیں، تو تم چاہو کہ باطل بھی نہ ہو، یہ نہیں ہو گا! یا تو حق کو اختیار کر لو اور پورے طور پر اختیار کر لو ورنہ جتنا حصہ حق کا چھوڑو گے اتنا حصہ باطل کا تمہارے اندر آئے گا، جتنا حصہ ہدایت کا چھوڑو گے اتنا حصہ گمراہی کا تمہارے اندر آئے گا۔ بس انہی کلمات پر اکتفا کرتا ہوں۔

وآخردعوانا ان الحمدلله رب العالمين

☆☆☆☆☆

# کشمیر... کہ جسے بھولا نہیں جا سکتا!

شیخ ڈاکٹر ایمن الظواہری حفظہ اللہ

بیان کی ابتدا محسنِ امت شیخ اسامہ بن لادن رحمہ اللہ کی گفتگو کے ایک اقتباس سے ہوتی ہے۔

''فلسطین میں ہمارے بھائیوں کے نام: ہم ان سے کہنا چاہتے ہیں، تمہارے بیٹوں کا خون ہمارے بیٹوں کا خون ہے اور تمہارا خون ہمارا خون ہے، پس خون کا بدلہ خون اور تباہی کا بدلہ تباہی ہو گا اور ہم اللہ کو گواہ بنا کر کہتے ہیں کہ ہم تمہیں ہر گز تنہا نہیں چھوڑیں گے یہاں تک کہ ہم فتح یاب ہو جائیں اور یا اس چیز کا مزہ چکھ لیں جس کو حمزۃ بن عبد المطلب رضی اللہ تعالی عنہ نے چکھا تھا''۔

**شیخ ایمن الظواہری حفظہ اللہ:**

بسم اللہ، والحمدللہ، والصلوۃ والسلام علی رسول اللہ و آلہ و صحبہ ومن والاہ

دنیا بھر میں بسنے والے میرے مسلمان بھائیوں!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ...امابعد:

آج میں آپ کے سامنے اُس سانحے سے متعلق گفتگو کرنا چاہوں گا جو مسلسل سات دہائیوں سے جاری ہے۔ یہ کشمیر میں مسلمانوں پر بیتنے والا سانحہ ہے۔ اس سانحے کی شدت اور اُس وقت اور بھی بڑھ جاتی ہے جب ہم دیکھتے ہیں کہ یہ کشمیری مسلمان، وحشی ہندوؤں کے مظالم اور سیکولر پاکستانی خفیہ ایجنسیوں کی خیانت اور ظالمانہ اقدامات کے درمیان بری طرح پھنسے ہوئے ہیں۔ یہ ایک مسلسل تکلیف دہ عمل ہے جس سے کشمیر کے مسلمان گزر رہے ہیں۔ ہمیں چاہیے کہ ہم پوری قوت سے کشمیری مسلمانوں کی جدوجہد کی حمایت کریں، اپنی تمام تر تائید ان کی نذر کریں اور اپنی پوری استطاعت کے مطابق ان کی مدد کریں۔ بے شک ان کشمیری مسلمانوں کا درد ہمارا درد ہے اور ان کے زخم ہمارے زخم ہیں اور ان کے خلاف ہوئے تمام مظالم ہمارے اوپر کیے گئے مظالم ہیں۔ اور ان کی عزتوں پر حملے ہماری عزتوں پر کیے گئے حملے ہیں۔ بے شک کشمیر ایسا زخم ہے جو ہمارے دلوں کو خون رُلا رہا ہے۔ اور ہماری امت کے جسم میں تو ایسے کتنے ہی رِستے ہوئے زخم اور بھی موجود ہیں۔ یہ بھی ہم پر لازم ہے کہ ہم اس بات کا کھل کر اظہار کریں کہ کشمیر میں ہونے والا ظلم پوری امت پر ظلم کے مترادف ہے اور بالکل ایسے ہی جیسے دنیا کے کسی خطے میں مسلمانوں پر ہونے والا ظلم کشمیر کے مسلمانوں کے خلاف ہونے والا ظلم ہے۔ بے شک ہم ایک امت ہیں! ہمیں یہ زمینی سرحدیں، اور قومی تفرقات کسی صورت بھی جدا نہیں کر سکتے!

اللہ سبحانہ وتعالی فرماتے ہیں:

إِنَّ هَٰذِهِ أُمَّتُكُمْ أُمَّةً وَاحِدَةً وَأَنَا رَبُّكُمْ فَاعْبُدُونِ

''یہ تمہاری امت ہے جو حقیقت میں ایک ہی امت ہے، اور میں تم سب کا پروردگار ہوں پس تم میری ہی عبادت کرو''۔

نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

''ایک مومن دوسرے مومن کے لیے دیوار کی مانند ہوتا ہے، جس کا ایک حصہ دوسرے کو مضبوط کرتا ہے''۔

اور پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو آپس میں ملا دیا۔

اسی طرح نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''تمام مسلمانوں کا خون برابر ہے، اور ان کے ادنیٰ شخص کی دی ہوئی امان ان سب پر ہے، اور اپنے دشمن کے مقابل وہ سب ایک ہی ہاتھ کی مانند ہیں''۔

اسی طرح نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''مومنوں کی مثال ان کی آپسی محبت میں، باہمی تعاون میں اور رحم دلی میں ایک جسم کی مانند ہے، جیسے اس کے ایک عضو میں تکلیف ہوتی ہے تو اسے تمام جسم محسوس کرتا ہے''۔

یہی وجہ ہے کہ عرب مجاہدین بھی افغانستان سے روس کی شکست کے بعد جہادِ کشمیر کا حصہ بننا چاہتے تھے۔ مگر امریکہ کی غلام پاکستانی حکومت اور فوج ان کے راستے کی رکاوٹ بنیں۔ پاکستانی حکومت اور فوج کا مجاہدینِ کشمیر کے ساتھ بھی وہی برتاؤ ہے جو روس کے انخلا کے بعد انہوں نے عرب مجاہدین، امارت اسلامیہ یا دیگر مہاجرین کے ساتھ کیا۔ پاکستانی فوج اور حکومت کی تمام تر دلچسپی مجاہدینِ کشمیر کو اپنے خاص سیاسی مقاصد کے حصول میں استعمال کرنے کی ہے۔ اور اپنے یہ مقاصد حاصل کرنے کے بعد ان مجاہدین کو دبا دینے یا ختم کر دینے کی ہے۔ اور آخر میں بچتا ہے فائدہ اٹھانے والوں کا یہ خائن جتھہ جن کی تجوریاں سرقہ اور حرام مال سے بھری ہوتی ہیں۔

**اشفاق پرویز کیانی پاکستانی فوجی سربراہ کی ایک کانفرنس میں پاکستانی فوجی افسران میں کی گئی گفتگو:**

''نائن الیون کے واقعات نے اصطلاحات کو مکمل تبدیل کر کے رکھ دیا ہے، ہم نائن الیون کے پہلے اور بعد ایک طریقہ کار پر کاربند نہیں رہ سکتے۔ جو تحریکیں نائن الیون سے پہلے آزادی کی جدوجہد کہلاتی تھیں، نائن الیون کے بعد وہ کچھ اور ہی ہیں، ہم ابھی تک مانتے ہیں کہ کشمیر کی تحریک 'آزادی ہی کی جدوجہد ہے مگر جب آپ کو اس پر کہیں سے کوئی مدد نہ ملے تو آپ کو اپنے معاملات میں سدھار لانا پڑتا ہے۔ مجھے یہ کہنے میں کوئی جھجک نہیں ہے کہ ہم نے تحریکِ آزادئ کشمیر کی حمایت ترک کر دی ہے کیونکہ یہی ہمارے قومی مفاد میں ہے''۔

# میں ایک فوجی ہوں!

علی بن منصور

آنکھ تو میری تب ہی کھل گئی تھی جب صبح سویرے نور کے تڑکے... مرغے نے پہلی بانگ دی اور صحن میں میری ساتھ والی چارپائی پر سویا خیر محمد ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھا تھا۔ پھر سرہانے پڑی چادر اٹھا کر وہ تو غسل خانے کی جانب بڑھ گیا تھا کہ اسے اب وضو کر کے مسجد، اور مسجد سے سیدھا کھیتوں کی طرف روانہ ہونا تھا۔ پھر اس کی واپسی نو دس بجے تک ہی ہوتی جب ماں توے سے گرما گرم پراٹھے اتار رہی ہوتی اور رشیدہ ساتھ والے گھر سے مانگی ہوئی برف، بڑے سے سٹیل کے جگ میں کوٹ کوٹ کر ڈالتی جاتی، اور ساتھ ساتھ مدھانی سے ٹھنڈی میٹھی لسّی بلوتی جاتی۔ لیکن میری ایسی کوئی مجبوری نہیں تھی۔ سو میں کروٹ بدل کر دوبارہ سو گیا۔ کوئی آدھے پونے گھنٹے بعد مجھے ماں کی آواز آئی، شاید وہ نماز کے لیے جگا رہی تھی، میں نے مندی مندی آنکھیں کھول کر آسمان کی طرف دیکھا، آسمان کا گہرا نیلا رنگ اب ہلکے نیلے میں تبدیل ہو رہا تھا، مگر ابھی تو بہت وقت پڑا ہے نماز کے لیے، اور ویسے بھی، آج تو جمعہ بھی نہیں ہے، یہ سوچ کر میں ایک بار پھر سو گیا۔

جب آنکھ کھلی تو سورج سر پر چمک رہا تھا، اور کھیس کے اندر میرا پورا وجود پسینے میں نہایا ہوا تھا۔ گویا کہ نو بج چکے تھے، اب مزید سونا ممکن نہیں تھا۔ نجانے کب اس گھر میں کولر آئے گا اور ہمیں بھی آرام سکون کی نیند نصیب ہو گی۔ کوفت سے سوچتا ہوا میں اُٹھا اور اپنے کمرے کی جانب بڑھ گیا۔ میرے اُٹھتے ہی رشیدہ لپک کر آئی اور میری چارپائی سے تکیہ اور کھیس اٹھا کر تہہ کرنے لگی۔ صحن میں اس وقت ایک میری ہی چارپائی بچھی رہ گئی تھی، اور وہ بھی شاید انتظار میں ہی بیٹھی تھی کہ میں اٹھوں اور وہ یہ چارپائی بھی اٹھا کر برآمدے میں کھڑی کر دے، اور پھر صحن میں پائپ لگا کر ناشتہ سے پہلے پہلے ہی صحن دھو دھلا کر فارغ ہو جائے۔ میرا ابھی کچھ دیر مزید سونے کا ارادہ تھا، آخر میں اس ملک کی سخت ترین ڈیوٹی پر مامور تھا، اور چھ مہینے ڈیوٹی کے فرائض انجام دینے کے بعد چھٹی پر گھر آیا تھا... میں کمرے میں پہنچا اور پلنگ پر دراز ہونے سے قبل، پنکھا چلانے کے لیے دیوار پر موجود سوئچ بورڈ پر ہاتھ مارا تو بجلی ندارد۔ غصّے سے کھول کر رہ گیا۔ ایک دو شاندار سے الفاظ واپڈا والوں کی عزت افزائی میں ادا کرنے کے بعد میں نے الماری میں سے استری شدہ جوڑا نکالا، اور نہانے کی غرض سے غسل خانے میں گھس گیا۔

صابن سے رگڑ رگڑ کر منہ دھونے کے بعد میں نے چہرے پر اچھی طرح شیونگ کریم کا لیپ کیا، اور اس وقت بڑی عرق ریزی سے الٹرا یزر پھیر رہا تھا جب مجھے کمرے میں آہٹ اور پھر رشیدہ کی آواز آئی: 'بائی جان! ناشتہ تیار ہو گیا ہے'۔ میں کوئی جواب دینے کی پوزیشن میں نہ تھا۔ وہ بھی اعلان کر کے شاید جا چکی تھی۔ شیو بنا کر میں فارغ ہوا، اور ایک بار پھر خوب رگڑ کے چہرہ دھو رہا تھا کہ یکایک غسل خانے کا واحد بلب جل اٹھا۔ یعنی بجلی آ گئی تھی۔ میں نے بغور اپنے چہرے کو آئینے میں دیکھا۔ کہیں کسی بال کا نام و نشان نہ تھا۔ پھر چکنی جلد پر ہاتھ پھیر کر بھی میں نے چہرے کے بالوں سے مصفا ہونے کی تصدیق کی۔ شیو تو اتنی اچھی بنائی تھی کہ صوبیدار میجر کرامت اپنے معمول کے راؤنڈ پر اگر عدسے سے بھی میرے چہرے پر ڈاڑھی مونچھ کے کسی بال کو تلاش کرنے کی کوشش کرتا، تو اسے نہ ملتا۔ لیکن اس وقت آئینے میں خود کو دیکھتے ہوئے مجھے عجیب سا ملال ہوا۔ شاید یہ خیر محمد کی ڈاڑھی تھی جسے صبح صبح نیند بھری آنکھوں سے دیکھتے ہوئے مجھے ابا جی مرحوم یاد آ گئے تھے، لیکن اگر میں بھی چھوٹی موٹی ذرا سی ڈاڑھی رکھ لیتا تو شاید میرے چہرے پر موجود یہ کیل مہاسوں کے داغ چھپ جاتے، اور کچھ رعب و دبدبہ میں بھی اضافہ ہو جاتا۔ لیکن پھر خیال آیا مجھ سے محض دو سال چھوٹا ہونے کے باوجود خیر محمد عمر میں مجھ سے ۱۰ سال بڑا لگتا ہے، تو کیا ضرورت ہے مجھے خواہ مخواہ مولوی بننے کی۔ اور ویسے تو کسی کو کوئی اعتراض نہ ہوتا، لیکن بلاوجہ یونٹ میں افسران کی نگاہیں میری جانب اٹھنا شروع ہو جاتیں۔

نہا دھو، شیو بنا کر میں باہر نکلا تو طبیعت کی گرمی کافی حد تک دور ہو چکی تھی۔ ہینگر لٹکانے کے لیے الماری کھولی، سامنے ہی میری صاف ستھری، استری شدہ وردی لٹک رہی تھی۔ چھٹی پر گھر آنے سے پہلے اپنی وردی میں یونٹ کے دھوبی سے ہی استری کروا کر لایا تھا۔ اور اس نے ہمیشہ کی طرح کریزیں خوب جما کر بٹھائی تھیں اور سارے بیج اور پھول لگا کر وردی پہننے کے لیے تیار کر دی تھی۔ خاکی وردی، سنہرے بیج اور پنجاب رجمنٹ کے صوبیدار کی سبز ٹوپی۔ اس پاک سرزمین کے محافظوں کی وردی۔ میری وردی! میں نے دل میں ایک فخر و انبساط محسوس کرتے ہوئے اپنی خاکی وردی پر ہاتھ پھیرا۔ میں ایک فوجی ہوں۔ پاک فوج کا جوان۔ بانکا سجیلا جوان۔ 'میرے نغمے تمہارے لیے ہیں'... میڈم نور جہاں کا میرے نام گانا میرے ذہن میں چلنے لگا۔

نجانے میرے دل میں کیا آئی کہ اپنی فوجی ٹوپی اٹھا کر ایک بار پھر آئینے کے سامنے جا کھڑا ہوا۔ چاند تارے والے بیج کو عین ماتھے کے درمیان سیٹ کرتے ہوئے، میں نے ایک جانب سے ٹوپی کو کھڑا کیا اور دوسری جانب سے چپٹا کر کے سر پر جمایا۔ آئینے میں اپنا عکس دیکھ رہا تھا کہ ایک بار پھر ابا جی حقّہ اٹھائے میرے سامنے آ براجمان ہوئے۔ آم کے پیڑ کے نیچے بچھی چارپائی پر بیٹھ کر انہوں نے سامنے دھرے چھوٹے موڑھے پر اپنا حقّہ بڑے اہتمام سے سیٹ کیا تھا، پھر درخت کی ہی ایک ڈالی توڑ کر اس کے سرے سے چلم کی بجھتی راکھ کو کریدا، اسے تازہ کیا، اور پھر حقّے کا ایک لمبا کش لگا کر دھواں فضا میں چھوڑتے ہوئے انہوں نے میری جانب دیکھ کر تان لگائی تھی

؎ دیکھ کے یار بناویں محرا

فیر پاویں سولی تے چڑھ جاویں

’یہ شعر غلط ہے ابّا‘، میں نے اخبار سے نظریں ہٹائے بغیر کہا تھا۔

’مگر معنی تو غلط نہیں ہے ناں پتر‘، ابّا نے برا منائے بغیر جواب دیا۔ میں جانتا تھا وہ کیا کہنا چاہتے تھے۔ ان دنوں گھر کا سب سے اہم موضوع میرے مستقبل کا انتخاب ہی تھا۔

’دیکھ پتر! اج تو جیہڑا وی پیشہ اختیار کرلے، لیکن ایہہ گل یاد رکھیں، کہ تو جیہڑا کم کرے گا اوہی تیری شَناخت ہو گا۔ اک ویلا آنا اے کہ تو اپنے پیشے میں ڈھل جائے گا۔ تو کسان بن کر مٹی سے اناج اُگا، اپنے ہاتھ مٹی مٹی کرلے، مٹی تجھ میں عاجزی پیدا کرے گی۔ تو پُلس میں بھرتی ہو جا اور چور ڈاکو پھڑ، لیکن چوروں اور ڈاکوؤں کا ساتھ ہو گا تو تُو بھی چور ڈاکو بن جائے گا، بس قانونی بھی ہو گا۔ کسی سکول میں ماسٹر لگ جا، تے تو استاد بن جائے گا اور قصائی کی دکان کھول لے، تو ایک وقت آئے گا کہ تو زندگی کے ہر رخ کے اعتبار سے قصائی بن جائے گا۔ ایس واسطے تو چھیتی نہ کر، اچھی طرح سوچ سمجھ کر فیصلہ کریں‘۔

گو کہ ابّا نے آخری فیصلے کا اختیار میرے ہاتھ میں دیا تھا، لیکن میں جانتا تھا کہ دل سے وہ یہی چاہتے ہیں کہ آرائیوں کی اولاد انہی کی طرح زمینوں کو سینچے، اور اپنا خون پسینہ پانی کی طرح بہا کر اناج اُگانے کا آبائی پیشہ اختیار کرے۔ حالانکہ زمینوں کی دیکھ بھال کے لیے خیر محمد اور وارث علی بھی موجود تھے، مگر بس بڑا بیٹا ہونے کے ناطے ساری توقعات اور امیدیں مجھ ہی سے وابستہ تھیں۔ اور امّاں تو سنتے ہی ہتھے سے اکھڑ گئی تھیں۔

’لو کر لو گل! نئیں تُو مینوں ایہہ دس کہ تینوں نوکری کرن دی کیہہ لوڑ اے؟ انّیاں زیناں نے، تِن مجّاں کول نے، آرام نال اپنے پنڈ اِچ گزر بسر ہو رہی اے۔ میں تے سوچیا سی کہ ہن عبدالرشید دی دھی نوں ووہٹی بنا کر لیاواں گی، تے توں پنڈ چھڈ کے جان دی گل کر ریا اے‘، ماں کی پلاننگ کسی اور ہی نہج پر چل رہی تھی۔ اب میں کیسے سمجھاتا کہ دنیا میں اچھی زندگی گزارنے کے لیے صرف چند ایکڑ زمین اور تین مجّیں کفایت نہیں کرتیں، بلکہ اس کے لیے پیسہ چاہیے پیسہ۔ جتنا زیادہ ہو اتنا اچھا ہے۔ یہاں خیر محمد اور وارث علی موجود تھے زمینوں اور مویشیوں کی دیکھ بھال کے لیے، اگر قسمت سے مجھے فوج میں کمیشن مل جاتا تو زندگی سنور جاتی اپنی۔ بیس پچیس سال کی نوکری اور پھر آرام سے بیٹھ کر پنشن کھاتے۔ اور جو پنڈ میں فوج کی نوکری کی بدولت اپنی ٹور بنتی وہ الگ تھی، پھر بھلے سے امّاں ماما عبدالرشید کو چھوڑ، چودھری فضل الٰہی کی دھی کو ووہٹی بنا کر لاتی، سب فخر کرتے مجھ سے رشتہ جوڑنے پر۔

’امّاں میرا تو خیال تھا کہ تو خوشی خوشی مجھے اجازت دے گی، میرا ماتھا چومے گی اور کہے گی کہ جا میرا سوہنا پتر، تجھے میں اس وطن کی مٹی کی خاطر قربان کرتی ہوں، جا تو اس وطن کا محافظ ہے، اپنے خون کا آخری قطرہ تک بہا دینا پر اس پاک سرزمین پر آنچ نہ آنے دینا‘، میں نے جذباتی اٹیک کیا۔

مگر مقابل ماں تھی، یک دم برامان کر بولی، ’لے دس! میں کیوں تجھے مٹی کی خاطر قربان کروں گی۔ وہ تیرے چاچے کم ہیں جنہاں نے ساری حیاتی لگا دی زمین اور مٹّی پانی کے جھگڑوں میں۔ تیرے ابّا کو کچہریوں میں ذلیل کرتے رہے صرف چند فٹ زمین کی خاطر۔ قربان ہونا ہو تو آدمی اللہ رسولؐ کی خاطر قربان ہو، ربّ کی خاطر مرے، زمین کی خاطر لڑنے مرنے میں کیا کمال ہے‘ اللہ رسولؐ کا ذکر کرتے ہوئے ماں کی آنکھیں ہمیشہ کی طرح عجیب سے انداز سے بند ہوئیں اور پھر کھلی تھیں۔

’ارے امّاں! میرا یہ مطلب نہیں تھا۔ میرا مطلب تھا کہ فوج میں جا کر میں مجاہد بنوں گا، جہاد کروں گا‘، میں نے ماں کی خاطر آسان الفاظ میں اپنے اپنائے ہوئے پیشے کی تعریف بیان کی۔

’کتھے؟‘، امّاں نے اپنے مخصوص انداز میں انگلی ناک پر رکھتے ہوئے نہایت سنجیدگی سے پوچھا۔ ایک لمحے کے لیے تو میں سوال سمجھ ہی نہ پایا تھا۔

’جی؟‘، میں نے قدرے ہونق پن سے پوچھا۔

’کتھے کرے گا تو جہاد؟ کادے نال؟‘،

’جس کے ساتھ بھی افسر آرڈر دے گا، یہ کیسا سوال ہے‘، میں اچانک ہی جھلا گیا تھا۔ ’انڈیا کے ساتھ کروں گا جہاد، اور جو کوئی بھی ہمارے ملک کی طرف میلی آنکھ سے دیکھے گا، اس سے کروں گا جہاد‘۔

’اللہ نہ کرے کہ کوئی اس ملک کی طرف میلی آنکھ سے دیکھے، لیکن انڈیا کے ساتھ تو یہ فوج لڑتی نہیں، امریکہ کے ساتھ تو لڑتی نہیں، سارے کافر تو یار دوست ہیں، دیکھا نہیں اس موئے پرویز مشرف کو؟... تو جہاد کیا مسلمانوں سے کرو گے‘۔

’یا اللہ!‘، میں چکرا گیا تھا، مجھے تو امّاں کی اس قدر سیاسی سوچ کا اندازہ ہی نہ تھا، اوپر سے ماں نے چیف صاب کو بھی رگڑ دیا تھا۔

’تُو پتر! میری مان تے کشمیر جا کر جہاد کرلے۔ قسم لے لے تجھے کوئی نہیں روکے گا۔ جہاد تو عظیم عبادت ہے۔ ہمارا سر نہ فخر سے اُچا ہو جائے گا اگر ہمارا پتر مجاہد بن جائے تو۔ یا تو تُو غازی اور فاتح بن کر لوٹے گا، یا پھر شہید ہو گیا تو ہمیشہ کی جنّت اور نعمتاں ہی نعمتاں ہوں گی۔ عاقبت سنور جائے گی تیری‘، ماں اتنے جوش و خروش سے بولی کہ مجھے لگا کہ اس کے بس میں ہو تا تو مجھے ابھی اسی وقت شہید کروا دیتی۔ شاید اسے معلوم نہ تھا کہ شہید ہونا آسان نہیں، آدمی جان سے چلا جاتا ہے۔ اور پھر فائدہ کچھ بھی نہیں، پیچھے والوں کو پنشن تو دور کی بات، بینیولنٹ فنڈ کا دھیلا بھی نہیں ملتا۔

’اماں آخر فوج کی نوکری میں کیا قباحت ہے؟ کیوں آپ دونوں میرے مستقبل کے دشمن بنے ہوئے ہیں‘، میں نے جھنجھلا کر پوچھا۔ عجیب ماں باپ تھے، خواہ مخواہ مخالفت کیے چلے جا رہے تھے۔

’آخر ضرورت کیہہ اے؟ تو مینوں ایہہ دس دے کہ ضرورت کیہہ اے؟ اور تو کیہڑا افسر لگ جائے گا فوج وِچ جا کر، جا کر کرے گا تو وہی ناں، وہ بن جائے گا تو کسی افسر دے کار وِچ.... اوہ کیہہ آندے نے؟ بیٹمین، فیر بس برتن پانڈے مانجھتا رہویں، تینوں عزّت راس جو نئیں آرہی‘، ماں جلال میں آگئی تھی۔

.........................................................................................

مگر آج.... آج مجھے فخر تھا اپنے فیصلے پر۔ فوج میں کمیشن ملنا آسان مرحلہ نہیں تھا۔ مگر ایک بار وہ طے کر لیا تو پھر بس چھتیس ہفتوں کی ٹریننگ، اور اس کے بعد دس سالہ نوکری کے عرصے میں، میں نائب صوبیدار سے ترقی پا کر صوبیدار بن گیا تھا۔ پنڈ میں سب نظریں جھکا کر مجھے سلام کرتے تھے۔ کوئی جھگڑا ہو جاتا تو سب سے پہلے مجھے بلایا جاتا، اکثر جھگڑوں کا فیصلہ میں ہی کرتا تھا۔ شہر میں نوکری حاصل کرنے کے لیے میری سفارش نعمت غیر مترقبہ تصور کی جاتی تھی۔ ماما عبدالرشید کی دھی کو تو ماں خیر محمد سے بیاہ کر چھ سال پہلے ہی لے آئی تھی، مگر دو سال پہلے میری نسبت بھی منشی اسلم کی بیٹی کے ساتھ طے ہو گئی تھی۔ وہ چودہ جماعتیں پاس تھی اور گاؤں کے سکول میں پڑھاتی تھی۔ پورے خاندان میں، میں واحد مرد تھا جس کی بیوی اپنا کماتی تھی۔ سال میں دو سے تین بار لمبی چھٹی پر گھر آتا تھا۔ ہر مہینے بینک میں اچھی خاصی تنخواہ آجاتی تھی۔ اسی کے بل پر تو آج گھر کے صحن میں تین کے بجائے سات مجّیں کھڑی تھیں۔ ابھی پچھلے سال ہی وارث کو موٹر سائیکل خرید کر دی تھی، اس نے چھوٹی سی پرچون کی دکان ڈال لی تھی، اس میں بھی آدھا پیسہ میں نے ڈالا تھا۔ اچھی آسودہ حال زندگی تھی۔

آئینہ سے جھلکتے چہرہ پر درست اور بروقت کیے گئے فیصلے کا اطمینان اور سکون جھلک رہا تھا۔ اب اس سال ویاہ کا بھی ارادہ تھا۔ ایک بار پھر میرا ہاتھ چہرے کی چکنی جلد کو سہلانے لگا۔ پابندی سے شیو کرنے کی وجہ سے چہرے کی جلد ذرا کھردری ہو گئی تھی۔ لیکن خیر! شادی سے پہلے شہر جا کر ایک بار میں بھی فیشل کروالوں گا۔ یونٹ کے اکثر جوان تو جاتے ہی ہیں پارلر، میں بھی ایک چکر لگالوں گا۔ بہر حال، بتیس سال کا تو میں کہیں سے نہیں لگتا، یونہی بائیس چوبیس برس کا جوان گبھرو لگتا ہوں۔

’پائی جان!‘، رشیدہ کی آواز سے میری سوچوں کا سلسلہ ٹوٹ گیا، ’ناشتہ نہیں کریں گے کیا؟ سب کر چکے ہیں‘۔

’بس آرہا ہوں‘، میں نے بالوں میں انگلیاں پھیر کر انہیں سیٹ کیا، دراز میں سے سگریٹ کی ڈبیا نکال کر جیب میں رکھی اور رشیدہ کے پیچھے پیچھے کمرے سے نکل آیا۔ ایک میری یہ بہن میری سستی سے بہت نالاں رہتی تھی۔ میرے بیٹھتے ہی اس نے میرے سامنے چھابہ لا رکھا جس میں تین گرم گرم آلو کے پراٹھے، اوران کے اوپر ایک بڑی سی کٹوری میں گاڑھا میٹھا دہی رکھا تھا۔ گھر میں غیر معمولی خاموشی تھی۔ ’کہاں ہیں سب؟‘، میں نے پہلا نوالہ توڑتے ہوئے پوچھا۔

’اماں پڑوس میں گئی ہیں، خالہ مجیدا کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے، ان کا پتہ لینے گئی ہیں۔ وارث اوپر کوٹھے پر ہے، اور ویر جی ماما جی کی طرف گئے ہیں بھابھی کو لینے، اب تو آنے والے ہوں گے‘۔

اس نے مفصّل جواب دیا تھا، ورنہ عموماً وہ میرے سامنے ایک دو جملوں سے زیادہ نہیں بولتی تھی۔ یہ تو ویر جی تھے جن سے بات کرتے ہوئے اور جن کی بات کرتے ہوئے سبھی کے منہ میں گُڑ گھل جاتا تھا۔ ابّا جی کے انتقال کے بعد خیر محمد نے غیر محسوس انداز میں ان کی جگہ پُر کر دی تھی۔ میں انہی سوچوں میں گم ناشتہ کر رہا تھا۔ جیسے ہی آخری نوالہ منہ میں ڈالا، گلی میں سے خیر محمد کی موٹر سائیکل کی کھٹ کھٹ، پھٹ پھٹ اور پھر ہارن کی تیز آواز سنائی دی۔ وارث تیزی سے زینے پھلانگتا نیچے آیا اور جلدی سے دروازہ کھول دیا۔ دروازہ کھلتے ہی کسی آندھی طوفان کی طرح عبد اللہ اور مقدس اندر داخل ہوئے۔ عبد اللہ تو فوراً وارث کی گود میں چڑھ گیا جبکہ مقدس ’تایا جی، تایا جی‘ کے نعرے لگاتی سیدھی مجھ سے آکر لپٹ گئی۔ خیر محمد بائیک اندر لے آیا، اس کے پیچھے بھاوج، عبد الرحمان کو اٹھائے، بڑا سا گھونگھٹ نکالے اندر آئی اور سیدھا اماں کے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

بھاوج کے دو گز کے گھونگھٹ نے مجھے ہمیشہ کی طرح حلق تک کڑوا کر دیا تھا۔ مولوی کو ملی بھی تو پکی مولوائن۔ اب گھر میں اتنا بڑا گھونگھٹ نکالنے کی کیا تُک تھی بھلا۔ آخر کو میں جیٹھ تھا اس کا، باپ کی جگہ تھا۔ مگر چاہنے کے باوجود میں کبھی خیر محمد سے اس بارے میں کچھ کہنے کی جرأت نہ کر پایا تھا۔ اتنے میں مقدس جو میرے گلے سے جھول رہی تھی، اس نے میری توجہ اپنی جانب مبذول کروالی۔

’آگئی میری شطونگڑی! اتنے دن لگا دیے تو نے نانا کے گھر میں، وہاں بہت مزا آتا ہے کیا؟‘، پھول سے گالوں والی یہ ننھی رشتہ دار مجھے بہت عزیز تھی۔ شاید اس گھر میں سب سے زیادہ وہی مجھے پیاری تھی، اور وہ بھی پورے گھر سے زیادہ مجھ ہی سے پیار کرتی تھی۔

’نہیں تو تایا جی، میں نے تو آپ کو اتنا یاد کیا.... اتنا زیادہ....‘، وہ شاید کوئی تمثیل ڈھونڈ رہی تھی، ’جتنا حضرت یعقوبؑ نے حضرت یوسفؑ کو یاد کیا تھا‘۔

’ہائیں!‘، اس کی بات سن کر میں بھونچکارہ گیا، ’کتنا یاد کیا تھا انہوں نے؟‘۔

’اتنا زیادہ کہ رو رو کر ان کی آنکھیں چلی گئیں‘، اس نے معصومیت سے جواب دیا، ’میں بھی اتنا روئی تایاجی کہ امّی نے کہا کہ ابّاجان کو فون کر کے بلا لیتے ہیں، کہیں میری بھی آنکھیں نہ چلی جائیں‘۔

’تمہیں ایسی باتیں کون سکھاتا ہے شطونگڑی، اتنی بڑی بڑی باتیں کرتی ہو‘، میں نے پیار سے اس کے گال تھپتھپاتے ہوئے پوچھا۔

’تایاجی میں بڑی ہو گئی ہوں ناں، دادی کہتی ہیں میں بہت سمجھ دار ہوں‘، اس نے فخریہ انداز میں میری طرف دیکھ کر گویا دادی کی بات کی تصدیق کروانا چاہی۔

’کوئی نہیں، میری گڑیا تو چھوٹی سی ہے ابھی۔ ننھی منّی سی۔ اب میں دوبارہ شہر جاؤں گا تو اپنی گڑیارانی کے لیے ڈھیر سارے پیارے پیارے کپڑے لاؤں گا، اور رنگ برنگی چوڑیاں بھی، پھر وہ سب پہن کر میری گڑیا شہزادی لگے گی‘۔

’اور تایاجی ایک نورانی قاعدہ بھی لانا، پھر میں دادی سے پڑھوں گی‘، اس نے فوراً اپنی فرمائش جڑ دی۔

اتنے میں رشیدہ میرا موبائل اٹھالائی۔ نجانے کب سے اس کی گھنٹی بج بج کر اب خاموش ہو چکی تھی۔ میں نے مس کالیں چیک کیں، پچھلے آدھے گھنٹے میں صوبیدار میجر کی تین کالیں آچکی تھیں۔ مجھے قدرے تشویش ہوئی۔ فوراً ان کے نمبر پر فون کیا تو دوسری ہی گھنٹی پر فون اٹھالیا گیا۔

’ہاں... افضل! کب سے فون کر رہا ہوں، اٹھا نہیں رہے تھے تم‘، فون اٹھاتے ہی وہ مجھ پر برس پڑے تھے۔

’جی سر! وہ سر.... بس غلطی ہو گئی سر، د د د دھ دھ دھیان نہیں رہا موبائل کا‘، میں ہکلا کر بولا۔ ایک تو پتہ نہیں کیا بات تھی اس کم بخت کے انداز میں، آواز میں ایسی کرختگی ہوتی تھی کہ آمنا سامنا نہ ہونے کے باوجود مجھ پر خواہ مخواہ گھبراہٹ طاری ہونے لگتی۔

’دھیان رکھا کرو موبائل کا، کوئی پتہ تو نہیں ہوتا کس وقت کوئی ایمرجنسی ہو جائے‘، وہ ڈپٹ کر بولے۔

’جی سر‘، میں نے مستعدی سے جواب دیا۔

’اچھا خیر! میں نے تمہیں یہ بتانا تھا کہ تمہاری چھٹی منسوخ ہو گئی ہے، کل سے آجانا ڈیوٹی پر‘، انہوں نے اگلا جملہ فائر کیا، جو کسی گولی کی طرح ہی مجھے آکر لگا۔

’جی سر؟ مگر کیوں سر؟‘، میں نے مرے مرے انداز میں پوچھا۔

’میجر صاحب کا آرڈر ہے‘، ادھر سے کڑک جواب موصول ہوا۔

’جی سر‘،

’پھر کل تم ڈیوٹی پر ہوگے؟‘، انہوں نے اپنی تسلّی کی خاطر پوچھا۔

’جی سر!‘

’ٹھیک ہے‘، وہ مطمئن ہو گئے اور اس کے ساتھ ہی فون کٹ گیا۔

سالے بے غیرت.... جی تو چاہا افسران کی شان میں اپنی پوری لغت کا نذرانہ پیش کر دوں، خود تو اے سی کی ٹھنڈک کے مزے لوٹتے تھے اور ہم غریبوں کو چھ ماہ کے بعد مہینے بھر کی چھٹی بھی سکون سے گزارنے نہیں دیتے تھے۔ چلو بھئی حاضر ہو جاؤ کہ افسر کا حکم ہے۔ لعنت ہے ایسی زندگی پر۔ اوپر سے یہ جون کی آخری تاریخوں کی چلچلاتی دھوپ اور گرمی میں ڈیوٹی پر جانا، وہ بھی جب چھ ماہ بعد ملنے والی چھٹی یکایک منسوخ ہو جائے، کس دل گردے سے میں نے اپنی واپسی کی تیاری کی، یہ میں ہی جانتا تھا۔

..........................................................................

میں جو ایک ہفتہ گھر گزار کر آیا تھا تو اپنی سدھ بدھ ہی بھول گیا تھا۔ میں نے تو ہفتے بھر سے خبریں بھی نہیں سنی تھیں۔ اگلے دن صبح سویرے یونٹ پہنچا تو غیر معمولی ہلچل کا احساس ہوا۔ اپنے کمرے میں پہنچ کر میں نے سامان پلنگ پر ڈھیر کیا اور صوبیدار میجر کرامت کا سامنا کرنے سے پہلے ایک آدھے سگریٹ کے ذریعے حواس بحال کرنے کا ارادہ کیا۔ مگر ابھی سگریٹ سلگایا ہی تھا کہ سپاہی اسلم جان نے زوردار انداز سے دروازہ کھٹکھٹایا اور جواب کا انتظار کیے بغیر سیدھا اندر آکر ایک زوردار سیلوٹ جھاڑا۔

’آپ آگئے سر!‘،

’ہاں بولو کیا بات ہے‘، میں نے بدمزاجی سے پوچھا۔

’سر وہ آپ کو میجر صاحب نے یاد کیا ہے‘۔

اور یوں جس نحوست سے میرے دن کا آغاز ہوا اس نے پھر اگلے کئی دنوں تک ساتھ نہ چھوڑا۔ صبح صبح چائے اور سگریٹ کے بجائے میں اپنی وردی کی نادیدہ سلوٹیں درست کرتا، میجر صاحب کے کمرے کے باہر، بلاوے کا منتظر تھا۔ صوبیدار عبدالرحیم اور نائب صوبیدار سعید بھی وہاں موجود تھے۔ انہی سے مجھے تازہ ترین خبریں ملیں۔ فوج نے اسلام آباد میں آپریشن سائلنس کا ارادہ کر لیا تھا۔ اور اسی چکر میں اس وقت ہم سب میجر صاحب کے کمرے کے باہر، بریفنگ حاصل کرنے کے لیے کھڑے تھے۔

ہم سب کی تعیناتی لال مسجد پر ہوئی تھی۔ نجانے کیا کھڑاگ کھڑا کر دیا تھا مولویوں نے۔ اور وہ بھی عین جولائی کے مہینے میں۔ مجھے معاملے کی تفصیلات جاننے سے کوئی دلچسپی نہ تھی۔ مجھے تو صرف اتنا پتہ تھا کہ مجھے لال مسجد کا محاصرہ کرنے کا آرڈر ہے، اور میں نے وہاں سے کسی کو نکلنے نہیں دینا۔ چلچلاتی دھوپ میں جب ساری مخلوق گھروں کے اندر آرام کر رہی تھی، میں اپنے جوانوں سے مسجد کے گرد خاردار تاروں کا جال بچھوا رہا تھا۔ شام تک ہم نے مسجد کے گرد مختلف مقامات پر تین مورچے بھی بنا لیے تھے اور جب میجر صاحب

فوجی جیپ میں تیاریوں کا جائزہ لینے کے لیے لال مسجد پہنچے، تو میں اور میرے سپاہی، اپنے مورچوں میں پوزیشنیں سنبھالے، مستعد کھڑے تھے۔

’صوبیدار صاحب! کوئی مسئلہ تو نہیں ہوا آج؟‘، انہوں نے جیپ میں بیٹھے بیٹھے ہی مجھ سے رپورٹ طلب کی۔

’نہیں سر! ہم نے پورے کمپاؤنڈ کے گرد تار لگا دیے ہیں۔ تین مورچے آج بن گئے ہیں سر، ان شاء اللہ تین اور مسجد کی پچھلی سائڈ پر کل بنائیں گے سر‘۔

’ہوں.... ٹھیک ہے۔ خاردار تار مسجد اور مدرسے دونوں کے گرد لگائی ہے؟‘،

’جی سر! جیسے آپ نے کہا تھا سر، ایسے لگائی ہے کہ کوئی بھی ہماری نظروں میں آئے بغیر نکل نہیں سکتا، سر!‘،

’گڈ، گڈ.... اور جوان ٹھیک ہیں؟‘

’جی سر‘،

’کوئی مسئلہ تو نہیں؟‘،

’نہیں سر‘،

’ٹھیک ہے.... صابر! چلو پھر، اب گھر کی طرف چلو‘، میجر صاحب نے ڈرائیور کو مخاطب کر کے کہا۔ میں فوراً گاڑی سے ایک قدم پیچھے ہٹا اور ہاتھ ماتھے تک لے جا کر میجر صاحب کو سیلوٹ کیا: ’سر!‘۔ میجر صاحب نے میری طرف دیکھے بغیر گردن کو ہلکا سا خم دے کر میرے سیلوٹ کا جواب دیا اور ان کی جیپ آگے بڑھ گئی۔

..........................................................

اگلے چند دن ہمارا یہی معمول رہا۔ محاصرے کی تمام تیاریاں مکمل ہو چکی تھیں۔ مسجد کے طلبہ مسجد کی چھت اور دیواروں سے ہمیں دیکھتے رہتے اور ہم اپنے مورچوں سے ان کی ہر نقل و حرکت پر نظر رکھے ہوئے تھے۔ روزانہ کے حساب سے مسجد کے گرد تعینات فوجی نفری میں اضافہ ہو رہا تھا۔ مسجد کے بڑے مولویوں کے ساتھ حکومت کے مذاکرات چل رہے تھے، مسجد کے اندر سے بھی تقریروں اور نعروں کی آوازیں آتی رہتی تھیں۔ لیکن سب سے زیادہ کوفت مجھے تب ہوتی جب اندر سے ’اللہ اکبر‘ اور ’اب شریعت ہوگی یا شہادت ہوگی‘ کے نعرے سنائی دیتے۔ نجانے کیوں مجھے ایسا لگتا جیسے کسی نے میری وہاں موجودگی پر سوالیہ نشان لگا دیا ہو۔ میں یہاں اس شدید گرمی میں، اس مسجد کے باہر کیوں ڈیوٹی دے رہا ہوں؟ ماں جی کی تمسخر اڑاتی آواز میرے ذہن میں گونجنے لگتی: ’تو کادے نال جہاد کرے گا؟ مسلماناں دے نال؟‘۔

ان مسجد والوں سے میرے ملک کی سالمیت کو خطرہ ہے، میں ان سے جہاد کر رہا ہوں۔ ان میں انڈیا کے ایجنٹ شامل ہیں، یہ دہشت گرد ہیں جو میرے ملک کے نظام کو درہم برہم کرنا چاہتے ہیں۔ میں اپنے آپ کو مطمئن کرنے کی کوشش کرتا مگر اندر لاؤڈ سپیکر پر لگائے جانے والے نعرے میرا سارا اطمینان درہم برہم کر دیتے۔ ’ہم کیا چاہتے ہیں؟ ہمارا مقصد کیا ہے؟‘، اندر سے آواز آتی، اور پوری مسجد ’شریعت یا شہادت‘ کے نعروں سے گونج اٹھتی۔ آخر میں نے ان آوازوں پر کان دھرنا چھوڑ دیے۔ آخر مجھے اتنا سوچنے کی ضرورت بھی کیا تھی، سادہ سی بات تھی، مجھے تو جو آرڈر ملے گا میں وہی کروں گا۔

محاصرہ کیے ہوئے ہمیں پانچواں دن تھا۔ پولیس، رینجرز، فوج سبھی موجود تھے۔ دوپہر دو بجے کا وقت تھا جب سپاہی اسلم جان نے آکر بتایا کہ صوبیدار میجر صاحب سب کو مورچوں کے اندر رہنے کا آرڈر دے رہے ہیں۔ تیز دھوپ میں باہر نکلنے کی خواہش بھی کسے تھی۔ مجھے تو ان لڑکوں پر حیرت ہوتی تھی جو سارا سارا دن تپتے سورج کے نیچے، مسجد کی چھت پر کسی چوکس شیر کی طرح ہم پر نظریں جمائے بیٹھے رہتے تھے۔ بہر حال، ابھی کچھ ہی دیر ہوئی تھی کہ فائرنگ کی آواز نے ہمیں چونکایا۔ خدا جانے فائرنگ کس جانب سے شروع ہوئی تھی، لیکن اس وقت گولیوں کا سنجیدہ تبادلہ ہو رہا تھا۔ اتنے میں پولیس آگے بڑھی اور اس نے آنسو گیس کی شیلنگ کرنا شروع کر دی۔ میرا خیال تھا کہ مسجد کے لونڈے اب حالات کو سنجیدہ رخ اختیار کرتے دیکھ کر جلدی ہار مان جائیں گے، لیکن وہاں سے وقفے وقفے سے کچھ نہ کچھ مزاحمت مسلسل ہو رہی تھی۔ شام تک حالات ٹھیک ٹھاک گھمبیر ہو چکے تھے۔ اطلاعات کے مطابق ایک صحافی اور ایک راہگیر کے علاوہ مسجد کے چار طلبہ مارے گئے تھے۔ اگلے دن جی سکس سیکٹر میں کرفیو لگ گیا تھا۔

اگلی صبح ناشتہ کے بعد چائے کا دور چل رہا تھا جب میجر صاحب کی جیپ ہمارے مورچے کے عین سامنے آکر رکی۔ مورچے میں اس وقت نائب صوبیدار سعید، سپاہی اسلم جان، سپاہی وسیم اور میں خود تھا۔ میجر صاحب کو دیکھ کر ہم چاروں جلدی سے اپنی چائے کی پیالیاں چھوڑ چھاڑ، مورچے سے باہر نکل آئے۔ کھٹ، کھٹ، کھٹ، کھٹ، یکے بعد دیگرے چار سیلوٹ کیے گئے۔ میجر صاحب جیپ سے اتر کر سیدھا میری طرف آئے اور میرے پاس رک کر میرا کندھا تھپتھپا کر بولے:

’اور صوبیدار صاحب! سب ٹھیک چل رہا ہے؟‘،

’سر!‘، میں نے جلدی سے ایک اور سیلوٹ جھاڑا، ’جی سر!‘۔

میجر صاحب مورچے کے اندر داخل ہو گئے، اور کرسی سے جھولتی دوربین اٹھا کر مسجد کی چھت پر نظریں گاڑ دیں۔ ایک دومنٹ تفصیل سے جائزہ لینے کے بعد انہوں نے آنکھوں سے دوربین ہٹائی اور مسجد کی جانب اشارہ کر کے پوچھا، ’ادھر مورال کیسا ہے؟‘۔

’سر! ادھر تو کوئی فرق محسوس نہیں ہوتا سر، سب کچھ پہلے روز جیسا ہی لگتا ہے‘، میں نے جواب دیا۔

’ہوں.... اور جوانوں کا مورال کیسا ہے؟‘، میجر صاحب کا لہجہ خشک تھا۔

’ہائی ہے سر‘، میں گھبرا کر بولا، اب یہ تو بتانے سے رہا کہ ایک ہفتے سے اس دھوپ اور گرمی میں بیٹھے ہم سب کس قدر بیزار ہو چکے تھے۔

’ہوں.... ایسا ہے.... کہ آج لیفٹیننٹ کرنل ہارون کمانڈ سنبھال رہے ہیں آپریشن کی۔ ان کے جوان آج یہاں پہنچ جائیں گے‘۔

’جی سر!‘،

’تم لوگ اپنی پوزیشن برقرار رکھو گے‘،

’جی سر!‘، میں کسی روبوٹ کی طرح بولا۔

’تمہارے لیے آرڈر یہ ہے کہ جو کوئی بھی مسجد سے نکلنے کی کوشش کرے، اسے گولی مار دو‘۔

’جی سر!‘، میں نے ایک بار پھر ذہن میں فیڈ کیا ہوا جواب دہرادیا۔

’جو کوئی بھی نکلے... مگر اندر تو عورتیں اور بچے بھی ہیں‘، مجھے نائب صوبیدار سعید کی بڑبڑاہٹ سنائی دی۔ غالباً میجر صاحب بھی سن چکے تھے۔ تبھی تو انہوں نے سرد مہری سے سعید کی طرف دیکھا اور ایک بار پھر آرڈر دہرادیا:

’عورتیں ہوں یا بچے، اندر سے جو بھی نکلے اسے گولی مار دو، سمجھ گئے؟... یہ چیف صاب کا ڈائریکٹ آرڈر ہے!‘،

’جی سر!‘، اس بار آرڈر سمجھنے میں کسی نے کوتاہی نہیں کی، ہم چاروں بیک آواز بولے۔

.......................................................................

شام تک کرنل ہارون اپنے ڈیڑھ سو ایس ایس جی کمانڈوز کے ساتھ آموجود ہوئے۔ لال مسجد کے گرد اس وقت بھاری تعداد میں فوج، رینجرز اور پولیس موجود تھی۔ سکیورٹی فورسز نے مسجد اور اس سے ملحق مدرسے کو پوری طرح گھیرے میں لے رکھا تھا۔ فورسز کے کھینچے خاردار تاروں کے حصار کے اس پار، ایسا محسوس ہوتا تھا گویا پورے ملک کا پریس اور میڈیا جمع ہو گیا ہو۔ رنگارنگ قسم کے چینلز کی گاڑیاں اور ان کے رپورٹر موجود تھے۔ سارا دن مسجد کے اندر موجود مولویوں سے مذاکرات ہوتے رہے تھے، کبھی لاؤڈ سپیکر پر اور کبھی فونوں پر۔ لگتا تھا آج کچھ طے ہو ہی جائے گا۔ ہم سب پر امید تھے کہ اب جلد ہی اس ڈیوٹی سے نجات ملے گی اور یونٹوں میں واپسی ہو گی۔ حکومت نے مسجد کے اندر موجود لوگوں کو دوپہر تین بجے تک ہتھیار ڈالنے کی مہلت دی تھی۔ آج ہماری ڈیوٹی مورچوں کے بجائے مسجد کے دروازوں کے باہر تھی تاکہ ہتھیار ڈالنے والوں کو اپنی نگرانی میں تحویل میں لے سکیں۔ مہلت کا وقت ختم ہوا اور کسی قسم کی پیش رفت کے آثار نہیں تھے۔ وقت میں مزید آدھے گھنٹے کی توسیع کر دی گئی۔

شام چھ بجے کے قریب مدرسے کی طالبات اور بچے باہر نکلنا شروع ہوئے۔ میں نے سپاہیوں کو مزید چوکس رہنے کی ہدایت کر دی۔ ایک تو ان کٹر مذہبی لوگوں کی عورتوں کا بھی کچھ پتہ نہیں ہوتا، کس نے اپنے برقعے میں خودکش جیکٹ پہن رکھی ہو، ہمیں کیا پتہ۔ مگر ایک سپاہی کے لیے اس کے افسر کے آرڈر کی قیمت اس کی جان سے بڑھ کر ہوتی ہے، اسی لیے تو ہم یہاں کھڑے تھے۔ اور یونہی تو نہیں جنگیں جیتی جاتیں۔ سو اپنے پاک وطن کی خاطر، ہم بھی جان ہتھیلی پر لیے، بندوقیں تانے چوکس و مستعد کھڑے تھے۔ مدرسے کی لڑکیاں قطار بنا کر، اپنا تھوڑا تھوڑا سامان اٹھائے باہر نکل رہی تھیں۔ ان میں ہر عمر کی لڑکیاں تھیں۔ پانچ، چھ سال کی بچیوں سے لے کر برقعہ پوش عورتوں تک، نجانے اندر ان کو کیسی تربیت دے رہے تھے، کیا سکھا پڑھا کر ان بےچاریوں کو دہشت گرد بنا رہے تھے۔ میرے سپاہیوں نے ان کو بحفاظت فوجی گاڑیوں میں بٹھا کر روانہ کر دیا۔ ابھی ان کو پہلے پوچھ گچھ کے لیے لے جایا جانا تھا، اس کے بعد رشتے داروں کے حوالے کرنا تھا۔

رات نو بجے کے بعد مسجد میں سے مزید افراد نکلنا بند ہو گئے۔ گو کہ مہلت کے وقت میں مزید توسیع کر دی گئی تھی، لیکن اندر موجود طلبہ و طالبات شاید اندر ہی جانیں قربان کرنے کا فیصلہ کر چکے تھے۔ حالانکہ چیف صاحب نے ٹی وی پر آ کر کہا تھا کہ انہیں امن و سلامتی سے نکلنے کا راستہ دیا جا رہا ہے، نکل گئے تو ٹھیک ورنہ مارے جائیں گے، پھر بھی شاید وہ ابھی مزید حکومت و فوج کا صبر آزمانا چاہ رہے تھے۔ دس بجے ڈیوٹی تبدیل ہوئی تو میں نے بھی بندوق کندھے سے لگائی اور اپنے مورچے کی جانب بڑھ گیا۔ ابھی خاردار تار کی باؤنڈری پار نہیں کی تھی کہ نائب صوبیدار سعید مجھ سے آ ملا۔ چہرے سے تھکن اور پریشانی عیاں تھی۔

’آج مسجد سے کتنے لوگ نکلے ہوں گے سر؟‘، اس نے پوچھا۔

’سو، ڈیڑھ سو...شاید دو سو‘، میں نے لاپرواہی سے جواب دیا۔

’اندر کتنے لوگ تھے؟‘،

’تیرہ سو کے لگ بھگ ہیں میرے خیال میں‘۔

’تیرہ سو! پھر تو آج ان میں سے آدھے بھی نہیں نکلے‘، وہ بڑبڑایا۔

’آدھے! ان کا دسواں حصّہ بھی نہیں نکلا، بہت ڈھیٹ قوم ہے یہ‘، میں بولا، ’جانتے ہو یہاں ہماری کتنی نفری ہے؟‘، نجانے کیوں میں اس سے پوچھ بیٹھا تھا۔

’نہیں... کتنی ہے؟‘،

’ساٹھ ہزار‘، میں سپاٹ لہجے میں بولا۔ میں نے اس کی آنکھوں کو تحیر آمیز بے یقینی سے پھیلتے دیکھا۔

’تیرہ سولڑکے لڑکیوں کے لیے ساٹھ ہزار کی فورس!‘، اس کے انداز سے مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے وہ مسجد کے اندر موجود جنگجوؤں اور دہشت گردوں کے لیے ہمدردی محسوس کر رہا تھا۔ ’اوئے تمہیں کیا پتہ اندر انہوں نے کیسا کیسا اسلحہ جمع کر رکھا ہے۔ وہ مولوی عبد الرشید کہہ رہا تھا کہ ہمارے پاس صرف ۱۴ کلاشنکوفیں ہیں، مگر مسجد کے تہہ خانوں میں جو انڈیا کا دیا ہوا اسلحہ رکھا ہوا ہے، اس کا اس نے ذکر نہیں کیا۔ کیا کچھ نہیں ہے، آر۔پی۔جی راکٹ، مائنیں، خود کش جیکٹیں، رائفلیں، مشین گنیں، سنائپر گنیں، راکٹ لانچر، نائٹ ویژن وغیرہ، سب کچھ ہے۔ گرنیڈ اور بارود کے تو ڈھیر ہیں ڈھیر۔ یہ چاہیں تو مہینہ بھر ہمارا مقابلہ کرسکتے ہیں آرام سے‘، میں نے اس کی معلومات میں اضافہ کیا۔

’اتنا کچھ... ‘اس نے مجھے ایسے دیکھا جیسے یقین کرنا چاہتا ہو، مگر یقین نہ آرہا ہو، ’مگر پھر وہ یہ سب استعمال کیوں نہیں کر رہے‘، آخری جملہ وہ اتنی آہستگی سے بولا کہ میں بآسانی نہ سننے کا تاثر دے کر آگے بڑھ گیا۔

اگلے دن بھی ہم مسجد میں سے لوگوں کے نکلنے کا انتظار کرتے رہے۔ کچھ نکلے بھی مگر ابھی بھی اندر بڑی تعداد میں غیر مسلّح عورتیں، بچے اور طلبہ موجود تھے۔ دن کے دوران مسجد کے طلبہ کے ساتھ گاہے بگاہے فائرنگ کا تبادلہ ہوتا رہا۔ میں نے مسجد کی چھت اور دیواروں سے کتنے ہی لڑکوں کو زخمی ہو کر گرتے دیکھا۔ نجانے کس مٹی کے بنے تھے یہ لڑکے، کہ گولیاں ان پر برس رہی تھیں، انہیں محفوظ راستوں سے نکلنے کی پیشکشیں ہو رہی تھیں، مگر پھر بھی عقل کا مظاہرہ کرنے کے بجائے اپنی ہٹ دھرمی پر قائم تھے۔ ادھر ہمارا بھی نقصان کر رہے تھے۔ سنا تھا ایک گولی لیفٹیننٹ کرنل ہارون کو بھی لگی تھی، انہیں فوری طور پر ہیلی کاپٹر میں سی ایم ایچ پنڈی منتقل کر دیا تھا۔

۹ جولائی کی شام تھی۔ مذاکرات ناکام ہو گئے تھے۔ مسجد کے مولوی اور ان کے شاگرد ہتھیار ڈالنے پر تیار نہیں تھے۔ حکومت کے رویے میں بھی کوئی لچک نہیں تھی۔ چیف صاحب بار بار کہہ رہے تھے کہ یہ سب مارے جائیں گے۔ مگر مسجد والے بھی اپنے موقف پر جمے ہوئے تھے، امامِ کعبہ نے بھی چیف صاب کی تائید کی تھی، ان کو امامِ کعبہ کا بھی خیال نہیں تھا۔ سارا دن کسی قسم کی پیش رفت کا انتظار کرنے کے بعد شام کو چیف صاحب نے آخری وارننگ جاری کی۔ پولیس اور رینجرز پیچھے ہٹ گئے اور میں نے اپنے جوانوں سمیت آگے بڑھ کر پوزیشنیں سنبھال لیں۔ رات ایک بجے کے بعد باقاعدہ آپریشن کا آغاز کیا۔ ہم نے مسجد کی بیرونی دیوار میں مائنیں لگا کر سوراخ کرنے شروع کیے۔ اندر سے مزاحمت جاری تھی۔ رات ڈھائی بجے کے بعد ایک عجیب سی ہلکی سی آواز سنائی دینا شروع ہوئی۔ پہلے تو میں نے توجہ نہ دی لیکن کچھ دیر بعد سپاہی اسلم نے بھی وہ آواز نوٹ کی۔

’ ایسا لگ رہا ہے جیسے کوئی مکھی مستقل بھنبھنا رہی ہو سر، عین ہمارے سروں کے اوپر‘، وہ بولا۔ اس کی بات سن کر میں نے بے ساختہ آسمان کی طرف دیکھا۔ رات کے تین بج رہے تھے، اس وقت کون سی مکھی بھنبھنا رہی ہے۔ لیکن یکا یک میرے ذہن میں جھماکا ہوا۔ یہ مکھی کی نہیں ڈرون کی آواز تھی، باجوڑ میں تعینات رہنے والے صوبیدار عبد الرحیم نے مجھے بتایا تھا کہ وہاں مکھی کی آواز والے ڈرون ہوتے تھے، کبھی کبھی۔ ابھی کچھ عرصہ پہلے ہی تو میس میں صوبیدار میجر کرامت بھی ذکر کر رہے تھے کہ وانا میں نیک محمد نامی دہشت گرد کمانڈر اسی سے مارا گیا تھا۔ ڈرون کے ہمارے ساتھ ہونے کے احساس سے میرے چہرے پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔ اگر ان مولویوں کے پیچھے بھارت تھا تو امریکہ اپنا یار تھا، اس نے بھی ہمیں بہت کچھ دے رکھا تھا اور بہت کچھ دینے کا وعدہ تھا۔

صبح تک ہم بیرونی دیوار گرانے میں کامیاب ہو گئے تھے۔ لیکن یکا یک آپریشن تعطل کا شکار ہو گیا۔ پہلی خبر یہ ملی کہ لیفٹیننٹ کرنل ہارون الاسلام ہسپتال میں زخموں کی تاب نہ لاتے ہوئے شہید ہو گئے تھے۔ غم وغصّہ سے ہمارا برا حال تھا۔ اب ان دہشت گردوں کا بچ کر نکلنا محال تھا۔ اب انہیں مزید کوئی ڈھیل نہیں دی جاسکتی تھی۔ اڑتی اڑاتی ہمیں بھی ملی تھی کہ رات کو فوج نے ڈرون کے ذریعے مسجد کے اندر کے حالات معلوم کر لیے تھے، تصویریں بھی اتاری تھیں۔ اب ان معلومات کی بنیاد پر آئندہ کا پلان طے ہونا تھا۔

۱۰ جولائی کی صبح ہم نے مسجد پر تین جانب سے حملہ کیا۔ ایس ایس جی کمانڈوز نے پہلی منزل بہت تیزی سے کلیئر کروالی تھی۔ میں اپنے جوانوں کے ساتھ مسجد کے بیرونی احاطے کو کلیئر رکھنے اور کمانڈوز کی ہر ممکن مدد کرنے پر مامور تھا۔ مسجد کے اندر جا کر مسجد اور مدرسے کو جنگجوؤں سے پاک کرنے کا کام تو کرنل صاحب شہید کے ایس ایس جی جوانوں کے سپرد تھا۔ ان کو بھی شدید مزاحمت کا سامنا کرنا پڑا۔ جب اندر موجود جنگجوؤں کے پاس اسلحہ ختم ہو گیا تو انہوں نے پتھراؤ کرنا شروع کر دیا۔ ایسا محسوس ہوتا تھا کہ جنگجوؤں نے بھرپور تیاری کر رکھی تھی ہمارے مقابلے کی۔ اور ابھی تو تہہ خانوں میں موجود جدید اسلحہ بھی تھا، وہ شاید انہوں نے آخر میں استعمال کے لیے سنبھال رکھا تھا۔

لیکن اللہ کے فضل سے اس کی نوبت ہی نہ آئی۔ ہمارے شیر دل کمانڈوز نے ۱۶ جوانوں کی قربانی دے کر یہ آپریشن مکمل کیا۔ مسجد اور مدرسہ جنگجوؤں سے پاک ہو چکا تھا۔ مولوی عبد الرشید مارا جاچکا تھا۔ اس کا بھائی عبد العزیز زندہ گرفتار ہو گیا تھا۔ اور گو کہ ہم نے بھاری نقصان اٹھائے تھے، تقریباً ۵۰ کے قریب جوان شہید ہوئے تھے اور زخمی ہونے والوں کی تعداد اس سے دگنی تگنی تھی، مگر ہم یہ جنگ جیت چکے تھے۔

.........................................................

۱۱ جولائی کو میں نائب صوبیدار سعید کے ساتھ مسجد کے اندر داخل ہوا۔ مسجد کی ہر دیوار اور چھت گولیوں سے چھلنی تھی۔ وسیع احاطہ خون سے رنگین تھا۔ احاطے میں جابجا شیشے کے ٹکڑے اور کہیں کہیں استعمال شدہ گولیوں کے شیل بکھرے ہوئے تھے۔ مسجد کی سیڑھیاں چڑھ کر اندرونی ہال میں داخل ہونے لگے تو سعید قدرے ٹھٹک کر رک گیا۔ میں نے مڑ کر اس کی جانب دیکھا۔ وہ آخری سیڑھی پر گو مگو کے عالم میں جھکا ہوا تھا۔ اس کا ایک ہاتھ بوٹ کے تسموں پر تھا۔ میں اس کی جھجک سمجھ سکتا تھا۔ وہ امام مسجد کا بیٹا تھا۔ اس کا گھر گاؤں کی مسجد کے احاطے کے اندر ہی تھا۔ ساری زندگی اپنے گھر میں داخل ہونے کے لیے بھی وہ مسجد کے صحن کے باہر جوتے اتارنے، اور پھر جوتیاں ہاتھ میں اٹھا کر گھر میں داخل ہونے کا عادی تھا۔ اس وقت مسجد میں داخل ہوتے ہوئے جوتے اتارنے کی اس کی خواہش قابلِ فہم تھی۔ لیکن اس وقت اس کی اس حرکت نے مجھے شدید ناگواری اور کوفت میں مبتلا کر دیا تھا۔ اس وقت ہم کوئی جمعہ کی نماز پڑھنے تو نہیں آئے تھے، بلکہ فاتح کی حیثیت سے مفتوحہ علاقے میں داخل ہو رہے تھے۔

'کیا کر رہے ہو؟ ایسے ہی آجاؤ، ابھی ضرورت نہیں ہے'، میں نے بیزاری سے کہا۔ وہ چپ چاپ میرے پیچھے چل پڑا۔ اندر ہر طرف پیرا ملٹری سٹاف بکھرا ہوا تھا۔ لاشیں اٹھائی جا رہی تھیں، بارودی سرنگیں پھٹنے سے جو دیواریں گر گئی تھیں، ان کا ملبہ ہٹایا جا رہا تھا۔ ایک ایک کمرے کا جائزہ لیتے ہوئے ہم تہہ خانوں کی طرف آ گئے۔ یہاں ایک ناقابلِ برداشت بو پھیلی ہوئی تھی۔ اس طرف ابھی کسی کو آنے کی اجازت نہیں تھی، یہاں سے ابھی لاشیں نہیں اٹھائی گئی تھیں۔ سیڑھیاں اترتے ہوئے اچانک مجھے محسوس ہوا کہ میں اکیلا ہوں۔ سعید نجانے پیچھے کہاں رہ گیا تھا۔ میں اس کا انتظار کیے بغیر سیڑھیاں اتر کر نیچے چلا آیا۔ پہلے ہی کمرے میں داخل ہوا تو پاؤں کسی نرم چیز سے ٹکرایا۔ میں نے نیچے دیکھا اور خوف و دہشت سے منجمد ہو گیا۔ وہ کسی نوجوان کی لاش تھی، لیکن اس قدر جلی ہوئی تھی کہ اس کے جسمانی اعضاء کی شناخت کرنا ممکن نہیں رہا تھا۔ اس کے چہرے کے تمام اعضاء گویا پگھل کر آپس میں مدغم ہو گئے تھے۔ مجھے شدید قسم کی کراہت اور گھن کا احساس ہوا۔ میں تیزی سے وہاں سے ہٹا، مگر باہر نکلنے کی بجائے تہہ خانے کے مرکزی ہال کی طرف نکل آیا۔

یہاں جابجا لاشیں بکھری ہوئی تھیں۔ بعض کے اعضاء نامکمل تھے۔ کوئی سر سے محروم تھا تو کسی کی ٹانگیں نہیں تھیں۔ مگر ایک چیز ان میں یکساں تھی۔ وہ سب پہلی لاش کی طرح پگھلی ہوئی تھیں۔ ان میں سے کسی کو بھی پہچانا نہیں جا سکتا تھا۔ میں دیکھنا نہیں چاہتا تھا، میں وہاں سے بھاگ جانا چاہتا تھا، لیکن نجانے کیوں دیکھتے رہنے پر مجبور تھا۔ بدبو سے میری طبیعت متلا رہی تھی اس کے باوجود میں وہاں سے نکل نہیں پا رہا تھا۔ ایک بات میں جانتا تھا، کہ کوئی اسلحہ، کوئی بندوق، اور کوئی گولی ایسی نہیں ہوتی جو انسان کو موم کی طرح پگھلا دے۔ ہاں ایک چیز ایسی تھی جو آدمی کی جلد کو پگھلا کر بہا سکتی تھی۔ سفید فاسفورس۔ مگر کیمیکل ہتھیار استعمال کرنا بین الاقوامی اصول و ضوابط کے مطابق ناجائز تھا۔ پھر نجانے یہاں کیا ہوا تھا۔

میں تہہ خانے سے یوں باہر نکلا جیسے کوئی شرابی شراب خانے سے نکلتا ہے۔ چکراتے سر اور منتشر ذہن کو سنبھالنے کے لیے مجھے شدت سے تازہ ہوا کی ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔ میں تیزی سے مسجد کے مرکزی ہال کی طرف بڑھا جہاں سے باہر کی طرف راستہ جاتا تھا۔ مگر سامنے سے پیرا ملٹری اسٹاف ایک سٹریچر اٹھائے چلے آ رہے تھے۔ انہیں راستہ دینے کے لیے میں راہداری کی دیوار سے لگ کر کھڑا ہو گیا۔ میرے بوٹ کے نیچے کوئی چیز چرچرائی تھی۔ میں نے جھک کر دیکھا۔ وہ قرآن پاک کا ایک جلا ہوا، کٹا پھٹا نسخہ تھا۔ میرے ذہن میں یکایک ماں آ گئی۔ فجر کے وقت صحن میں بیٹھی، ہل ہل کر قرآن پاک کی تلاوت کرتی ماں۔ پھر قرآن پاک کو احترام سے جزدان میں لپیٹ کر، چومتی ہوئی، آنکھوں سے لگاتی ہوئی ماں۔ میرا جی چاہا کہ میں وہ جلا ہوا نسخہ اٹھا کر کسی اونچی جگہ پر رکھ دوں۔ ادھر ادھر دیکھا، مگر کوئی مناسب جگہ نظر نہ آئی۔ میں سر جھٹکتا تیزی سے آگے بڑھ گیا۔

تمام لاشوں کو مرکزی ہال میں جمع کیا جا رہا تھا۔ پھر یہاں سے ان لاشوں کی شناخت اور ورثاء کے سپرد کرنے کے مراحل طے کیے جانے تھے۔ ہسپتال کا جو عملہ ابھی چند لمحوں پہلے میرے سامنے سے گزرا تھا، وہ اب سٹریچر پر اٹھائی لاش کو دیگر لاشوں کے ساتھ رکھ رہے تھے۔ میں نے نوٹ کیا کہ یہ لاش دیگر لاشوں کی نسبت بہت چھوٹی تھی۔ اس کے پاس سے گزرتے ہوئے یونہی میں نے اس کے چہرے پر موجود چادر ہٹا کر دیکھا، وہ پھولے پھولے گالوں والی اک چھوٹی سی بچی تھی۔ اس کے چہرے کی گلابی اب موت کی سفیدی میں ڈھل گئی تھی، مگر اس کے باریک باریک ہونٹ کسی ادھ کھلی کلی کی طرح مسکرا رہے تھے۔ نجانے کس جماعت میں پڑھتی ہو گی یہ بچی...؟ میرے ذہن میں سوال پیدا ہوا۔ اور مجھے لگا جیسے وہ بچی اچانک کھل کر مسکرا دی ہو، مجھے اس کی آواز آئی، 'تایا جی! میرے لیے نورانی قاعدہ ضرور لانا، میں دادی سے پڑھوں گی'۔ میں نے گھبرا کر چادر کا سرا چھوڑ دیا۔

---

میں اپنے مورچے کے پاس پہنچ چکا تھا۔ اندر داخل ہوا تو سعید آنکھیں بند کیے کرسی پر نیم دراز تھا۔ میں اس پر ایک نظر ڈال کر مورچے کی کھڑکی کے پاس جا کھڑا ہوا۔ میں نے باہر نظر ڈالی۔ آج موسم میں گرمی کی شدت پہلے سے کم تھی۔ اچھی خوشگوار ہوا بھی چل رہی تھی۔ تبھی ایک تتلی نجانے کہاں سے اڑتے اڑتے کھڑکی میں آ بیٹھی۔ میں اس کے پروں

کے رنگوں کو دیکھنے لگا۔ شاید یہ دھیان بٹانے کی ایک لاشعوری کوشش تھی۔ وہ تھی بھی بہت خوش رنگ۔ چند منٹ تتلی کو تکتے رہنے کے بعد میں نے مڑ کر سعید کی طرف دیکھا۔ وہ آنکھیں کھولے میری طرف ہی دیکھ رہا تھا۔ شاید میرے کچھ کہنے کا منتظر تھا۔

'کیا بکو اس حالت بنار کھی ہے تم نے؟'، میں نے درشتگی سے پوچھا۔ اس نے سر جھکا لیا، مگر میں دیکھ چکا تھا، اس کی آنکھیں آنسوؤں سے نم تھیں۔

'ظلم... بڑا ظلم کیا ہے ہم نے افضل'، وہ میری طرف دیکھے بغیر بولا۔

'کیا ظلم کیا ہے ہم نے؟ افسروں کا حکم مانا ہے، آرڈر کی تعمیل کی ہے'، میں زور سے بولا۔

'ان کے آرڈر غلط تھے، انہوں نے ظلم کا حکم دیا تھا، زیادتی کرنے کا آرڈر دیا تھا'، وہ اسی طرح سر جھکائے جھکائے بولا۔

'بکو اس بند کرو! وہ افسروں کے آرڈر تھے، ہمارا کام آرڈر پورا کرنا ہے، یہ سوچنا نہیں کہ آرڈر صحیح ہے یا غلط'،

'وہ افسروں کے آرڈر تھے، خدا کے تو نہیں'۔

'افسروں کے آرڈر ہی ہمارا دین ایمان ہیں۔ ہم فوجی ہیں۔ ہمیں اسی چیز کے پیسے ملتے ہیں کہ ہمیں جو آرڈر دیا جا رہا ہے، اسے بے چوں وچرا اں پورا کریں۔ اور تو سعید... تو اب امام مسجد کا بیٹا بن کر سوچنا چھوڑ دے، اور نائب صوبیدار سعید ملک بن کر سوچا کر۔ ورنہ نقصان اٹھائے گا۔ اس فوج کی نوکری سے ہی تمہاری روزی روٹی بندھی ہوئی ہے۔ مت بھولو کہ تمہاری چار بہنیں گھر میں بن بیاہی بیٹھی ہیں اور تمہارا باپ امام نور دین، شوگر کا مریض ہے۔ اس لیے اپنے دماغ کو کم استعمال کیا کرو اور جو آرڈر ملے، آنکھیں بند کر کے، اسے پورا کیا کرو۔ اگر تم نے اپنے دل سے ان مولویوں کی ہمدردی نہ نکالی تو یاد رکھو! تمہارا انجام ان سے بھی بدتر ہو سکتا ہے'۔ میں نجانے اسے کیا باور کرانا چاہ رہا تھا، لیکن اس وقت اس کے سامنے میں پھٹ پڑا تھا۔

وہ چپ چاپ میری تقریر سنتا رہا۔ پھر تھکے تھکے انداز میں کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا۔ میز پر رکھی اپنی ٹوپی اٹھا کر سر پر رکھی، بندوق کندھے سے لگائی، پھر میری طرف مڑا اور ہاتھ سر تک لے جا کر، ایڑیاں ملا کر مجھے سیلوٹ کیا: 'سر!'۔ اور شکست خوردہ سے انداز میں مورچے سے باہر نکل گیا۔

میں کھڑکی سے اسے جاتا دیکھتا رہا۔ ایک تو پہلے ہی مسجد کے اندر کے مناظر دیکھ کر طبیعت پر ایک بوجھ تھا، اوپر سے سعید کی باتوں نے مزید میرا دماغ گھما دیا تھا۔ 'الو کا پٹھا، بے غیرت...'، میں منہ ہی منہ میں بڑبڑاتا اسے کوس رہا تھا۔ 'رہے گا دیہاتی کا دیہاتی'۔ آخر وہ یہ کیوں نہیں سوچتا تھا کہ افسروں نے جو بھی حکم دیے، ہماری اور ملک کی بہتری کے لیے ہی دیے تھے۔ یہ دہشت گرد، جنگجو مولوی، انکے ساتھ جو کچھ ہوا، وہ ان کی اپنی کرنی کا پھل تھا، ان کے ساتھ یہی کچھ ہونا چاہیے تھا۔ میں نے غصّے سے اس مٹی کی بوری کو ایک مکّا رسید کیا جس سے مورچے کی دیوار بنی ہوئی تھی۔ میرے مکّے سے پریشان ہو کر بوری پر بیٹھی تتلی ذرا سا اڑی، پھر دوبارہ اپنی جگہ آ بیٹھی۔

'میں ایک فوجی ہوں، میرا کام افسروں کے آرڈر کی تعمیل ہے۔ میں اس وطن کا محافظ ہوں'۔ میں بلند آواز میں بڑبڑایا۔ تتلی اب اڑنے کے لیے پر تول رہی تھی۔ شاید میری آواز اور حرکتیں اسے پریشان کر رہی تھیں۔ یکایک مجھے اس کے رنگ چبھنے لگے، مجھ پر شدید بیزاری اور کوفت طاری ہو رہی تھی۔ تتلی تھوڑا سا اڑی، لیکن اسی لمحے میرا بھاری ہاتھ اس پر آ پڑا۔ میں نے ہاتھ ہٹایا، اس کے پروں کے سب رنگ میری ہتھیلی پر نقش و نگار بنا گئے تھے۔ وہ میری بھاری ہتھیلی تلے مسلی جا چکی تھی۔ لیکن مجھ پر جیسے جنوں سوار ہو گیا تھا۔ ایک بار، دو بار... پھر کتنی ہی بار میں نے مکّے مار مار کر اس کا کچومر نکال دیا۔

نجانے مجھے کیا ہو گیا تھا۔ یہ سعید کی باتیں تھیں یا صبح جو کچھ مسجد میں دیکھا تھا۔ لیکن اس وقت مجھے کسی کی ضرورت تھی، جو مجھے بتاتا کہ میں صحیح ہوں، میں نے جو کچھ کیا، درست کیا۔ پچھلے ڈیڑھ ہفتے کی شدید ترین ڈیوٹی جس مقصد کی خاطر دی تھی، وہ مقصد درست تھا۔ میں نے زمین پر پڑی اپنی بندوق اٹھا کر کندھے سے لٹکائی۔ سر پر رکھی ٹوپی درست کی۔ سینے پر سجے بیجوں پر ہاتھ پھیر کر انہیں صاف کیا۔ پھر کونے میں پڑے اپنے کِٹ بیگ میں سے چھوٹا سا آئینہ نکال کر اپنا عکس دیکھنے لگا۔ آئینے میں جھلکتے چہرے کی شیو حسبِ معمول بے عیب تھی۔ مگر چہرہ دھوپ میں رہ رہ کر اپنی پچھلی تازگی کھو چکا تھا اور سیاہ پڑ رہا تھا۔ آنکھوں سے بھی عجیب سی وحشت جھلک رہی تھی۔ 'میں ایک...فوجی ہوں'، میں بڑبڑایا۔

'تُو ایک قصائی ہے۔ تُو میرا پتر نہیں... تُو قصائی بن گیا ہے افضل!'، ابا جی کی نظریں مجھے ملامت کر رہی تھیں۔ مگر میں انہیں کیسے سمجھاتا، اس سال میرا ویاہ ہونا تھا۔ گھر کے لیے ایک کولر خریدنا تھا کہ گرمی بہت بڑھ گئی تھی، اور اگر گنجائش نکلتی، تو ایک مجّ اور...

ہماری بٹالین کو واپس اپنے یونٹ جانے کا آرڈر مل گیا تھا۔ میں اپنے جوانوں کو فوجی ٹرک پر سوار کروا کر ٹرک کی اگلی سیٹ پر آ بیٹھا۔ میں اگلے آرڈر کی طرف روانہ ہو چکا تھا۔

☆☆☆☆☆

# مع الاستاذ فاروق

معین الدین شامی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تمام تعریفیں، بلاشبہ اللہ ہی کے لیے ہیں۔ وہ اللہ جو ہمارا ربّ ہے، ہمارا ہے، ہمارا اللہ ہے۔ اسی نے ہمیں پیدا کیا اور وہی ہمیں موت دیتا ہے اور بلاشبہ اس نے موت وحیات کو اس لیے پیدا کیا کہ وہ دیکھے کہ ہم میں سے کون ہے جو بہترین عمل کرتا ہے؟

مع الاستاذ فاروق، استاذ احمد فاروق کے ساتھ چند ملاقاتیں، ان کی چند یادیں، ان کی قیمتی باتیں، ان کی بعض ایسی باتیں جو مجھے خاص طور پر اچھی لگیں۔ میں استاذ کا محبوب ترین ان کی حیات میں تو شاید نہ تھا لیکن اللہ سے امید ہے کہ ان کی شہادت کے بعد ان شاء اللہ ان کے محبوب ترین لوگوں میں ضرور شامل ہو گیا ہوں گا۔ ہاں ان کی حیات میں ان کے محبوب تر لوگوں میں بہر حال شامل رہا۔ استاذ کی محبت کا حوالہ اس لیے اہم ہے کہ وہ ان شاء اللہ، ہمارے اللہ کے محبوب لوگوں میں سے ایک تھے۔ وہ میرے محبوب تھے اور میں ان کا، اور یہ محبت کی سنہری زنجیر ہے جو ہمارا اللہ کے دربار میں ذکر کا ان شاء اللہ ایک سبب ہے کہ ان شاء اللہ استاذ ہمیں بھولے نہیں ہیں۔

حضرتِ استاذ سے آج تک جتنی ملاقاتیں رہیں، سب کا احوال اور سب کی سب تو یاد نہیں، لیکن جتنی ذہن میں تازہ ہیں سب ہی لکھنے کا ارادہ ہے کہ یہ ان شاء اللہ توشۂ آخرت ہوں گی، مجھ سمیت حضرتِ استاذ کے محبّین کے لیے دنیا و آخرت میں فائدہ مند ہوں گی۔ اللہ تعالیٰ صحیح بات، صحیح نیت اور صحیح طریقے سے کہنے والوں میں شامل فرمالے۔

نوٹ: ان سلسلہ ہائے مضامین میں جہاں بھی 'استاذ' کا لفظ آئے گا تو اس سے مراد شہید عالمِ ربّانی استاد احمد فاروق رحمہ اللہ ہوں گے۔

و صلی اللہ علی نبیّنا محمد و آخر دعوانا ان الحمد للہ ربّ العالمین

## ہم سبھی تجھ پُر فدا ہوں!

کچھ عرصہ مزید گزار کر ہم وانا کے جس مکان میں رہ رہے تھے، اس سے نئے مکان میں منتقل ہو گئے۔ یہ مکان غالباً اعظم ورسک کے قریب تھا۔ یہاں ہم ابو سیف بھائی کے پڑوسی بنے۔ ان شاء اللہ اگلی نشست میں ان کا ذکر کریں گے۔

مکان کا وہ حصہ جس میں مجھے رہنا تھا، نیا نیا تعمیر ہوا تھا۔ ہم یہاں منتقل ہوئے اور چند ہی روز بعد مرکز کے معمولات رواں ہو گئے۔ ہم ایک منصوبے پر کام کر رہے تھے، وہ مکمل ہوا تو ہمارے ذمہ دار بھائی، فاروق بھائی سے ملنے اور ان کو یہ تکمیل پانے والا منصوبہ دِکھانے، استاذ کی پرانی رہائش گاہ پر چلے گئے۔ کچھ تبدیلیاں استاذ نے کروائیں اور نشر کے لیے بھیج دیا۔ ساتھ ہی حضرتِ استاذ نے عطر کی ایک شیشی تحفے کے طور پر بھجوائی۔

چند ہی دن مزید گزرے ہوں گے کہ استاذ ہمارے یہاں تشریف لے آئے۔ ہم استاذ کے بغیر یہاں اداس اداس سے بھی ہو گئے تھے۔

یہاں استاذ نے چار نشستوں پر مشتمل ایک درس دیا جس کو بعد میں 'ادارہ السّحاب' نے 'النبی اولیٰ بالمؤمنین' کے عنوان کے تحت نشر کیا۔ ان دروس کے دوران حضرتِ استاذ کی شخصیت کا ایک اور پہلو سامنے آیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت تو تقاضائے ایمان ہے۔ لیکن استاذ کی محبتِ والہانہ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق ظاہر ہوا۔ یوں تو بات یہ ہے کہ اصل محبت تو اتباع ہے، یہ اتباع تو پہلے ہی انتہا درجے کا تھا، بس اس سب کا اظہار زبان سے پہلے ہم نے دیکھا یا سنا نہ تھا۔ استاذ نے یہ دروس خاص کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں شرق و غرب میں برپا گستاخ زبانوں کے مقابل میں دیے تھے۔ کچھ ہی عرصہ گزرا تھا کہ غازی ممتاز قادری نے سلمان تاثیر کو قتل کیا تھا۔ سلمان تاثیر کے قتل پر استاذ بے حد خوش تھے۔ استاذ اپنے مخصوص انداز سے یہ خبر سننے کے بعد تکبیر بلند کرتے رہے اور استاذ کی ہر ہر ادا سے اس گستاخ کے قتل ہونے پر خوشی جھلکتی۔

استاذ نے فرمایا:

> ''سلمان تاثیر کا قتل، یہود اور ان کے اتحادیوں، آلۂ کاروں کو یہ واضح پیغام دیتا ہے کہ تم نے سقوطِ خلافتِ عثمانیہ کے بعد سے آج تک اس امت کے سینے میں جلتی جس ایمانی چنگاری کو بجھانے کے لیے اپنے تمام تر عسکری، مالی اور فکری وسائل کھپائے وہ سب رائیگاں گئے۔ تم اپنی تمام تر کوششوں کے باوجود اس امت کا رشتہ اس کے دین سے نہیں کاٹ سکے۔''

استاذ، حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نام لیتے تو آنکھیں ڈبڈبا جاتیں، گلا رندھ جاتا۔ استاذ نے بہت ہی پر سوز و پر تاثیر انداز میں قیامت کے دن کا وہ منظر بیان کیا جہاں رسولِ محبوب صلی اللہ علیہ وسلم ہم جیسوں عاصیوں کی شفاعت کے لیے دربارِ الٰہی میں سوال کر رہے ہوں گے۔ استاذ نے یہ ایسے بیان کیا جیسے اس منظر کو وہ خود اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہوں:

"اللہ سبحانہٗ و تعالیٰ فرمائیں گے: 'اے محمدؐ سر اٹھاؤ!... کہو، تمہاری بات سنی جائے گی... سوال کرو، تمہیں عطا کیا جائے گا... شفاعت کرو، تمہاری شفاعت قبول کی جائے گی'۔ تو میں کہوں گا: "اے میرے ربّ میری امت میری امت!"۔ تو اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کہ "جہنم کی طرف چلو"، تو میں جہنم کی طرف جاؤں گا اور جہنم میں جس کے دل میں جَو کے دانے کے برابر بھی ایمان ہو گا، میں اس کو نکال لاؤں گا"۔

استاذ نے اہلِ ایمان کو اتباعِ رسولِ مہربان صلی اللہ علیہ وسلم کی ترغیب دی۔ محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ اور دیگر فدایانِ نبوت کی مثالیں دیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقام لینے اور کفار کو مزہ چکھانے کے راستے بیان فرمائے۔ اتباع و نفاذِ شریعتِ محمدی صلی اللہ ولیہ وسلم کے متعلق فرمایا:

"علمائے کرام اور داعی حضرات پر یہ بھاری ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ حبِّ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے چھٹے اس معاشرے کو اتباعِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی منزل تک لے کر جائیں، اور حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر جان چھڑکنے والے عوام میں وہ گہرا فہمِ دین پیدا کر دیں کہ وہ شریعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے نفاذ کے لیے بھی جانیں کھپانے لگیں!"

استاذ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی لائی ہوئی الہامی شریعت کے مقابل ہر موشگافی، ہر فلسفہ، ہر نظریہ اور ہر عقیدہ اسفل اور باطل ہے۔ اگر کوئی نظریہ و فلسفہ لائقِ توجہ ہے بھی تو اس کو پہلے شریعتِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی کسوٹی پر کسا جائے گا، کامیاب رہا تو قبول ورنہ مردود۔ بھلے وہ کانٹ کا 'جدید فلسفے' کا نظریہ ہو یا ہیگل کا 'جدید مثالیت' کا فلسفہ۔ کارل مارکس کا 'نظریۂ معیشت' ہو یا کلازوِٹ کا 'نظریۂ جنگ'۔ یہاں نہ ماؤ کا طریقہ چلے گا نہ براہم لنکن کا، فرمایا:

"آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے نہ تو پہلے کوئی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ علم والا آیا۔ اور نہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد قیامت تک کوئی شخص ایسا آسکتا ہے جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ علم رکھتا ہو۔ جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان رکھتا ہو، آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کا دعویٰ کرتا ہو، پھر اس کو اس بات پہ غور کرنا چاہیے کہ اس سارے دعوے کے بعد اگر وہ معاشیات سیکھنے کے لیے ایڈم سمتھ کی طرف رجوع کرتا ہے۔ اور اگر وہ پولیٹکل سائنس اور معاشرت کے امور سیکھنے کے لیے ہیگل اور کانٹ اور روسو اور ان جیسے اللہ کے دشمن اور اللہ کے منکر کافروں کے فلسفوں کی طرف رجوع کرتا ہے۔ اور اگر وہ عسکریت سیکھنے کے لیے کلازوِٹ کے رہ نما اصولوں کی روشنی میں اپنی افواج کو ترتیب دیتا ہے۔ اور اگر وہ دنیا کے حقائق جاننے کے لیے کہ کائنات کیوں بنی اور زندگی کے کیا مقاصد ہیں... اس کے لیے وہ ارسطو اور سقراط کی طرف رجوع کرتا ہے... اور اسی طرح اگر وہ انسانی تخلیق کی حقیقت جاننے کے لیے ڈارون کی طرف رجوع کرتا ہے... تو پھر اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان کا کیا مطلب ہوا؟

تو جو اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان رکھتا ہے تو اس کے لیے تو ان تمام امور میں رہنمائی رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہی سے ملتی ہے۔"

رسولِ محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے عاشق، حضرتِ استاذ نے حفاظت و ناموسِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق فرمایا:

"جب یہ سوال کیا جائے کہ تم ایک ارب تھے، اتنا سا کام نہیں کر سکتے تھے کہ ان گستاخوں کو ٹانگ دو جنھوں نے میری (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) کی شان میں گستاخی کی۔ تو جو کچھ ابھی ہوا ہے، جو کچھ ہماری زندگیوں میں گزر گیا... کہ انفرادی واقعات نہیں، سیکڑوں لوگوں نے ہماری نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے باقاعدہ خاکے بنانے کے مقابلے کیے ہوں۔ اور وہ مقابلے انٹرنیٹ پر... وہ سارے گستاخانہ خاکے موجود ہوں لاکھوں اور کروڑوں لوگوں کے دیکھنے کے لیے۔ اور اس کے بعد ہمیں کہا جائے کہ ابھی بھی جہاد فرضِ عین نہیں ہے، ابھی ہتھیار کا وقت نہیں آیا... ابھی لڑائی کا موقع نہیں ہے تو ان عقلوں پر ماتم کرنے کی ضرورت ہے جو اتنی مسخ ہو چکی ہیں اس انگریزی اور دجالی تہذیب کے نیچے رہ رہ کے... کہ ان کی اتنی بنیادی حمیت بھی ختم ہو گئی ہے اور ہر جگہ ان کی یہ مسخ شدہ عقلیں ان کے ایمانی جذبات کے اوپر غالب آ جاتی ہیں۔

صحابہ رضی اللہ عنہم نے اگر کل کو ہم سے یہ سوال کر لیا کہ ہم نے تو زندگیوں میں اپنی، جب تک ہم زندہ تھے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بال بھی زمین پہ نہیں گرنے دیا... آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حرمت کا ایسے دفاع کیا! تم نے کیا کیا جب یہ سب کچھ ہو رہا تھا، تو ہمارے پاس کیا جواب ہو گا، اس ایک ارب امت کے پاس؟

اللہ سبحانہٗ و تعالیٰ ہمیں معاف فرمائیں۔ اللہ سبحانہٗ و تعالیٰ دفاعِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ہم سب کو اٹھنے کی اور کھڑے ہونے کی توفیق نصیب فرمائیں، آمین یاربّ العالمین۔"

جہاں ناموسِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر چل رہا ہے تو وہاں یہ بات بیان کرنا بھی صائب ہو گا کہ حفاظت و ناموسِ رسالت کے لیے استاذ کا کردار فقط داعیانہ اور خطیبانہ نہ تھا۔ استاذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سچے جاں نثار تھے، جہاں خطیب و لکھاری اور عالم و قاری تھے، وہیں ایک عسکری سپاہی اور سپہ سالار بھی تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی گستاخی کی جرأت جب ڈنمارک کے چند گستاخوں نے کی اور ڈنمارک کی حکومت ان گستاخوں کی پشت پناہی اور دفاع میں اتر آئی تو 'جماعت قاعدۃ الجہاد' نے اپنے موجود وسائل کو بہترین طریقے سے استعمال کیا۔ محمد ابنِ مسلمہ رضی اللہ عنہ کی ورثے میں ملنے والی، گستاخوں کی زبانیں اور گردنیں کاٹنے والی تلوار کو اسلام آباد میں واقع ڈنمارک کے سفارت خانے پر سونتا۔ جو چند باتیں راقم کے ذخیرۂ معلومات میں ہیں وہ پیش ہیں۔

یہ سفارت خانے در اصل شرارت خانے ہیں۔ ان کا مسلم سرزمینوں پر قیام، سفارتی مقاصد سے زیادہ، مسلمانوں میں برائیوں کا فروغ اور جاسوسی کے نظام بنانا ہے۔ پھر سفارت خانے کی 'سفارتی' حیثیت کہاں برقرار رہتی ہے جب وہ ملک و ملت اپنے پورے لاؤ لشکر کے ساتھ افغانستان میں موجود ہو اور اعلانیہ جنگ مسلمانوں کے خلاف برپا کیے ہوئے ہو۔ یہ سفارت خانے کہیں تعلیم اور کہیں تفریح کے نام پر، تو کہیں خصوصی مواقع کے نام پر ایک فکری، معاشرتی اور اخلاقی جنگ برپا کیے ہوئے ہیں۔ مسلمانوں کے اذہان کو آلودہ کرنا تو ایک بات ہے، براہِ راست ان سفارت خانوں میں حیا سوز اور اخلاق سوز پارٹیاں منعقد کی جاتی ہیں جہاں کا مدار شراب اور شباب ہوتا ہے۔

ڈنمارک کے شرارت خانے پر کارروائی کے لیے استاذ نے اپنے مجموعے کے عبقری مجاہد 'مصعب' بھائی کو 'مشائخ جہاد' کی ہدایت پر ڈنمارک کے سفارت خانے کے ترصد کے لیے بھیجا۔ اس ترصد کے نتیجے میں یہ طے کیا گیا کہ سفارت خانے کو اس روز ہدف بنایا جائے گا جس روز 'ویزا' اور دیگر 'سفارتی' ضروریات کے لیے مسلمان عوام اس طرف نہیں جاتیں، جس کے لیے ایک چھٹی کے دن کا انتخاب کیا گیا۔ طے پایا کہ تین استشہادی مجاہد ایمبیسی پر حملہ آور ہوں گے۔ پہلے دو فدائی مجاہد راستہ صاف کریں گے جب کہ تیسرا مجاہد ساتھی اپنی بارود سے بھری گاڑی لے جا کر ایمبیسی کی عمارت سے ٹکرائے گا۔ اس کارروائی کے لیے کئی فدائیوں نے اپنے آپ کو پیش کیا جن میں سے تین کا انتخاب ہوا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آبائی وطن، مکۃ المکرمۃ سے تعلق رکھنے والے ایک مؤذن و مجاہد ابو غریب مکی، سیالکوٹ کے شفیق بھائی اور دِیر کے عثمان بھائی۔ آخر الذکر دونوں مجاہد ساتھی استاذ کے مجموعے کے تھے۔ تیاریاں مکمل ہوئیں اور فدائین کو ہدف کے قریب پہنچا دیا گیا۔ مصعب بھائی بنفسِ نفیس خود فدائی مجاہدین کو لے کر اسلام آباد پہنچے۔ اللہ کا کرنا، فدائی سے غالباً ایک روز پہلے، ایمبیسی کی راہ میں رکاوٹ حفاظتی چوکیاں معمول کی ردو بدل میں ہٹالی گئیں۔ یوں دو فدائی ساتھیوں کی ضرورت نہ رہی۔ ابو غریب مکی نے اپنی بارود سے بھری گاڑی ڈنمارک کی گستاخ حکومت و انتظامیہ کے شرارت خانے سے ٹکرائی۔ شفیق بھائی اور عثمان بھائی اس غم میں نڈھال ہوئے کہ وہ اس باسعادت حملے میں شریک نہ ہو سکے، بہر کیف ان عاشقانِ رسالت کا ربّ ان کا جذبہ جانتا تھا اور یہ دونوں اکٹھے ہی، بعد ازاں خلعتِ شہادت سے سرفراز ہوئے۔

اہلِ ایمان میں اس کارروائی سے فرحت و خوشی کی لہر دوڑی۔ جب مجاہدین کے اس عمل پر دشمن اور اس کے آلۂ کاروں کی طرف سے تنقید کی گئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت سے سرشار امت کے عام افراد نے اس کارروائی کا دفاع کیا۔ اہلِ ایمان کے جذبات کی عکاس بعض رپورٹیں 'الجزیرہ' چینل پر چلیں۔ بعد میں 'ادارہ السّحاب' نے اس کارروائی پر 'غزوۃ المؤذن' کے نام سے ایک فلم بھی جاری کی۔

یہ کارروائی بھی تو استاذ کے میزانِ حسنات کا ایک حصہ ہے۔ پھر اگر استاذ کے شاگرد ایسے تھے کہ ناموسِ رسالت کی خاطر اپنے جسموں کے ٹکڑے کروانے کو تیار تھے تو سوچیے، ان شاگردوں کا استاذ کیسے جذبوں سے سرشار ہو گا؟!

استاذ کے اس درس دینے کے چند ہی دن بعد کا ذکر ہے کہ محمد ابنِ مسلمہ رضی اللہ عنہ ہی کے جاں نثار دستے کے چند مجاہدوں نے گستاخِ رسول 'شہباز بھٹی' کو اسلام آباد میں قتل کیا۔ شہباز بھٹی، زرداری و یوسف رضا گیلانی کی حکومت میں اقلیتوں کا وزیر تھا اور خود ایک عیسائی تھا۔ شہباز بھٹی کو صرف عیسائی کہنا کافی نہ ہو گا بلکہ وہ ایک صلیبی[1] تھا۔ یہ شخص نہ صرف قانونِ توہینِ رسالت کے خلاف برملا بولتا تھا، بلکہ آسیہ مسیح جیسے گستاخوں کا بھرپور وکیل بھی تھا اور سلمان تاثیر جیسے گستاخوں کا زبردست حامی۔

استاذ رحمہ اللہ کا ارادہ تھا کہ وہ شہباز بھٹی پر ایک ویڈیو 'ادارہ السّحاب' سے بنوا کر نشر کریں گے، لیکن وسائل کی کمی کے سبب یہ نہ کر سکے۔ استاذ نے جس ویڈیو بنوانے کا ارادہ کر رکھا تھا اس کے لیے شہباز بھٹی کا ایک 'کلپ/clip'، ایک منتخب 'فولڈر/folder' میں محفوظ کیا ہوا تھا، جو استاذ نے بندے کو بھی دِکھایا اور اپنا ارادہ بھی بیان فرمایا۔

اس کلپ میں شہباز بھٹی کہتا ہے:

> "میں قوانینِ شریعت کے خلاف مہم کی قیادت کر رہا ہوں، قانونِ توہینِ رسالت کے خاتمے کی مہم کی قیادت کر رہا ہوں... ایسے میں یہ (مجاہدین) مجھے دھمکیاں دیتے ہیں۔ لیکن میں اس بات کو بیان کرنا چاہتا ہوں کہ میں یسوع مسیح پر ایمان رکھتا ہوں جنھوں نے اپنی زندگی ہماری خاطر قربان کی۔

[1] Crusader

میں جانتا ہوں کہ 'صلیب' کا کیا معنیٰ ہے؟ اور میں ایک صلیب کا پیروکار ہوں! اور میں (اس) مقصد کی خاطر مرنے کو تیار ہوں... اس لیے اس قسم کی دھمکیاں میری رائے اور میرے اصولوں کو تبدیل نہیں کر سکتیں۔ میں مرنے کو اس بات پر ترجیح دیتا ہوں کہ اپنے اصولوں اور اپنے طبقے کے لیے انصاف کے مطالبے پر سمجھوتہ کر لوں!"[2]

شہباز بھٹی یہ باتیں کس کے دفاع میں کہہ رہا ہے؟ کن واقعات کے بعد وہ یہ باتیں کر رہا ہے؟ شہباز بھٹی کی یہ باتیں آسیہ مسیح کی وکالت اور سلمان تاثیر کے دفاع میں ہیں۔ کیا ہم جانتے ہیں کہ وہ آسیہ مسیح جس کو آج اعلیٰ عدالتوں نے، عمران خاں اور قمر جاوید باجوہ کی حکومت میں رہا کیا ہے... اصل اعتبار تو ان اہلِ ایمان کی گواہی کا ہے جن کے سامنے آسیہ مسیح نے گستاخی کی، لیکن اس آسیہ نے خود کیا اقبالی بیان دیا تھا؟

'The New York Post' اور 'Christianity Today' کے مطابق آسیہ مسیح کہتی ہے کہ میں نے کہا:

> "I believe in my religion and in Jesus Christ, who died on the cross for the sins of mankind. What did your Prophet Muhammad (PBUH) ever do to save mankind?"

نقلِ کفر، کفر نہ باشد۔ کہتی ہے

> "میں اپنے مذہب اور یسوع مسیح پر ایمان رکھتی ہوں۔ وہ یسوع مسیح جنہوں نے انسانیت کے گناہوں کے لیے صلیب پر مصلوب ہو کر جان دی۔ تمہارے نبی، محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے انسانیت کو بچانے کے لیے (کبھی) کیا کیا؟"

ہم یہ گستاخانہ جملے ہرگز بھی یہاں نہ لکھتے۔ لیکن اس لیے نقل کیے تاکہ آسیہ مسیح، سلمان تاثیر اور شہباز بھٹی کا دفاع کرنے والے اور پھر جس عدلیہ نے، جس حکومت و فوج کی آشیر باد کے ساتھ اس گستاخہ کو رہا کیا ان کی حقیقت واضح ہو سکے۔

سلمان تاثیر کس راہ میں مارا گیا؟ اس کے قتل پر جیل حکام نے کہا کہ آسیہ غم سے نڈھال ہو کر روتی رہی اور کہا:

> "وہ شخص یہاں آیا اور اس نے اپنی زندگی میری خاطر قربان کر دی۔"

شہباز بھٹی نے آسیہ کے لیے کہا:

> "میں اس (آسیہ) کی جانب سے ہر انصاف کے دروازے کو جا کر کھٹکھٹاؤں گا اور اس کی حفاظت کو ممکن بنانے کے لیے ہر قدم اٹھاؤں گا۔"[3]

اس آسیہ کے لیے پوپ 'بینیڈکٹ سولہویں' نے کہا کہ وہ آسیہ کے ساتھ 'روحانی قربت' محسوس کرتا ہے۔[4]

پھر جب شہباز بھٹی اس جرمِ عظیم کی پاداش میں فدائینِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھوں قتل ہوا تو 'ویٹی کن سٹی' میں اس کی تصاویر آویزاں کی گئیں اور اس کو 'خدا کا خدمت گار/ Servant of god' کا مسیحی خطاب دیا گیا۔ یورپی یونین اور اقوام متحدہ نے اس کے قتل کی مذمت کی اور ناموسِ رسالت کے قانون پر 'تحفظات' کا اظہار کیا، آسٹریلیا، کینیڈا، فرانس، جرمنی، انڈیا، سپین، برطانیہ اور امریکہ نے مذمت کی۔

سوچنے کا مقام ہے ان لوگوں کے لیے کہ جو لوگ آسیہ مسیح کی رہائی پر چپ سادھے ہوئے ہیں اور جو لوگ سلمان تاثیر کو عذر دے رہیں۔ اللہ پاک ہمیں ناموسِ رسالت کا سچا جانثار بنا دے، آمین۔

یہ ہے وہ عصرِ رواں کی صلیبی جنگ جس کے عالمی سردار بُش، اوباما اور ٹرمپ، جبکہ مقامی سردار سلمان تاثیر اور شہباز بھٹی جیسے صلیبی ہیں اور جن کے مقابل میں ملا عمر، اسامہ بن لادن اور احمد فاروق جیسے اہلِ ایمان اور عاشقانِ شریعتِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

اللہ پاک ہم سب کو رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا سچا امتی، سچا جانثار بنا دے اور اس دجالی زمانے میں اہلِ ایمان کے خیمے کے انتخاب کی توفیق سے نوازے، آمین یا ربّ العالمین۔

و آخر دعوانا أن الحمدلله ربّ العالمين۔ و صلى الله على نبينا و قرة أعيننا محمد و على آله و صحبه و من تبعهم بإحسان إلى يوم الدين۔

(جاری ہے، ان شاء اللہ)

☆☆☆☆☆

---

[2] بی بی سی کی جانب سے نشر کردہ شہباز بھٹی کی ویڈیو۔

[3] بی بی سی، اور لاگوئرین کی رپورٹ۔

[4] The Daily Telegraph

# برصغیر پاک و ہند میں اسلام اور سیکولرازم کی کشمکش

قاری ابو عمارہ

اورنگزیب عالمگیر نے اپنے عہد حکومت میں بہت سی اسلامی اقدار کو رواج دیا۔

۱۔ دربار میں سے تمام غیر اسلامی رسوم جیسے زمیں بوسی اور سر پر ہاتھ رکھ کر آداب کہنے جیسے رواج کو ختم کر دیا گیا۔ شاہی محلات سے تمام مجسمے اور تصاویر وغیرہ ہٹا لی گئیں۔

۲۔ غیر شرعی ٹیکس ختم کر دیے گئے اور ان کی جگہ پر زکوٰۃ عشر اور صدقات کو رواج دیا گیا۔ غیر مسلموں سے بھی تمام غیر شرعی ٹیکسوں کی بجائے جزیہ لینے کا اہتمام کیا گیا۔ (جزیہ لینے کا اعلان اور حکم تو تواریخ میں موجود ہے مگر ایسی کوئی شہادت موجود نہیں ہے جس سے معلوم ہو سکے کہ اس کا باقاعدہ نفاذ بھی کیا گیا تھا)

۳۔ اسلامی احکامات، حدود و تعزیرات کے سلسلے میں باقاعدہ ایک قانون تیار کیا گیا۔ اس کو فتاویٰ عالمگیری یا فتاویٰ ہندیہ بھی کہا جاتا ہے۔ اس کتاب کو ہندوستان میں دستور کی حیثیت دی گئی اور ۱۸۵۷ء تک اس کی دستوری حیثیت قائم رہی۔ اس کتاب کی تیاری کے سلسلے میں جو اخراجات ہوئے وہ دو لاکھ روپیہ سے زائد تھے جبکہ پانچ سو علما اس کتاب کی تدوین میں شریک تھے۔ ان علماء کا روزانہ مشاہرہ دو روپیہ تھا۔

۴۔ نفاذ شریعت کے سلسلے میں اورنگزیب کے احکامات بہت سخت تھے یہاں تک کہ اس نے اپنے لڑکوں کو بھی اس معاملے میں نہیں بخشا۔ بلکہ اپنے لڑکوں کے سلسلے میں اس کا اصول تھا کہ کسی شکایت کی کوئی تحقیق نہیں کی جائیگی بلکہ فوری سزا کا اہتمام کیا جائیگا۔ چنانچہ کئی مرتبہ اس نے اپنے لڑکوں کی غلطیوں پر اسی طرح تنبیہ کی۔

۵۔ اورنگزیب کے متعلق یہ تو معلوم ہے کہ وہ حافظ قران تھا مگر یہ بات کم لوگوں کہ علم میں ہے کہ حفظ کلام اللہ کی سعادت اس نے بادشاہ بننے کے بعد بطور شکرانہ حاصل کی تھی۔ اس وقت اس کی عمر بیالیس برس تھی۔ اس سعادت کی اہمیت تب اور بڑھ جاتی ہے جب ہم سیاسیات کے میدان میں اس اہمیت کو دیکھتے ہیں۔ بادشاہ کے حافظ قران ہونے کا اثر امراء اور عوام پر بھی پڑا چنانچہ یہ ایک عام رواج بن گیا کہ حفظ قران کی سعادت حاصل کی جائے۔

۶۔ اکبر کے زمانے سے رواج تھا کہ بادشاہ لوگوں کو مرید کیا کرتا تھا۔ اس رواج کو شاہجہاں نے بھی قائم رکھا۔ مگر اورنگزیب نے اس سیاسی تصنع کو بالکل ختم کر دیا اور کسی کو مرید بنانے سے انکار کر دیا۔ بنگال سے ایک شخص مرید ہونے کے لیے آیا تو اورنگزیب نے اس کو کچھ سونے کے زیورات اور آٹھ آنے بھجوا دیے اور کہلوا دیا کہ ہم سے جس فیض کا تصور ہو سکتا ہے وہ یہی ہے۔

۷۔ یہ بھی معلوم ہے کہ اورنگ زیب اپنی ذاتی زندگی کے اخراجات اپنے ہاتھ سے کلاہیں بنا کر اور کتابت کلام مجید کر کے کماتا تھا۔ اگرچہ اس کی جاگیر بھی تھی مگر عام طور پر اس کی آمدنی وظائف و صدقات میں ہی خرچ ہو جاتی تھی۔ اس کی جاگیر کا منتظم کئی مرتبہ اس بات کی کوشش کرتا رہا کہ کسی طرح وظائف اور صدقات کا سلسلہ بند ہو جائے مگر اورنگ زیب نے ہر مرتبہ انکار کر دیا۔

۸۔ دربار میں موسیقاروں اور مسخروں کی ایک بڑی تعداد موجود تھی جو بادشاہوں کی سرپرستی میں کارِ گناہ انجام دیتی تھی۔ اورنگ زیب نے موسیقی کو مکمل بند کر دیا اور مسخروں کو بھی دربار سے نکال دیا اب ان کی جگہ قال اللہ و قال الرسول صلی اللہ علیہ وسلم کہنے والے علماء نے لے لی تھی۔ موسیقاروں نے اس پر ایک علامتی جنازہ بھی نکالا اور اس کو اورنگ زیب کے سامنے سے گزارا گیا۔ اس نے اس بابت دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ موسیقی کا جنازہ ہے دفن کرنے جا رہے ہیں اورنگ زیب نے برجستہ کہا:

"ہاں اتنا گہرا دفن کرنا کہ دوبارہ نہ نکل سکے"۔

۹۔ ہندوؤں کے ساتھ تعصب برتنے کا الزام اورنگ زیب پر بڑی شد و مد کے ساتھ لگایا جاتا ہے مگر جب ہم اورنگ زیب کے منصب داران کی تعداد دیکھتے ہیں تو ان میں اکبر کے زمانے کی نسبت چار گنا زیادہ تعداد میں ہندو ہیں۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ افغانستان جیسے خالص اسلامی صوبے کا حاکم ایک ہندو راجپوت رہا۔

۱۰۔ جنوبی ہند میں اورنگزیب کی مہمات کو بہت زور و شور سے تنقید کا نشانہ بنایا گیا حالانکہ یہ مہمات ملکی امن و امان سے متعلق تھیں نہ کہ جنگ و جدال سے۔ جنوبی ہند کی ریاستیں ہمیشہ مغلوں حکومت کی مخالفت پر آمادہ رہیں اور انہوں نے شیوا جی کو مختلف مواقع پر امداد دی یہاں تک کہ شیوا خود ان کے لیے بھی درد سر بن گیا۔ اورنگ زیب ،شاہجہان کے زمانے سے دکن کا صوبے دار رہا تھا۔ اس نے ان حکومتوں کو ختم کر کے ایک وحدت میں پرو دیا تو یہ کوئی غلط کام نہیں تھا۔ البتہ ایک کام جو اس کی زندگی میں نہ ہو سکا اور بعد میں آنے والوں کے لیے بھی وہ نہایت دشوار رہا وہ یہ تھا کہ مرہٹوں کی طاقت کا استیصال کرنا۔ یہ کام کوئی پون صدی کے بعد احمد شاہ ابدالی کے ہاتھوں سر انجام پایا۔ تاریخ ہند کے جاننے والے اس کا ادراک رکھتے

ہیں کہ جنوبی اور وسطی ہند میں مرہٹوں کا عروج در اصل ایک حادثہ تھا جس کی ابتدا جنوبی ہند میں مغل مفادات پر شیواجی کے حملوں سے ہوئی تھی اور شیواجی کے پیچھے در اصل جنوبی ہند کی شیعہ حکومتیں تھیں۔ اگرچہ یہ لڑائیاں اکبر کے زمانے سے جاری تھیں جب احمد نگر کی ریاست مغلوں کے قبضے میں آئی اور چاند بی بی کو افسانوی شہرت حاصل ہوئی۔ مگر ان کا اختتام اورنگ زیب کے زمانے میں مالا بار تک کے علاقے کے مکمل سقوط پر ہوا۔

۱۱۔ اب جنوبی ہند میں مرہٹہ طاقت ابھر رہی تھی۔ مرہٹے بنیادی طور پر رہزن اور لٹیرے تھے۔ ان کا طریقہ جنگ گوریلا تھا اور وہ کسی بڑی فوج کا سامنا کرنے کی اہلیت نہیں رکھتے تھے۔ شیواجی نے ابتدا میں مرہٹوں کو منظم کرنے کی کوشش کی اور اس میں خاصی کامیابی حاصل کی۔ مگر ان کو راجاستھان کے راجپوتوں کی مدد حاصل ہو سکی نہ شمالی ہند کے راجپوتوں کی ،اس کی وجہ یہ تھی کہ مرہٹے برہمن تھے جب کہ راجپوت کھشتری تھے۔ اور ہندو دھرم کے اصولوں کے مطابق برہمن جنگ نہیں کر سکتا تھا۔

اس اصول کو مرہٹوں نے توڑ دیا تھا چنانچہ ان کو اکیلے ہی میدان میں اترنا پڑا۔ اورنگ زیب کے ساتھ جو ہندو افسران مرہٹوں کے خلاف جنگ کر رہے تھے وہ سب راجپوت تھے جو برہمنوں کی اس غیر مذہبی حرکت پر نالاں تھے۔ شیواجی نے کم از کم دو مرتبہ ہتھیار ڈالے اور معافی مانگ کر مغل دربار میں حاضر ہوا اور عہدہ و منصب حاصل کیا مگر اس کی لالچی طبیعت کو یہ عہدہ منصب کم لگتے تھے۔ اس کو پنج ہزاری کا منصب عطا کیا گیا تھا جو اس کو مغلوب کرنے والے راجہ رام سنگھ کا منصب تھا۔ خود وزیر اعظم افضل خاں کا منصب بھی پنج ہزاری تھا۔ مگر اس کو مزید کی تمنا تھی۔ اس صورتحال پر شبلی نعمانی کا تبصرہ یہ ہے کہ

> ”شیوا کی اطاعت کا سلطنت پر کیا احسان تھا؟ وہ قلعہ پورندھر میں چاروں جانب سے گھر چکا تھا۔ اس کے خاص رہائشی قلعے پر شاہی پرچم لہرا رہا تھا۔ اس کے لیے شاہی افواج کے سامنے ہتھیار ڈالنے کے سوا کوئی راستہ نہیں تھا اور وہ مجبوروں کی طرح ہتھیار ڈال کر مجرموں کی حیثیت میں دربار میں پیش کیا گیا۔ اورنگ زیب نے نہ صرف اس کی خطا معاف کی بلکہ اس کو پنج ہزاری منصب دے کر فاتح اور مفتوح کو ایک ہی صف میں بٹھا دیا، اس کو القابات عطا کیے۔ اس سے زیادہ کیا چاہتا تھا کیا شہنشاہ ہند ایک مفتوح رہزن کے لیے تخت سے اتر آتا؟“

۱۲۔ اورنگ زیب کے دور میں کئی مرتبہ عثمانی خلافت کے دربار میں وفود اور تحائف بھیجے گئے اور وہاں سے باقاعدہ خلعت اور سند عطا ہوئی۔ گویا یہ طے ہو گیا تھا کہ مغل حکومت مکمل طور پر صفوی شیعوں کے اثر سے نکل چکی ہے۔

۱۳۔ اس کا انتظام کیا گیا کہ ہر گاؤں میں بنیادی سطح کے مکتب قائم کیے جائیں۔ جہاں مسلمان بچوں کو عربی فارسی حساب وغیرہ پڑھایا جائے جبکہ ہندو بچوں کو عربی کی جگہ سنسکرت پڑھائی جائے۔ اورنگ زیب کے دور میں ہندوستان کا شاید ہی کوئی گاؤں ایسا ہو جہاں ایسا کوئی مکتب قائم نہ کیا گیا ہو۔ یہ مکاتب ۱۸۵۷ء تک کسی نہ کسی طرح قائم رہے پھر انگریزوں کی حکومت نے ان کو ختم کر دیا۔

۱۴۔ نچلی سطح پر وقائع نگار متعین کیے گئے جو عمالِ سلطنت کی نگرانی اور جاسوسی کا کام کرتے تھے۔ اس طرح بدعنوانی اور رشوت ستانی کے خاتمے میں بڑی مدد ملی۔ سود کا خاتمہ کرنے کے احکامات جاری کیے گئے مگر یہ مکمل طور پر ختم نہیں کیا جاسکا۔

اگرچہ یہ کام ناکافی تھا مگر یہ بھی غنیمت تھا۔ ابھی ہندوستان پر انگریز اور دیگر یورپی اقوام کے اثرات نہیں پڑے تھے اگرچہ سیاحوں اور تاجروں کے روپ میں وہ یہاں آ چکے تھے مگر مضبوط مغل حکومت کی موجودگی میں ان کی کوئی کوشش بھی کامیابی سے ہمکنار ہونے کا امکان نہیں تھا۔ چنانچہ اہوں نے اپنی کوششوں کو ایک صدی تک کے لیے ترک کر دیا۔ کم از کم دو مرتبہ انگریزوں نے اورنگزیب حکومت کے خلاف بغاوت کی کوشش کی مگر دونوں مرتبہ ان کو اپنی کوششوں کا خمیازہ بھگتنا پڑا۔ اورنگ زیب شاید پہلا بادشاہ تھا جس نے ہندوستان کی بحریہ بنوائی۔ اس بحریہ کا امیر ”سیدی علی نامی“ ایک افسر کو بنایا گیا جو عثمانی خلافت سے بحری امور کی تربیت لے کر آیا تھا۔ اس بحری بیڑے کی پہلی جنگ انگریزوں کے ساتھ گوا میں ہوئی جہاں اس نے کامیابی کے ساتھ انگریزوں کے مستقر پر قبضہ کر لیا۔ اس مستقر کو ایک سال بعد بہت منتوں اور وعدوں کے بعد انگریزوں نے واپس حاصل کیا۔

اسی طرح سورت کے قریب پرتگیزی قزاقوں نے حاجیوں کے جہازوں کو لوٹ لیا تو سیدی علی نے ان کو ناصرف عبرت ناک شکست دے کر اس کی سزا دی بلکہ پرتگیزیوں کے لیے کالی کٹ میں رہنا بھی مشکل کر دیا۔ پرتگیزیوں نے بھی معافی مانگ کر اپنی جان چھڑائی۔ اگرچہ اورنگ زیب بحریہ کی جانب وہ توجہ نہیں دے سکا جو اس کا حق تھا اور بعد میں آنے والے اس جانب نہایت بے پرواہی برتتے رہے مگر ہندوستان میں بحری قوت کی جانب پہلا قدم بڑھانے والا اورنگزیب ہی تھا۔ بعد میں سلطان ٹیپو نے اس کام کو آگے بڑھانے کی کوشش کی مگر اس وقت تک انگریز سمندروں پر چھا چکے تھے پھر خود سلطان ٹیپو کی مساعی بھی ناکامی سے دوچار ہوئی۔

اورنگ زیب کی تخت نشینی کی جنگ میں کامیابی اور قریب نصف صدی تک کامیابی سے حکومت چلانے کے بعد ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ اس کے جانشین اس سلطنت میں اسلام کو مزید فروغ دیتے مگر بد قسمتی سے اورنگزیب آخری بادشاہ تھا جو اولوالعزم بھی تھا اور بیدار مغز بھی۔ اس کے بعد کے لوگ نہ صرف نااہل تھے بلکہ ان کے مصاحبین میں اسی طرح کے لوگ داخل ہو گئے تھے جو دارا اور اکبر کے مصاحبین میں شامل تھے۔ چنانچہ اورنگزیب کے انتقال کو ربع صدی بھی نہ گزری تھی کہ مرہٹوں نے جنوبی ہند میں طوفان برپا کر دیا۔ اور دہلی میں امیر الامراء ایک ایسے شخص کو بنایا گیا جو متعصب شیعہ تھا اور اودھ کی نوابی بھی ایک ایسے خاندان کے حوالے کر دی گئی جو شیعہ اور انگریزوں کا حامی تھا۔

اب برصغیر میں اسلام انہی حالات کا سامنا کر رہا تھا جو اکبر کے زمانے میں درپیش تھے۔ ان حالات کا اجمالی جائزہ مندرجہ ذیل ہے۔

ایک جانب تو شیعت تھی جب کہ دوسری جانب مرہٹے تھے جو مہادیو کی حکومت کا نعرہ لگا رہے تھے۔ تیسری جانب سکھ تھے جو پنجاب میں شورش برپا کر رہے تھے۔ چوتھی جانب انگریز تھے جن کا ابتدائی طور پر بنگال پر قبضہ ہو چکا تھا اور وہ اب بہار اور اودھ کی جانب بڑھ رہے تھے۔ جعلی پیر فقیر اس پر مستزاد تھے اور ہر طرف عقائدِ اسلامیہ اور شعائرِ دینیہ کو برباد کرنے کے درپے تھے۔

شیعت کا فتنہ تو اس قدر زور پکڑ گیا تھا کہ شمالی ہند میں قریب قریب ہر گھر میں تعزیے اور جلوس محرم کا رواج تھا جبکہ مشرقی ہند بہار اودھ وغیرہ میں مسلمانوں پر سرکاری ملازمتوں کے دروازے بند کر دیے گئے تھے۔ سرکاری ملازمتیں صرف شیعوں کو مہیا کی جاتی تھیں۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ کسی مسلمان کو اجازت نہ تھی کہ وہ مقدس نام اپنے ہاتھ سے لکھے چونکہ حکومتی فرامین وغیرہ کی پیشانی پر پنجتن کے نام لکھے جاتے تھے اس لیے مسلمانوں کو حکومتی عہدوں پر لینا ہی چھوڑ دیا گیا۔ اگرچہ نصیر الدین حیدر کے زمانے میں یہ پابندی ہٹالی گئی مگر اس وقت تک بہت کچھ خرابی پیدا ہو چکی تھی۔

بنگال میں حالات قدرے بہتر تھے مگر سراج الدولہ کو ۱۷۵۷ء میں شکست ہوئی اور اس شکست نے بنگال کو انگریزوں کی گود میں ڈال دیا۔ اگرچہ نام کے طور پر میر جعفر کو نواب بنایا گیا تھا مگر وہ صرف ایک فرنٹ مین تھا، اصل حکومت لارڈ کلائیو کر رہا تھا جو ایسٹ انڈیا کمپنی کا مقامی گورنر تھا۔ جب میر جعفر نے بنگال کے عوام سے وصولیاں کرنے سے انکار کیا اور انگریزوں کو بتایا کہ جتنا کچھ وصول کیا جا چکا ہے اس سے زیادہ وصولی ممکن نہیں ہے تو میر جعفر کو ہٹا کر اس کے داماد میر قاسم کو نواب بنایا گیا۔ دو سال بعد میر قاسم نے کمپنی کو بنگال سے نکالنے کی کوشش کی مگر اس کو ناکامی کے بعد فرار ہونا پڑا، وہ اودھ پہنچا جہاں مغل بادشاہ شاہ عالم 'نوابِ اودھ شجاع الدولہ کے پاس جلاوطنی کی زندگی گزار رہا تھا۔ ان تینوں نے مل کر انگریزوں کو بنگال سے نکالنے کا منصوبہ بنایا مگر حالات یہ تھے کہ تینوں کو ایک دوسرے پر اعتماد نہ تھا۔ بکسر میں انگریزوں اور ہندوستانی افواج کا سامنا ہوا مگر اس میں ہندوستانی افواج کو عبرت ناک شکست ہوئی۔ شاہ عالم شجاع الدولہ کی نگرانی سے نکل کر انگریزوں کی سرپرستی میں چلا گیا اور بنگال پر انگریزوں کا قبضہ قانونی تسلیم کر لیا گیا۔ اب انگریزوں نے بنگال میں اپنے قوانین نافذ کرنے شروع کیے۔ یہ قوانین چونکہ یورپ سے درامد کیے گئے تھے اس لیے ان میں اسلام تو کیا ہندوازم کا بھی کوئی رنگ نہ تھا۔ مگر انگریزوں کا بنگال پر حق چونکہ مغل دربار سے تسلیم کیا جا چکا تھا اس لیے اس قبضے کو ختم نہ کروایا جا سکا نہ یہ قوانین ختم کروائے جا سکے۔

جنوبی اور وسطی ہند میں مرہٹوں نے فساد برپا کیا ہوا تھا اور ان کی پشت پناہی ابتدا میں نظام الملک آصف جاہ نے شروع کی تھی مگر اب وہ خود ان کے ہاتھوں تنگ تھا۔ مرہٹے بہر حال انگریزوں سے زیادہ کامیاب رہے اور انہوں نے نہ صرف امیر الامرائی کا عہدہ حاصل کر لیا بلکہ 'چوتھ' کا مطالبہ بھی تسلیم کروالیا[5]۔ شمالی ہند میں صرف ایک طاقت ایسی تھی جو اب بھی اجتماعیت کے لیے قربانی دینے کو تیار تھی، وہ روہیلوں کی طاقت تھی۔ اس زمانے کا روہیل کھنڈ یوپی کے مغربی اضلاع پر مشتمل تھا۔ روہیلوں نے مرہٹوں کے مقابلے میں احمد شاہ ابدالی کو خطوط لکھے تا کہ اپنے ہم نسلوں اور ہم مذہبوں کی مدد حاصل کی جا سکے۔ احمد شاہ ابدالی نادر شاہ افشار کا جانشین تھا اور اس کی حکومت پنجاب تک پھیلی ہوئی تھی تاہم وہ دہلی کی جانب نہیں بڑھا تھا۔ بلکہ نادر شاہ کے زمانے میں جو چار اضلاع سلطنتِ ایران کے زیر اثر تسلی کیے گئے تھے انہی کی حکومت پر قابض رہا تھا[6]۔

مرہٹوں کی حکومت دہلی پر بھی قائم تھی اگرچہ شاہ عالم انگریزوں کی سرپرستی قبول کر چکا تھا مگر وہ الہ آباد میں تھا اور دہلی نہیں پہنچا تھا۔ اس لیے ہندوستان کے بہت سے راجوں اور افغان سرداروں نے احمد شاہ ابدالی سے درخواست کی کہ وہ مرہٹوں کے خلاف ان کی مدد کرے۔ ابدالی نے یہ درخواست قبول کر لی۔ جنوری ۱۷۶۱ء میں پانی پت کی تیسری جنگ لڑی گئی۔

اس لڑائی میں ابدالی کی فوج کو کئی جانب سے امداد حاصل ہوئی۔ روہیل کھنڈ سے نجیب الدولہ، شمالی ہند کے ہندو راجاؤں، اودھ سے شجاع الدولہ، دکن سے نظام الملک کے دستے

---

[5] چوتھ دراصل مرہٹوں کا ٹیکس تھا جو بلا تفریق مذہب وصول کیا جاتا تھا۔ سرکاری طور پر اس کی اجزات مرہٹوں نے اورنگ زیب کے زمانے میں طلب کی تھی مگر اس کو عالمگیر ثانی کے زمانے میں قبول کیا گیا۔

[6] یہ چار اضلاع ملتان، سیالکوٹ، لاہور، اور قصور تھے۔

وغیرہ اس لشکر میں شامل تھے۔ بلوچ قبائل کا سردار میر نصیر خان بلوچ (نوری) شاہ پسند خاں، شاہ ولی خاں، وفادار خاں وغیرہ ابدالی کے ساتھ راستے میں شامل ہوئے۔ اس طرح ایک ایسا لشکر وجود میں آگیا جو صرف مسلمان نہیں تھا بلکہ اس میں مسلمانوں اور ہندوؤں کے فعال عناصر جمع ہو گئے تھے۔

مرہٹہ توپخانہ کی کمان ابراہیم کردی کے ہاتھ میں تھی یہ کسی زمانے میں نظام الملک کا ملازم تھا مگر بعد میں اس کو مرہٹوں نے اپنے ساتھ ملا لیا تھا۔ پورے مرہٹہ لشکر کی کمان سداشیو راؤ عرف بھاؤجی کے ہاتھ میں تھی۔ اس جنگ میں مرہٹوں کو عبرت ناک شکست ہوئی۔ بھاؤجی اور بشواس راؤ سمیت ان کے بڑے بڑے سردار مارے گئے۔ دوسری جانب مرہٹہ اموات اتنی زیادہ تھیں کہ کوئی مرہٹہ گھر ایسا نہ تھا جس کا ایک فرد اس جنگ میں نہ مارا گیا ہو۔ اس جنگ نے مرہٹوں کا خطرہ تو ختم کر دیا مگر ابھی اصل خطرہ باقی تھا۔ یہ انگریز تھے جو آہستہ آہستہ مغرب کی جانب بڑھ رہے تھے۔ ان کے پاس شہنشاہِ ہند بھی یرغمال کے طور پر موجود تھا۔

بد قسمتی سے افغان لشکر کا بھی پانی پت کی جنگ میں کافی نقصان ہوا تھا۔ چنانچہ افغان سرداروں نے دہلی سے آگے بڑھنے سے انکار کر دیا۔ اور یوں برصغیر سے انگریزوں کو نکال باہر کرنے کا ایک نادر موقع ضائع کر دیا گیا۔ ابدالی کی واپسی کے بعد اگرچہ نجیب الدولہ امیر الامراء بنایا گیا مگر چند ہی دن بعد اس کے خلاف شجاع الدولہ اور نظام الملک کا گٹھ جوڑ ہو گیا اور نجیب خاں کو امیر الامرائی کے عہدے سے استعفیٰ دینا پڑا۔ اسی پر بس نہیں ہوئی بلکہ انگریزوں کے ساتھ مل کر شجاع الدولہ نے روہیل کھنڈ پر حملہ کر دیا اور حافظ رحمت خاں سمیت بہت سے روہیلہ سردار میراں پور کٹرہ کی جنگ میں کام آگئے۔ یہ علاقہ ویسے تو شجاع الدولہ کی سلطنت کا حصہ بن گیا مگر حقیقت میں یہ انگریزوں کے ہاتھ آیا اور بنگال کے شمالی ہند میں بھی انگریز در آئے۔

اب حالات یہ ہو گئے تھے کہ اگر مسلمان قوتیں مزاحمت نہ کرتیں تو ختم ہو جاتیں اور اگر وہ مزاحمت کرتی تو ان کے سامنے کوئی مقصد ہی نہیں تھا۔ بادشاہ انگریزوں کا وظیفہ خوار تھا۔ ملک میں انگریز قانون نافذ ہو رہا تھا۔ شیعہ اور ہندو دونوں انگریزوں کے ساتھ ملے جا رہے تھے۔ اگرچہ مرہٹے مزاحمت کر رہے تھے مگر ان کی قوت ابدالی کے ہاتھوں پانی پت میں تباہ ہو چکی تھی جبکہ جنوب میں نواب حیدر علی اور اس کے بعد سلطان ٹیپو نے مزاحمت جاری رکھی ہوئی تھی۔ شمال میں انگریز اگرچہ مضبوط ہو رہے تھے مگر جنوب میں میسور کی مزاحمت ایک خطرہ تھی جو ختم کرنا ان کے لیے ضروری تھا۔

۱۷۹۹ء میں سرنگاپٹنم کا سقوط ہوا اور انگریزوں نے سکھ کا سانس لیا۔ اب ہندوستان پر ان کے قبضے کی راہ میں کوئی رکاوٹ نہیں رہ گئی تھی۔ ۱۸۰۳ء میں لارڈ لیک کی قیادت میں کمپنی کے دستوں نے دہلی پر حملہ کیا اور ہلکر کی افواج کو پے در پے شکستیں دے کر دہلی میں داخل ہو گیا۔ اب شاہ عالم انگریزوں کا وظیفہ خوار ہی نہیں بلکہ ایک طرح سے دست نگر بن گیا تھا۔ ابھی تک تو دہلی کی حکومت جن لوگوں کے ہاتھ میں تھی وہ ہندوستانی تو تھے مگر اب دہلی پر ایک بدیسی قوت کا قبضہ تھا اور نہایت غیر یقینی صورت حال تھی۔ انگریز چاہتے تو اسی وقت مغل حکومت کو ختم کر سکتے تھے مگر وہ جانتے تھے کہ یہ حکومت اپنی موت آپ مر رہی ہے تو اس پر وقت کیوں ضائع کیا جائے چنانچہ کوئی پچاس برس تک مزید مغل سلطنت قائم رہی مگر اصل حکومت انگریزوں کی تھی۔ انگریزی قوانین کا نفاذ متوازی طور پر کیا جا رہا تھا۔ عدالتی زبان کو تبدیل کیا جا رہا تھا۔ اور یہ سمجھ لیا گیا تھا کہ اب ہندوستان میں کوئی باغی قوت موجود نہیں ہے۔ انگریز پالیسی بظاہر سادہ تھی مگر حقیقت میں اس کی پیچیدگی نہ سمجھ آنے والی تھی۔ "خلقت خدا کی، ملک بادشاہ کا، حکم کمپنی بہادر کا"۔ مذہبی حقوق محفوظ کر دیے گئے۔ بادشاہت قائم رہنے دی گئی صرف قانونی اختیارات کمپنی نے اپنے ہاتھ میں لے لیے۔

اب جبکہ کمپنی مذہب میں دخل اندازی نہیں کر رہی تھی تو جہاد کا حکم نہیں دیا جا سکتا تھا۔ بادشاہت بھی قائم تھی اس لیے اس کو بحال کرنے کے لیے بغاوت کا حکم بھی نہیں دیا جا سکتا تھا۔ صرف قانونی اختیارات کمپنی کے ہاتھ میں جانے سے کیا فرق پڑتا؟ چنانچہ عام تو کیا خاص اذہان بھی بغاوت کی جانب منتقل نہیں ہو رہے تھے اور انگریزوں کے لیے بغاوت کا کوئی خطرہ موجود نہیں رہا تھا۔

مگر بغاوت کی چنگاریاں ابھی بھی موجود تھیں۔ چنانچہ دہلی میں ایک فقیر نے اسی سلسلے میں کام شروع کیا ہوا تھا اور اس کی تنظیم کے اثرات بنگال اور دکن تک پھیلے ہوئے تھے۔ یہ فقیر ایک جانب تو امراء و روساء کو اسلام کی جانب متوجہ کرنے کی کوشش کر رہا تھا اور دوسری جانب عوام میں پھیلی ہوئی سماجی برائیوں کا خاتمہ کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس نے ایک مکمل پروگرام مرتب کیا جس کے تحت ہر شعبہ زندگی کو غیر اسلام سے چھڑا کر اسلام کی طرز پر لانا تھا۔ اس نظریہ کو "نظریہ فک کل" کے نام سے یاد کیا جاتا ہے اور اس فقیر کا نام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ تھا۔

شاہ صاحب رحمہ اللہ ایک جانب تو انگریز پالیسی کو سمجھ رہے تھے کہ یہ قانون کی تبدیلی دراصل مذاہب میں مداخلت اور آخر میں وحدت ادیان کی جانب بڑھ رہی ہے جب تک ہر شعبے کو اسلامی نہیں بنایا جائے گا اس چال کا مقابلہ ممکن نہیں۔ یہی ان کے نظریہ فک کل کی ابتدا تھی۔

(جاری ہے)

☆☆☆☆☆

# عشق لاتا ہے مردِ کار ہنوز

حافظ ابن الامام

تاریخ کے جس دور سے ہم اس وقت گزر رہے ہیں، ایک طرف تو وہ بجائے خود انتہائی حساس اور نازک دور ہے۔ دوسرا یہی وہ دور ہے کہ جس میں قوموں کو کچھ ایسے مواقع درپیش آتے ہیں جن میں آئندہ کے لیے ان کی زندگی، ان کی بقا، ان کی تہذیبی ترقی، ان کی دینی رفعت و بلندی کے فیصلے ہوتے ہیں۔ اگر کوئی قوم ایسے مواقع کو ضائع کر دے، اور وہ ایسے فیصلے کرے کہ جس میں اس کی دینی و تہذیبی شکست کے ساتھ ساتھ، خود اس کا وجود اور اس کی بقا ہی خطرے میں پڑ جائے... تو ایسی قوم کو تاریخ کے اوراق میں ناعاقبت اندیش اور بد قسمت قوم لکھا جاتا ہے۔ دوسری اقوام اسے عبرت کی نگاہ سے دیکھتی اور اس کے انجام سے پناہ مانگتی ہیں۔

تاریخ کے اسٹیج پہ پاکستانی قوم بھی ایسی ہی نازک صورتِ حال سے دوچار ہے۔ ہم بھی اس وقت وہی فیصلے کر رہے ہیں جو تباہی و بربادی کے گڑھے میں جا گراتے ہیں۔ ہم من حیث القوم' منافقت اور اللہ کی بغاوت کی مثال بن چکے ہیں۔ ہمیں نہ اپنوں کی خیر خواہانہ نصیحت کی پرواہے، نہ ہی غیروں کی زجر و توبیخ سے کوئی سروکار۔ ہم فقط اپنی لذت کوشی اور عیش پرستی میں ہی مگن رہنا چاہتے ہیں۔ خطرات میں کود کے اپنے دشمن پر جھپٹنے والے "شیر و شاہین" کی بجائے، ہمیں آنکھیں بند کر کے اپنا آپ دشمن کے حوالے کر دینے والے "کبوتر" کی صفت پسند آگئی ہے اور ہم اسی کو اپنائے ہوئے ہیں۔

آسمانی مہلتیں ہمیں بار بار تنبیہ کرتی اور اصلاحِ احوال کا موقع دیتی ہیں۔ مگر ہم نے شاید رجوع الی اللہ نہ کرنے کی قسم کھائی ہوئی ہے۔ خالقِ تقدیر ہمیں وقتاً فوقتاً ایسے افراد بھی فراہم کرتا رہا ہے، جو ملت کی ڈوبتی ہوئی کشتی کو پوری دل سوزی اور جاں فشانی کے ساتھ کنارے پر لگانے کی خدمت کے لیے، اپنی زندگی وقف کرتے رہے۔ مگر کیا کیجیے کہ شکست خوردہ اور زوال شدہ قوموں کی ایک صفت یہ بھی ہوتی ہے کہ وہ اپنے محسنوں کے ساتھ دشمنوں سے بڑھ کر سلوک کرتی ہیں۔ ہم نے بھی یہی کیا۔ ہماری محسن شخصیات کو جتنا اپنوں کے ہاتھوں دُکھ پہنچا، اور اپنی ہی آستینوں میں چھپی ہوئی مخلوقوں نے ڈسا... اتنا تو غیروں نے سوچا بھی نہ ہو گا۔

اگر کوئی دردمند دل کے ساتھ... اصلاحِ احوال کی خاطر... اپنی قوم کو نجات و نجابت کا کوئی فارمولا پیش کرتا ہے اور سلطانِ جائر کے سامنے کلمۂ حق کہتا ہے، اسے للکارتا ہے، اسے راہِ شیطان سے ہٹا کر جادۂ حق پر ڈالنے کی سعیٔ مبارک کرتا ہے، دنیائے فانی اور تاریخِ انسانی کے گھسے اور پٹے ہوئے نظام ہائے ناکام و نامراد پر سربسجود ہونے سے روک کر... شریعتِ رحمانی کے ابدی اور لازوال نظامِ زندگی کو نافذ کرنے اور ہاتھ پکڑ کر اس پر چلانے کی کوشش کرتا ہے، دنیائے کفر کے ظالم و کافر حکمرانوں کی قدم بوسی سے بچا کر اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کی ترغیب و ترہیب کرتا ہے..... تو ایسے میں غیروں کو تو چھوڑیے، سب سے پہلے اس کے اپنے' اس کا ساتھ چھوڑتے ہیں۔ اسے عقلی و نقلی دلائل سے باز رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ کہیں الفاظ تبدیل کرتے ہوئے، کہیں معنی میں تأویل کرتے ہوئے... ان کی کوشش صرف یہی ہوتی ہے کہ یہ دیوانہ... علم و تخیل کے خوابیدہ ماحول سے نکل کر... عمل اور حقیقت کے میدان میں نہ آجائے۔ یہ الفاظ کو حقیقت کا جامہ پہنا کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے اسوے کو زندہ نہ کر دے۔ باغ و بہار کے دل خوش کن مناظر دکھاتے دکھاتے کہیں قصۂ دار و رسن نہ چھیڑ دے۔ ہماری برسوں کی تعمیر کی ہوئی رخصتوں کی عمارات کو... اپنی جرأت و عزیمت کے زلزلوں سے گرا نہ دے۔

کہیں مخالفت کرتے ہوئے اس بنیاد پر اکیلا چھوڑ دیا جاتا ہے کہ

> "نہ آپ کے پاس اسباب و وسائل ہیں نہ قوت و شوکت...... پھر آخر کس بنیاد پر باطل کا ہمالیہ سر کرنے نکلے ہیں؟ بھلا یہ کیوں کر ہو سکتا ہے کہ ممولا شہباز سے ٹکرا جائے، اور فتح و نصرت کے خواب دیکھے۔"

کیا اپنے اور کیا اپنوں جیسے... بعض بظاہر نام نہاد علماء ہوں یا نام نہاد دانشور طبقہ، سب اسی دو جمع دو چار کے اصول سے خدائی حکموں اور وعدوں کو پرکھتے ہیں۔ بہت ہی قلیل اور خوش نصیب ایسے ہیں جو آنکھیں بند کر کے اس آگ کے دریا میں کُود جاتے ہیں۔

عشق فرمودۂ قاصد سے سبک گامِ عمل
عقل سمجھی ہی نہیں معنیٔ پیغام ابھی

ہمارے قومی مزاج کا ایک المیہ یہ بھی ہے کہ ہم حقائق و موجودات سے چشم پوشی، بلکہ اسے جھٹلانے کے مرتکب ہیں۔ ہم صرف افسانوی اور فلمی باتوں پر یقین و ایمان رکھتے ہیں۔ ہم اس پر بھی یقین کرلیتے ہیں فلاں فلم میں ایک کردار نے کیسے عجیب و غریب کمالات دکھا کر کئی شہروں کی پولیس اور فوج کو تگنی کا ناچ نچایا۔ یا پھر کسی فلم میں کوئی ''ہیرو صاحب'' کمزور و ناتواں اور بیوقوف ہونے کے باوجود، سب لوگوں کو بے بس کر دیتا ہے، اور اپنی بدتمیزی و ضد کا سکہ بٹھا دیتا ہے۔

ہمیں اس پہ بھی تعجب نہیں ہوتا کہ ایک احمق انسان، راتوں رات مافوق الفطرت قوتوں کا مالک بن جاتا ہے اور ایسے کرشمے دکھاتا ہے کہ کائنات کا وہ سب سے بڑا جھوٹا، ابلیس لعین بھی ہنس دیتا ہوگا۔ اور تو چھوڑیے... ہماری رومان پسندی اور اخلاقی گراوٹ کی انتہا تو یہ ہے کہ ہم ان باتوں پر بھی ایمان لے آتے ہیں کہ ایک شخص پوری کی پوری حکومتوں اور فوجوں سے، اور کئی ملکوں سے ٹکرا جاتا ہے، فقط ایک ''عورت'' کے واسطے! جی ہاں! اپنی ناپاک، گندی اور نام نہاد ''محبت'' کی خاطر دنیا بھر سے ٹکرا جاتا ہے، اور لطفِ مزید یہ کہ جیت بھی جاتا ہے۔

پھر ہمارے یہاں ان سراپا جھوٹ اور فحش افسانوں اور فلموں کو بے شرمی کی آخری حد تک سراہا جاتا ہے، تعریفوں اور ایوارڈوں سے نوازا جاتا ہے، اور ستم بالائے ستم یہ کہ ہمارے نوجوان ایسے کرداروں کی نقالی میں اپنا تن من دھن لٹا دیتے ہیں۔ شاید اکبرؔ مرحوم نے ایسے ہی وقت کے لیے کہا تھا

رہے نہ اہلِ بصیرت تو بے خرد چمکے

فروغِ نفس ہوا عقل کے زوال کے بعد

افسوس تو اس پر ہے کہ ہمارے بعضے کہنے کو علماء اور دانشور حضرات ایسے عالمی جھوٹوں کی مخالفت میں، امت کی رہ نمائی کے لیے ذرا بھی میدان میں نہیں آتے اور ان کو ورائے عقل اور ناممکنات میں سے نہیں کہتے۔

لیکن اگر ایک شخص محض اللہ کی محبت اور اس کے دین کی نصرت کے لیے، اپنے اسلاف کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے، فرعونِ وقت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتا ہے، اسے للکارتا ہے، اس سے ٹکر لیتا ہے...... تو ایسے میں ہمارے دانش ور حضرات 'عقلیات کا انبار لیے اور نام نہاد علماء' جن کے لیے لفظِ 'سکالر' زیادہ مناسب ہوگا' شریعت کی کتابیں کھولے... میدان میں آموجود ہوتے ہیں، کہ

''نہیں صاحب! ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔ یہ ناممکن ہے! یہ خودکشی ہے! ہم اس جنون کا ساتھ نہیں دے سکتے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ایک شخص اکیلا کھڑا ہو کر کوئی تحریک برپا کر دے... شریعت کے نفاذ کی جدوجہد شروع کر دے... اسے تو کچل دیا جائے گا... بھلا حکومت کی رِٹ کو کوئی چیلنج کر سکتا ہے؟''

یہ سب کیوں ہوتا ہے؟ اس لیے کہ مادّیت اور دشمن کا رعب کچھ اس طرح دل میں گڑ گیا ہے کہ اللہ کی نصرت اور اس کے وعدوں پر یقین آ کے نہیں دیتا۔ ہمیں شکوہ اس بات کا نہیں کہ ہمارے ''اپنے'' اللہ کے احکامات کو سمجھ نہیں پا رہے...... نہیں! بلکہ ہمیں شکوہ اس بات کا ہے کہ سمجھنے کے باوجود احکامِ الٰہی کو عقل کی میزان میں تولتے ہیں، عمل سے پہلے اس کے نتائج و عواقب اپنی طرف سے گھڑ کے... ان سے ڈرنا شروع ہو جاتے ہیں۔ قرآن کی آیات اور لسانِ نبوت کی بشارات پر دل سے ایمان نہیں لاتے۔ قصۂ بدر اور فرشتوں کا نزول... یہ سب کچھ پڑھتے اور پڑھاتے تو ہیں مگر یہ بات ماننے سے قاصر ہیں کہ اگر آج کے دور میں فضائے بدر پیدا کر دی تو کیا فرشتے قطار اندر قطار آئیں گے کہ نہیں؟؟؟

نجانے کیوں یہ بات نظر سے اوجھل ہو جاتی ہے ایک کام ہمارے کرنے کا ہے، ایک ہمارے رب کے کرنے کا۔ ہمارے ذمے فقط فضائے بدر پیدا کرنا ہے...... فرشتوں کو اُتارنا نہیں۔ یہ ہمارے رب کا کام ہے۔ وہ چاہیں تو فرشتے اُتاریں اور فتح و نصرت سے نوازیں، اور چاہیں تو شہادت دے کر اپنی ملاقات کے لیے بلا لیں۔ جن کی نظر صرف اللہ کی مدد و نصرت پر ہوتی ہے، وہ یہ بات بخوبی جانتے ہیں کہ نہ سامان کی قلت بدر میں نقصان دے سکی... اور نہ ہی افرادی قوت اور وسائل کی کثرت حنین میں فائدہ دے سکی۔ فتح و شکست کا اگر کوئی مالک ہے تو صرف اللہ تعالیٰ ہے۔

بہر کیف! ہمارا اصل مدعا یہ ہے کہ ایسے کتنے ہی رجال کار اس امت میں اللہ بھیجتا ہے جو امت کی صلاح و فلاح کا غم اپنے کندھوں پہ لیے... جان تک کی بازی لگا دیتے ہیں۔ صرف برصغیر کے ماضی قریب کو ہی ہم دیکھ لیں تو اس میں کتنے ہی ستارے چمکتے ہوئے نظر

آجائیں گے، جو اپنی قوم کے دفاع، شریعت کے نفاذ اور کفار سے جنگ کرتے ہوئے اپنی جانیں تک قربان کر گئیے۔ حیدر علیؒ، سلطان ٹیپوؒ، سید احمد شہیدؒ، شاہ اسماعیل شہیدؒ، علمائے صادق پور، علمائے دیوبند و تھانہ بھون، شیخ الہندؒ و غیرھم...... ان تمام حضرات اور علمائے کرام کی سرگزشت تاریخ کی کتابوں میں پڑھی جاسکتی ہے اور سمجھا جاسکتا ہے کہ شریعت کے ان دیوانوں کا مقصدِ زندگی کیا تھا اور کس منزل کے حصول میں یہ اپنی جانیں وار گئیے۔ نیز یہ تکلیف دہ حقیقت بھی نظروں کے سامنے آجائے گی کہ شریعت کے ان جاں نثاروں کی مخالفت غیروں سے بڑھ کر خود اپنوں نے کی۔

ہماری قوم پہ ایک تاریخی وقت وہ بھی آیا کہ جب امریکی ابرہہ، حرم اور شریعت کے پاسبانوں پر یلغار کرنے کے لیے ہم سے مدد مانگتا ہے۔ ہائے افسوس! کہ اس وقت بھی ہماری قوم خاموش رہی اور امیر المؤمنین ملا عمرؒ اور ان کی شرعی امارت کی تباہی میں ہم ابرہہ ٔعصر کے شانہ بشانہ کھڑے ہو گئیے۔ بلکہ دشمن سے بڑھ کر خود ہم نے نقصان مجاہدین کو پہنچایا۔

اگر ہماری قوم شریعت کے نفاذ جیسی نعمت کا شکر ادا کرتے ہوئے، اس شخص کو اپنا رہبر اور قائد تسلیم کرلیتی، اس کی حفاظت کے لیے تن کر کھڑی ہو جاتی اور اس کی شرعی حکومت کو تقویت دینے کے لیے خود کو اس میں ضم کرلیتی...... تو یہ وہ تاریخی فیصلہ ہوتا کہ جس سے ہمارا آج... موجودہ حالت سے مختلف ہوتا۔ مگر افسوس کہ ایسا نہ ہو سکا اور ہماری قوم نے اپنی قومی اور دینی کامیابیوں پر صرف اپنی ذاتی عیاشی و راحت کو ترجیح دی، اور مجموعی طور پر اللہ کی ناراضی اور اپنی تباہی کو ہم نے قبول کرلیا۔ ہم صرف یہ تماشا دیکھتے اور سنتے رہے کہ ہم... شریعت کے خلاف اس جنگ میں... امریکہ کے ''ہراول دستے'' میں شامل ہیں۔ ہم نے ملا عمرؒ جیسا قائد، اور اس کی شرعی حکومت کی قدر نہ کی...... اس طرح ایک بار پھر ہم نے یہ ثبوت دے دیا کہ ہم وہ قوم ہیں... جو ناشکری و ناعاقبت اندیشی میں اپنی مثال آپ ہیں۔

لیکن قدرت کی بے نیازی پر میں حیران ہوں کہ ٹھیک سات سال کے اندر اللہ نے پھر ہماری قوم کو ایک موقع دیا۔ اپنی مظلوم ملت اور شریعت پر قربان ہونے والا ایک اور مرد درویش اس قوم کو عطا کیا۔ وہ مرد درویش جو اپنی قوم کا سچا اور مخلص خیر خواہ تھا۔ جسے نہ حکومت چاہیے تھی اور نہ ہی دولت۔ جس کی پہلی اور آخری خواہش، ''شریعت یا شہادت'' تھی۔ جو پوری امت کا درد اپنے دل میں لیے... قیادت و امامت کی عظیم مثال بن کر سامنے آیا۔ جس نے دین کی حفاظت اور شریعت کے نفاذ کی خاطر اپنا گھر بار اور مدرسہ تک قربان کر دیا۔ جس کے اپنے ایک ایک کر کے اسے میدان میں تنہا چھوڑتے چلے گئے۔ بلکہ نہیں! اس کے اپنے تو شاید کبھی اس کے ساتھ تھے ہی نہیں۔ سب دھوکہ اور فریب تھا۔ وہ اپنے جنہوں نے اپنے ''دین'' کو قربان کر دیا۔

آہ کہ یہ حقیقت کسی کے دماغ میں نہ آئی کہ مدرسہ بھی حفاظتِ دین کا ایک ہتھیار اور میگزین ہی تو ہے۔ جسے وقت پڑنے پر استعمال کرنا اور ختم کرنا ہے۔ اب اگر کوئی بوقتِ ضرورت اس ہتھیار کو استعمال نہ کرے...... تو یہ ایسا ہی ہے کہ جیسے کسی قلعے کی حفاظت کے لیے کچھ سپاہیوں کو بھرتی کیا جائے اور ان کے ہاتھوں میں دشمن سے مقابلے کے لیے ہتھیار دے دیے جائیں۔ اور جب مقابلے کا وقت آئے تو سپاہی اس ہتھیار کو استعمال کرنے سے ہی انکاری ہو جائیں، اور یہ فلسفہ بگھاریں کہ صاحب! اگر ہم نے یہ استعمال کر لیا تو خدشہ ہے کہ اسلحہ ختم ہو جائے گا اور ہم آئندہ کے لیے خالی ہاتھ رہ جائیں گے۔

اس مثال کو سمجھنے کے لیے کسی افلاطونی عقل کی ضرورت نہیں ہے۔ عقل کے ماروں کو بھی یہ بات با آسانی سمجھ آجائے گی کہ سپاہی کے لیے مقصودی بات اور اس کا حقیقی فرض اسلحہ بچا بچا کے رکھنا نہیں...... بلکہ دشمن کو ختم کر کے اپنے قلعے کو محفوظ بنانا ہے۔ چاہے اسلحہ ختم ہو جانے کے بعد اسے دشمن کے ساتھ نہتے ہی بھِڑ جانا پڑے۔ بہر کیف! اس مرد درویش... غازی عبد الرشید شہید نے گھر بار اور مدرسہ تو کیا اپنی جان تک قربان کر دی۔ اللہ ان کی یہ قربانیاں قبول فرمائیں۔ لیکن ہماری قوم آج تک اسی مخمصے میں مبتلا ہے کہ وہ لوگ حق پر بھی تھے یا نہیں؟

ہماری قوم کی بے حسی اور غفلت کی سب سے بڑی مثال شیخ اسامہ بن لادنؒ کی شہادت پر خاموشی ہے۔ آخر دنیا میں یہ بات بھلا کس سے مخفی ہے کہ عرب کا یہ شہزادہ...... اپنا سب کچھ چھوڑ چھاڑ کے فقط اپنی محبوب امت کو فرعونِ وقت، امریکہ کے چنگل سے چھڑانے نکلا تھا۔ جس کے شب و روز اسی غم میں گھلتے اور گزرتے تھے۔ جس کے چہرے پہ مسکراہٹ تھی تو اپنی امت کے لیے تھی، اور جس کی آنکھوں میں آنسوؤں کا سمندر

موجزن تھا تو اپنی امت ہی کی خاطر تھا۔ اللہ کے راستے کی یہ دربدری، یہ تکالیف، یہ آلام و مصائب، یہ دشت و کوہ کی مسافرتیں، اپنی امت کو راحت پہنچانے ہی کے واسطے تو تھیں۔ شیخ کا ہر بیان، اور اس بیان کا ایک ایک جملہ، اور جملوں کے الفاظ سے ٹپک ٹپک پڑتا ایک زخمی دل کا سوز و گداز......

کیا یہ سب کچھ اتنی سی بات سمجھانے کے لیے ناکافی تھا کہ اس شخص کو کسی جماعت اور کسی حکومت سے نہ ہی کوئی ذاتی غرض ہے اور نہ ہی کوئی ذاتی بغض ہے۔ اس کی اگر کوئی خواہش ہے تو فقط اتنی ہی کہ اس کی امت کو دنیا میں پھر سے عزت و سرفرازی مل جائے۔ کوئی ظالم دشمن اس کی امت پہ ظلم نہ کرے، کوئی جابر اور خدائی کا مدعی اس کی امت کو اپنا غلام نہ بنائے۔ بس یہی وہ قصور تھا جس کے جرم میں وہ اپنے گھر میں مظلومانہ شہید کیے گئے۔ ہماری قوم نے اپنے اس محسن کو حسبِ معمول وہی صلہ دیا جو ان سے پہلوں کو دیا تھا۔ اللہ تعالیٰ قوموں کو ایسے محسنین صدیوں میں دیتا ہے، اور بار بار نہیں دیتا۔

ہماری قوم ایسا ہر محسن، جو اس کی تقدیر کا رخ بدلنے والا ہو، اپنے ہاتھوں سے گنوانے کے بعد اس کے نام کا ڈنکا بجاتی ہے۔ اس کے جانے کے بعد اسے خراجِ تحسین پیش کرتی ہے۔ مقررین اور خطبا، نام نہاد قائدین اور اہلِ قلم، شیخ کا تذکرہ کر کر کے...اپنی فصاحت و بلاغت کے موتی لُٹا لُٹا کر ... نام کماتے ہیں، بلکہ اس محسن کے نام پر بھی "کماتے اور ڈکارتے" ہیں۔

آج کتنے ہی دانش ور اور صحافی، علما اور خطبا، سیاسی و مذہبی جماعتیں... ہر ایک ان کا نام لیوا نظر آئے گا۔ غازی عبد الرشید ہوں یا ملا عمر و شیخ اسامہ بن لادن...... ان کی مظلومیت کا ڈھونگ رچاتے نظر آئیں گے۔ لیکن کیا صرف نام کی مالا جپنے سے...ان کے کارناموں کا دم بھرنے سے... ان کے نام پر سیمینار منعقد کرنے سے... ان کی محبت میں جلسے جلوس نکالنے سے... رسائل و جرائد کے شمارے ان کے تذکرے پر مختص کرنے سے ... اس نقصان کی تلافی ہو جائے گی، جو ہماری قوم نے اپنے ہاتھوں سے کمایا ہے؟ کیا یہ سب کچھ کر لینے سے وہ فردِ فرید، اور محسنِ ملت ہمیں پھر سے میسر آ جائے گا؟ جس کے بارے میں اقبال نے کہا

؎ قوموں کی تقدیر وہ مردِ درویش
جس نے نہ ڈھونڈی سلطاں کی درگاہ

ملاح کے چھن جانے اور بچھڑ جانے کے بعد...اس کے نام کے گُن گاتے رہنے سے کشتیاں پار نہیں لگا کرتیں۔ طوفانوں کے جھکڑ اور جان لیوا بھنور سے نجات...... کسی مردِ شجاع کے ہاتھوں سے ہی ملا کرتی ہے۔ قوموں اور تحریکوں کا بانجھ پن اسے نہیں کہتے کہ ان کے یہاں عرصے سے کوئی قیادت صفت بیٹا پیدا نہیں ہوا! بلکہ قوموں کا بانجھ پن تو یہ ہے کہ ان کے یہاں ایسا سپوت پیدا کرنے کا خیال اور خواہش تک مٹ جائے۔ ان کی مائیں اپنوں بچوں کو جرأت و شجاعت کا درس دینا چھوڑ دیں۔ ان کے بچے خالد و ابن قاسم، ایوبی و محمد الفاتح بننے کا خواب دیکھنا بند کر دیں۔ ان کے جوان اپنے اسلاف کو چھوڑ کر اغیار اور اشرار کے نقشِ قدم پر چلنے میں فخر سمجھیں۔ جب یہ وقت آ جائے تو سمجھ لینا چاہیے کہ آسمانوں میں **فسوف یأتی اللہ بقوم** اور **یستبدل قوما غیرکم** کے اٹل قانون کا فیصلہ ہوا چاہتا ہے۔

لیکن امید کی ایک کرن توبہ و استغفار کی نعمت ہے۔ یہ در آج بھی کھلا ہوا ہے۔ ہماری قوم کا ہر فرد انفرادی طور پر اور پوری قوم اجتماعی طور پر توبہ کر کے اپنے رب کو راضی کر سکتی ہے۔ قرآن میں ہمیں قوم یونس علیہ السلام کی مثال میں یہی سبق ملتا ہے کہ جس قوم کو عذاب سے پہلے توبہ کی توفیق مل جائے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ ان کا رب ان پہ اب بھی مہربان ہے۔

ہمارے اندر آج بھی اگر اللہ سے، اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے اور اس کے دین سے... سچی محبت پیدا ہو جائے اور ہم عملاً اس کے دین کے سچے خادم بن جائیں... تو کچھ بعید نہیں کہ اللہ ہمیں...اور شاید ہم میں سے... کوئی رہبر امت پیدا کر دے، جس کی زیرِ قیادت ہم سرفرازی سے آشنا ہو سکیں، دنیائے کفر کو للکار سکیں اور جہاد و قتال سے حق کو غالب کر سکیں۔ اور کیا عجب ہے کہ وہ مردِ میدان ہمارے درمیان موجود ہو ... ہمارے اپنے اندر موجود ہو... بس ہم ہی اسے نہیں پہچان پا رہے ہوں۔ اللہ پاک ایسے بھی کرتے ہیں کہ جو قوم سچے دل سے قیادت و رہ نما کی طلب گار ہو...... وہ اسے ضرور مل کے رہتا ہے کیونکہ

؎ قیس و فرہاد پر نہیں موقوف
عشق لاتا ہے مردِ کار ہنوز

☆☆☆☆☆

# فدائی مجاہدین کے نام شہید امیر المؤمنین ملا اختر محمد منصور رحمہ اللہ کا مکتوب

ترجمہ: جلال الدین حسن یوسف زئی

یہ عالی قدر امیر المؤمنین ملا اختر محمد منصور رحمہ اللہ کا وہ خط ہے جو انہوں نے ۱۴۳۷ھ بمطابق ۲۰۱۶ء میں عمری عملیات کے شروع ہونے کے بعد فدائی مجاہدین کے مراکز، جہادی معسکرات کے اساتذہ، مسئولین، فدائی مجاہدین اور جہادی تربیت میں مصروف غازیوں کو بھجوایا تھا۔ یہ مکتوب امیر المؤمنین کی تدبیر، محبت، شفقت اور بلند جہادی عزم کی ترجمانی کرتا ہے، اس لیے جہاد اور اسلامی سیاست کے امور کے اعتبار سے سب ہی مسئولین اور افراد کے فائدے کے لیے اسے نشر کے لیے پیش کیا جارہا ہے۔[ادارہ]

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

استشہادی مراکز اور جہادی معسکرات کے محترم و معزز اساتذہ کرام، مسئولین، فدائی مجاہدین اور جہادی تربیت میں مصروف غازیو!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

اللہ تعالیٰ سے امید ہے اور ہمیشہ کے لیے دعا گو ہوں کہ آپ سب صحت و عافیت سے ہوں گے اور دین و دنیا کے تمام سعادتوں سے مستفید ہو رہے ہوں گے۔ میری دِلی خواہش اور آرزو ہے کہ قریب سے آپ سب کو دیکھوں اور آپ سب مخلص مجاہدین کے دِل کی باتیں اور نیک مشورے سنوں، لیکن حالات کی نزاکت اور حساسیت آپ سب کو معلوم ہے، اس لیے اسلامی امارت کے دو مسئول ساتھیوں کے ہاتھوں یہ مکتوب بھجوا رہا ہوں تاکہ اس واسطے اپنی بات میں آپ سب کو ساتھ شریک کرلوں۔

اس عظیم الشان جہادی مدرسے کے محترم اساتذہ کرام اور مسئول ساتھیو!

یہ جو آپ کی تھکاوٹ سے بھری کاوشوں کے نتیجے میں امتِ مسلمہ کے وہ بہادر نوجوان تربیت پا رہے ہیں جنھوں نے قربانی کے میدان میں آگے بڑھ کر اسلام دشمنوں کی سب سے خفیہ اور مضبوط پناہ گاہوں کو زمین بوس کیا اور دشمن کو عبرت کا درس دے کر مظلوم مسلمانوں کے دلوں کو ٹھنڈک بخشی۔ اللہ تعالیٰ آپ سب اساتذۂ کرام اور مسئول ساتھیوں کو اجرِ عظیم اور آخرت میں جنت الفردوس سے نوازیں۔ کوشش کریں کہ پہلے سے زیادہ اخلاص اور قوی جذبے کے ساتھ ان بہادر نوجوانوں کی صحیح معنوی و جسمانی تربیت اور خدمت کے لیے تیار کریں اور امارت اسلامیہ کی مقدس صف کو ان جیسے تربیت یافتہ نوجوانوں کو آگے کر کے مضبوط کریں اور ہدف کو منزل تک پہنچائیں۔

فدائی بھائیو اور معزز مجاہدین!

اللہ کے فضل سے آپ کے اور باقی مجاہدین کی بے مثال قربانیوں، ایثار، اخلاص اور دعاؤں کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے امارت اسلامیہ کو ہر قدم پر قوت، وحدت، نظم اور جہادی فتوحات نصیب فرمائی ہیں۔ اسلام کے دشمنوں نے امارتِ اسلامیہ اور مجاہدین کو ختم کرنے کے لیے جو امیدیں لگائی تھیں ان کی یہ خواہشیں خاک میں مل گئیں اور امارت اسلامیہ کے مجاہدین جیسے ہمارے عالی قدر امیر المؤمنین ملا محمد عمر مجاہد رحمہ اللہ کی زندگی میں ایک منظم صف میں اخلاص کے ساتھ مبارزہ کر رہے تھے اب بھی اسی طرز پر متحد ہو کر اپنے جہاد کو جاری رکھے ہوئے ہیں۔

ان نئی عمری عملیات کے آغاز کے ساتھ ہی ملک بھر کے بیش تر علاقوں میں فتوحات کا نیا سلسلہ شروع ہوا ہے۔ مجاہدین نے زیادہ تر علاقے دشمن سے چھین لیے ہیں، زیادہ مقدار میں مورچے اور فوجی مراکز فتح کیے ہیں اور یہ فتوحات کا سلسلہ ابھی تک جاری ہے اور اس سے زیادہ فتوحات کی اُمیدیں ہیں۔

فدائی بھائیو اور معسکر میں موجود مجاہد ساتھیو!

ایک ایسے وقت میں کہ ہمارے باقی مجاہد بھائی کفر اور فساد کے خلاف گرم محاذوں پر مسلح جہاد میں برسرِ پیکار ہیں، ان کو ہر گھڑی شہادت، زخم اور دشمن کی بم باریوں کا سامنا ہے۔ ہماری عوام اسلامی نظام کی حاکمیت کے لیے شہادتوں، قربانیوں، ہجرتوں، گھر بار اور اہل و عیال کی قربانی کے لیے آمادہ ہیں۔ ایسے میں ہمارا اور آپ سب کا شرعی فرض بنتا ہے کہ اپنی پوری توجہ کے ساتھ صرف کفار اور ان کے دوستوں کے خلاف جہاد اور امارت اسلامیہ کی متحد صف کو مضبوط تر بنانے کی طرف متوجہ ہو جائیں۔ معسکر کے مجاہدین پوری توجہ کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان پر لبیک کہیں:

وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ

ایسے میں جب کہ آپ اعداد کے مرحلے سے گزر رہے ہیں تو اپنے کام کی طرف پوری توجہ دیجیے۔ اپنے آپ کو جہادی استعداد سے آراستہ اور کفر کے مقابلے کے لیے تیار کیجیے۔ عملی اور روحانی اعتبار سے بھی اپنے آپ کو آمادہ کیجیے، اخلاص، تقویٰ، اخوت، ہمت، تواضع اور اپنے شرعی امراء کی اطاعت اپنے لیے لازم کیجیے، اپنا جہادی فریضہ ایک ایسی شکل میں پایۂ تکمیل تک پہنچایئے کہ اللہ تعالیٰ کی رضا، اس کی جنتوں کے حصول کا ذریعہ بھی بنیں، مسلمانوں کے لیے بہار اور اسلامی صف کے لیے فتوحات اور کامیابی کا سبب بھی۔

میرے مجاہد بھائیو!

ہم اور آپ سب اللہ تعالیٰ کے بندے ہیں اور ایک عقیدے کے تحت بھائی بھائی ہیں، ہمارے درمیان کوئی بھی دوسرے سے افضل نہیں سوائے اس بندے کے جو تقویٰ کے لحاظ سے ہم سے افضل ہو۔ ہمارے درمیان یہ جو امیر و مامور، یا والی اور عام مجاہد کے عنوان سے تقسیمات ہیں یہ صرف تشکیلاتی نظم (جہاد) کے لیے ایک ضرورت ہے۔ یہ

عنوانات اور رتبے کبھی بھی فضیلت اور برتری کا ذریعہ نہیں بن سکتے ۔ لہٰذا ایک عام مجاہد کبھی بھی اپنے آپ کو مسئول کے اجر کے حساب سے کم نہ سمجھے۔

جیسا کہ امارتِ اسلامیہ کی یہ مبارک صف اسلام کی مقدس ہدایات کی بنیاد پر بنی ہے، ہم سب مجاہدین چھوٹے اور بڑے مجاہد کو برابری کی حیثیت اور بھائی کی نظر سے دیکھتے ہیں اور وہ مجاہدین جنہوں نے قربانیاں دی ہیں، اپنے سروں کو قرآن کے نفاذ کے لیے ہتھیلی پر رکھا اور عملی طور پر اسلام کے ساتھ اخلاص کا ثبوت پیش کیا، جیسا کہ اللہ تعالیٰ ان کو سب میں قدر کی نگاہ سے دیکھتا ہے، ہم بھی ان کے لیے اپنے دلوں میں سب سے زیادہ احترام اور قدر رکھتے ہیں۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ ان کا اخلاص اور قربانیاں قبول فرمائیں۔ آمین یارب العالمین۔

امارت اسلامیہ کے مسئول کی حیثیت سے جیسا کہ مرحوم ملا صاحب رحمہ اللہ اپنی امنیت کا خاص خیال رکھتے تھے، میں بھی اپنے فرائض کی مصلحت کی خاطر نہیں کر سکتا کہ امارت اسلامیہ کے سارے شعبہ جات، مراکز اور مجاہدین سے ملاقات کر سکوں، ان کی باتیں اور مشورے قریب سے سن سکوں۔ لیکن اس شرعی مسئولیت کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لیے ہر شعبے میں باصلاحیت مسئولین کو منتخب کیا ہے، جو آپ کی ہر مشکل کو حل کریں گے، آپ کے حالات کا قریب سے جائزہ لیں گے اور مجھ تک پہنچائیں گے۔

آخر میں، مَیں آپ کو اطمینان دلاتا ہوں کہ ان شاءاللہ امارت اسلامیہ کے مسئول آپ قدر مند مجاہدین کی تربیت اور مشکلات کو دور کرنے میں کسی بھی قسم کی کوتاہی نہیں کریں گے۔

باقی آپ کو اللہ تعالیٰ کے حوالے کرتا ہوں۔ آپ کے لیے اخلاص، تقویٰ، ہمت، استقامت اور اطاعت کی دعا کرتا ہوں اور آپ سب سے بھی بے مثال دعاؤں کا طلب گار ہوں، امید رکھتا ہوں کہ خاص اوقات کی دعاؤں میں آپ مجھے نہیں بھولیں گے۔

والسلام

امارت اسلامیہ کا زعیم امیر المؤمنین ملا اختر محمد منصور

☆☆☆☆☆

### بقیہ: تکبر کی تعریف اور اس کا علاج

اگر خدا کسی کو بے فکری سے کھانے کو دے تو یہ نعمت ہے لیکن اس میں ایک نقصان بھی ہے کہ کبر، ناز و عُجب، غرور، غفلت، غریبوں کی تحقیر، کمزوروں پر ظلم اس سے پیدا ہوتے ہیں۔ اس کا علاج اور تدارک یہ ہے کہ تدبر اور تفکر سے کام لے اور سوچے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ پر اپنا فضل فرمایا ہے ورنہ میں بالکل نااہل تھا۔ مجھ میں کوئی کمال بھی نہ تھا۔ بلکہ اپنے گناہوں پر نظر کرکے سوچے کہ میں تو سزا کا مستحق تھا اور اگر بالفرض مجھ میں کوئی کمال بھی تھا تو مجھ سے زیادہ کمال رکھنے والے پریشان حال پھرتے ہیں پھر اس کا فضل ہی تو ہے جو اس نے مجھے ان نعمتوں سے سرفراز فرمایا اب میں ناز کس بات پر کروں۔

### تکبر بصورت تواضع:

کبھی تکبر بصورت تواضع بھی ہوتا ہے اور علامت یہ ہے کہ جو تواضع (خاکساری) بقصدِ تکبر (تکبر کی نیت سے) ہوتی ہے اس کے بعد فخر ہوتا ہے اور اس تواضع و خاکساری کے بعد کوئی تعظیم نہ کرے تو برا مانتا ہے رجو تواضع بقصدِ تواضع ہو اس میں خوف ہوتا ہے اور کسی کے تعظیم نہ کرنے سے برا نہیں مانتا اور اپنے کو عدمِ تعظیم ہی کا مستحق سمجھتا ہے۔

### شکر اور کبر میں فرق:

جو شخص حق پر ہو (یعنی صحیح عقیدہ و صحیح عمل والا ہو) اس میں بھی لوگوں کی دو حالتیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ اس کو نعمت سمجھ کر اس پر شکر کرے۔ یہ تو مطلوب ہے۔ اور ایک یہ کہ اس پر ناز ہو، یہ جہل ہے۔ اس کو ایک مثال سے سمجھئے۔ مثلاً ایک شئے ہے کہ دو شخص اس پر قابض ہیں مگر ایک تو مالک ہے اور دوسرا محض تحویلدار۔ سو مالک تو ناز کر سکتا ہے مگر تحویلدار نہیں کر سکتا بلکہ اس کو بھی یہی اندیشہ لگا رہے گا کہ کہیں مجھ سے چھین نہ لے۔ اسی طرح اگر کسی نعمت پر بندہ میں خوف کی کیفیت ہے کہ کہیں مالکِ حقیقی اس نعمت کو سلب نہ کرلے تو یہ شکر ہے کہ یوں سمجھ رہا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا عطیہ ہے ورنہ کبر ہے۔

### عُجب کا علاج اور نعمتوں پر خوش ہونا:

اگر استحضارِ نعم (نعمتوں کا دھیان) کے ساتھ اس کا استحضار بھی کر لیا جاوے کہ یہ نعمتیں میرے استحقاق کی وجہ سے نہیں ہیں بلکہ موہبتِ الٰہیہ (عطائے الٰہی) ہیں، وہ اگر چاہیں تو ابھی سلب کر لیں اور یہ ان کی رحمت ہے کہ بلا استحقاق عطا فرما رکھی ہیں اور دوسروں کے متعلق اس کا استحضار کر لیا جاوے کہ اگرچہ یہ لوگ ان خاص فضیلتوں سے خالی ہوں لیکن ممکن ہے کہ ان کو ایسی فضیلتیں دی گئی ہوں کہ ہم کو ان کی خبر نہ ہو اور ان کی وجہ سے ان کا رتبہ حق تعالیٰ کے نزدیک بہت زیادہ ہو۔ تو ان دونوں استحضار کے بعد جو سُرور رہ جائے گا وہ عُجب نہ ہو گا۔ یا تو فرحتِ طبعی ہو گی جو کہ مذموم نہیں یا شکر ہو گا۔ جب منعم کے استحسان کا بھی استحضار ہو جس پر اجر ملے گا۔

☆☆☆☆☆

# خیالات کا ماہنامچہ

ذہن میں گزرنے والے چند خیالات و احساسات: اپریل و مئی ۲۰۱۹ء

معین الدین شامی

بسم اللہ الرحمان الرحیم

اللہ پاک کا نہایت کرم ہے کہ اس نے ہمیں مسلمان بنایا، پھر رسولِ محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کا امتی بنایا۔ اللہ پاک نے ہمیں جن کا امتی بنایا تو بس انہی جیسے اخلاقِ حسنۃ ہم اللہ پاک سے مانگتے ہیں۔ اللہ پاک ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نقشِ پا کو جاننے اور ان پر چلنے والا بنائیں، آمین یا ربّ العالمین۔

## لال مسجد: 'سانحے' سے بڑا سانحہ یہ ہوا...

لال مسجد سانحے کو بارہ سال بیت گئے، لیکن ہماری زندگیاں ویسی کی ویسی ہیں!

غازی عبد الرشید جیسے ہیرے کو مٹی میں ملے ہوئے بارہ سال ہو گئے۔ ہم سے اچھی تو 'روجھان غازی' کی وہ مٹی تھی جس میں جب غازی دفن ہوا تو اس کی دعوت کو وہ خاک سمجھ گئی اور اس سے خوشبو اٹھنے لگی۔ جس دعوت کو مٹی سمجھ گئی، افسوس کے ہم نہ سمجھے!

فقیہ و عالم، استاذ محمد یاسر رحمۃ اللہ علیہ سے لال مسجد کے سانحے کے متعلق پوچھا گیا۔ کہنے لگے 'بلاشبہ یہ ایک مصیبت تھی، سانحہ تھا۔ لیکن اس سے بڑھ کر مصیبت اور سانحہ یہ ہے کہ کوئی اس واقعے پر اُٹھا نہیں، علماء اس پر بیدار نہیں ہوئے'۔

بقولِ شاعر:

؎ حادثے سے بڑا، سانحہ یہ ہوا

کوئی ٹھہرا نہیں حادثہ دیکھ کر!

پھر یہ تبصرہ کرنے والے اور اس واقعے پر اُٹھ کھڑے ہونے کی تحریض دلانے والے، استاذ محمد یاسر بھی انہی کے ہاتھوں شہید ہو گئے جنھوں نے غازی کو شہید کیا تھا۔ کسی نے اس پر کیا اُٹھنا اُٹھانا تھا، پیغامِ پاکستان کے بیانیے کا شور اُٹھا لیا۔ غازی نے رحمانی دعوت کا پرچم بلند کیا تھا، غازی کے دشمنوں نے پیغامِ پاکستان کا دجالی صحیفہ بلند کر لیا۔ اکثر تو خاموشی ہی چھائی ہے، خیر اس خاموشی کی دو اقسام ہیں:

ایک قسم ان لوگوں کی خاموشی کی ہے، جنھوں نے بیانیوں ویانیوں کے دجل پر خاموشی اختیار کر کے ان کو تسلیم کر لیا۔

دوسری قسم کے بارے میں کہتے ہیں کہ خاموشی کسی طوفان کا پیش خیمہ ہوتی ہے۔

## استنبول میں انتخابات

استنبول میں انتخابات کی قومی و ملکی سطح پر اہمیت اس سے جانی جا سکتی ہے کہ بیس سال قبل جو شخص شہر کا ناظم تھا وہ آج صدر رہے، پھر ایک سال قبل جو شخص ترکی میں وزیرِ اعظم تھا وہی آج استنبول کی نظامت کے لیے الیکشن میں کھڑا ہو رہا ہے۔ ان انتخابات کی مزید اہمیت ترک صدر رجب طیب اردگان کے اس بیان سے بھی معلوم ہوتی ہے کہ 'جو استنبول میں جیتے گا، وہی پورے ترکی پر حاکم ہو گا'۔

سال ۲۰۱۹ء کے اوائل میں ہونے والے انتخابات میں دو بڑے فریق مدِ مقابل تھے۔ ایک: ریپبلکن پیپلز پارٹی (Republican Peoples Party) کا 'امام مولو' اور دوسرا جسٹس اینڈ ڈویلپمنٹ پارٹی ( Justice and Development Party / AK Party) کا 'بن علی یلدرم'۔

ان انتخابات میں پیپلز پارٹی کا امام مولو جیت گیا۔ حکومتی جماعت AK Party نے نتائج ماننے سے انکار کر دیا۔ وہاں کی سپریم الیکٹورل کونسل سے استدعا کی گئی اور استنبول میں دوبارہ انتخابات کا انعقاد ہوا۔ جون ۲۰۱۹ء میں پھر انتخابات ہوئے اور نتیجے میں پیپلز پارٹی کا کمال ۵۴ فی صد ووٹوں کے ساتھ پھر جیت گیا۔ بن علی یلدرم نے شکست تسلیم کی اور رجب طیب اردگان نے امام مولو کو مبارک باد دی۔

کیا آپ جانتے ہیں کہ یہ امام مولو کون ہے؟ امام مولو خود ریپبلکن پیپلز پارٹی کا ایک قائد ہے اور یہ پیپلز پارٹی ترکی کی خالص سیکولر جماعت ہے جس کا بانی سربراہ 'مصطفیٰ کمال اتاترک' تھا۔

اس میں کچھ حیرت نہیں ہے کہ جس نظام کے متعلق اقبالؒ نے ابلیس کے ایک مشیر کی زبان میں کہا تھا 'چہرہ روشن اندروں چنگیز سے تاریک تر'، تو اس نظام میں کسی یلدرم کی جگہ کوئی امام مولو (کمال اتاترک) آ جائے۔

مسئلہ تو یہ ہے کہ ترکی کا 'اہلِ دین کی طرف منسوب طبقہ' ہو یا ہمارے پاکستان کا 'اہلِ دین کا طبقہ' جو ترکی کے موجودہ ''اسلامی'' نظام کے گُن گاتا ہے... سب ہی نے یہ فیصلہ کر رکھا ہے

کہ وہ سوچیں گے نہیں کہ یہ جمہوری نظام ہے کیا...اور اس کی نظامِ شریعت سے ضد ہے کیا؟

ذرا ایک لمحے کو مان لیتے ہیں کہ ترکی کی موجودہ حکومت ایک 'اسلامی حکومت' ہے۔ تو کیا اسلام اتنا بے وقعت ہے کہ جس حکومت کی نسبت اسلام سے ہو اس کو عوام کی ۵۴ فی صد اکثریت اُٹھا کر پھینک دے اور ننگِ ملت اور غدارِ دین مصطفیٰ کمال اتاترک کی پارٹی کے اس نئے 'کمال' امام مولو، کو کرسیٔ نظامت پر لا بٹھائے؟!

کل تک اگر کسی کو کہیں ادنیٰ درجے کا دعویٰ تھا کہ یلدرم ایک اسلامی حکمران بن کر آئے گا اور وہ جو نافذ کر رہا ہے وہ بتدریج ایک مکمل اسلامی حکومت ہو جائے گی، تو اُس کو سوچنا چاہیے کہ استنبول ترکی کا دِل ہے... دِل پر کٹّر سیکولر / لادین حاکم ہو گئے ہیں... اگر کل کے ملکی سطح کے انتخابات میں یہی اتاترک کی پارٹی بر سرِ اقتدار آ گئی تو کیا اس نام نہاد اسلام کو جاتا دیکھ کر ہمارے 'اہلِ دین کا طبقہ' اس کا جنازہ پڑھ لے گا؟

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عاشق ذرا سوچیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کے مقابل اگر ابو جہل کا دین غالب آ جائے گا تو کیا ہم عشقِ رسالت کے دعوے دار خاموشی سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کو جاتا دیکھ لیں گے؟

ترکی میں رجب طیب اردگان کی حکومت میں صبح چھ سے رات آٹھ بجے تک شراب بِکتی ہے، ترکی کے ساحل عریاں ہیں، استنبول کی گلیوں میں ballet dancers ناچتی ہیں، وہاں وہ آئین نافذ ہے جو امیر المؤمنین سلطان سلیمان قانونیؒ کے بجائے مصطفیٰ کمال کو 'اتاترک یعنی بابائے ترک قوم' کہنے والوں کا بنایا ہوا ہے۔ وہاں جسٹس اینڈ ڈویلپمنٹ پارٹی کی حکومت نے بہت سے ایسے اخلاقی اقدامات کیے ہیں جو اسلام کی رُو سے بھی اچھے ہیں لیکن یہ جماعت بیس سال میں حاکمیتِ اعلیٰ عوام سے لے کر اللہ کو نہیں دے سکی[7]، تبھی تو آج پھر ایک سیکولر شخص عوام کی مرضی کے سبب اقتدارِ اعلیٰ پر قابض ہو گیا ہے اور کوئی اس کے مقابل چوں بھی نہیں کر سکتا، بلکہ نام نہاد اسلامی حکمران اس شخص کو جیتنے پر مبارک باد دے رہے ہیں۔

یہ مبارک باد ہی یہ سمجھانے کو کافی ہے کہ حکومت سیکولر ہے۔ اسلامی جمہوریت کے عَلَم بردار تو یہ کہتے ہیں کہ حضرتِ عثمانِ غنی رضی اللہ عنہ چھ میں سے ایک منتخب ہوئے تھے جو کہ جمہوری طریقہ ہے۔ بالفرض مان لیا کہ وہ جمہوریت ہی تھی لیکن یہ تو دیکھیے کے وہ چھ کون تھے؟ کیا ان میں کوئی نعوذ باللہ مصطفیٰ کمال اتاترک کی پارٹی کا بھی تھا؟ اور کیا نعوذ باللہ اگر کوئی ہوتا تو حضرتِ عثمانؓ اور دیگر صحابہ برداشت کر کے مبارک بادیں دیتے یا ایک بار پھر غزوۂ فتحِ مکہ اور طائف و حنین کو دہراتے؟

ایوب خان نے اپنے زمانے میں ایک دینی جماعت کے سربراہ کو بلایا اور کہا کہ اگر آپ کہیں تو راتوں رات آپ کو ملک پر غالب کر دیا جائے اور جو نظام آپ چاہتے ہیں اس کو نافذ کر دیا جائے۔ اس کے جواب میں اس دینی جماعت کے قائد نے کہا: 'انقلابات جس راستے سے آتے ہیں، اسی راستے سے چلے بھی جایا کرتے ہیں!'۔

پس جو انقلاب[8] الیکشن سے آئے گا وہ الیکشن سے چلا بھی جائے گا، لیکن جو انقلاب نظامِ مصطفیٰ کی قوت کے ساتھ آئے گا اس نظام کی حفاظت نظامِ مصطفیٰ کی قوت خود کرے گی۔ اگر یہ نظام امریکی حملے سے ختم بھی کر دیا جائے تو ایک عشرہ گزرتا ہے کہ پھر سے نظامِ مصطفیٰ زمین پر عملاً نظر آنے لگتا ہے۔

پس عبرت حاصل کرو، اے دیدۂ بینا رکھنے والو!

## محمد مرسی کا انتقال

بہارِ عرب (۲۰۱۰ء تا ۲۰۱۲ء) کے نتیجے میں مصری لادین ڈکٹیٹر حسنی مبارک کو اقتدار سے ہٹایا گیا، ایک عارضی حکومت کا قیام ہوا، انتخابات ہوئے جس کے نتیجے میں وہاں کی سب سے بڑی جماعت اخوان المسلمون اقتدار میں آ گئی اور اس سے تعلق رکھنے والے محمد مرسی صدر بنے۔ محمد مرسی کے دور میں مصر میں، مصر کا پرانا قانون ہی نافذ رہا اور کسی بھی جدید قانون سازی یا آرڈیننس کے ذریعے کوئی اسلامی آئین کیا کوئی ایک اسلامی شق بھی نافذ نہ کی گئی۔ اُلٹا صحرائے سینا میں موجود مجاہدین کے خلاف آپریشن شروع کر دیا گیا جس کی جرأت حسنی مبارک جیسا لادین بھی نہ کر سکا تھا۔ بہر کیف محمد مرسی کی نسبت اسلام سے تھی اور محمد مرسی کو اسلام سے 'منسوب' ہونے کے سبب فوجی بغاوت کے ذریعے اقتدار سے ہٹایا گیا، بے عزت کیا گیا اور پھر کال کوٹھری میں ڈال دیا۔ محمد مرسی پر مقدمات بنائے گئے اور سزائے موت سنائی گئی۔ اسی طرح کے مقدمات کی پیشیاں عدالت میں چل

---

[7] نعوذ باللہ من ذلک۔ حاکمیت تو ہے ہی اللہ کی، یہ بات بس استعارے میں کی گئی ہے۔

[8] اگر وہ انقلاب ہوا تو۔ ورنہ کسی مغربی مفکر کا قول مشہور ہے کہ "ووٹ سے اگر واقعہ تبدیلی آتی تو ووٹ غیر قانونی ہوتا!"

رہی تھیں کہ جون کے نصفِ آخر میں محمد مرسی کمرۂ عدالت میں ہی کسی دورے کے نتیجے میں بے ہوش ہو گئے۔ بیس منٹ تک شدید تکلیف میں رہے اور پھر نجانے وہیں یا ہسپتال کے راستے میں فوت ہو گئے۔ بہت سے لوگوں نے ان کی وفات کو قتل قرار دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ محمد مرسی کی مغفرت فرمائیں اور آسان حساب والا معاملہ فرمائیں، آمین۔

محمد مرسی کے اقتدار میں آنے سے لے کر ایک عدالت میں فوت ہونے کے واقعے تک سب ہی اہلِ ایمان کے لیے ایک اہم سبق ہے۔ اسلام، اسلام ہے، نہ یہ جمہوریت سے غالب آ سکتا ہے اور نہ ہی بولشویک انقلاب کی صورت میں۔ یہ دین اسی طریق پر غالب آئے گا جس میں ستائیس جنگوں میں بنفسِ نفیس سارے جہانوں کی طرف مبعوث کیا گیا پیغمبر خود میدان میں اترتا ہے (صلی اللہ علیہ وسلم)۔ اگر اس دین کے نفاذ کا کوئی اور راستہ ہوتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طریقے پر اللہ کے حکم سے اس دین کو نافذ فرما دیتے!

## دوسری شادی کے لیے یو سی ناظم کی اجازت

ایوب خان کے سنہ ۱۹۶۱ء کے عائلی قوانین میں طے کر دیا گیا تھا کہ اگر کوئی آدمی دوسری شادی کرنا چاہے گا تو اس کو پہلی بیوی سے اجازت لینا ہو گی۔

آج اسلام آباد ہائی کورٹ کے چیف جسٹس اطہر من اللہ نے کہا ہے کہ دوسری شادی کے لیے پہلی بیوی کے ساتھ ساتھ علاقے کے یو سی ناظم کی اجازت بھی ضروری ہو گی۔ خلاف ورزی کرنے والے کو ایک سال تک قید کی سزا سنائی جا سکتی ہے۔

آج کا پاکستانی معاشرہ ہمارے سامنے ہے۔ ہمارے شہری معاشرے میں، کالج و یونی ورسٹی اور دیگر تعلیمی اداروں میں جانے والے نوجوانوں کی ایک کثیر تعداد ہے جو 'گرل فرینڈز' یا متضاد معاملے میں 'بوائے فرینڈز' رکھتی ہے (یہاں گرل / بوائے فرینڈ کا تصور مغربی نہیں ہے)۔ اس کی وجہ کیا ہے؟

وجہ ہے دینِ فطرت سے ہٹنا اور شریعتِ مطہرہ کی جگہ 'شریعتِ برطانیہ و امریکہ' کا نفاذ۔ جا بجا جنسی ہیجان کو بڑھاتے پوسٹرز، بل بورڈز اور اشتہارات، شہوت انگیز ہالی ووڈ، بالی ووڈ اور لالی ووڈ کی فلمیں جو تاثیر اور زہر فشانی میں عریاں فلموں سے بدتر ہیں، جدید سینما گھر، 3G اور 4G انٹرنیٹ پیکیجز کے ساتھ ساری ساری رات نہایت ارزاں انٹرنیٹ کی سہولیات اور انٹرنیٹ پر (virtual) فلم بینی کے portals / پورٹلز۔ اس ہیجان انگیزی کے ساتھ غامدی جیسے 'شیخ' کے بدکاری کے لیے سہولت انگیز 'فتاویٰ'[9]۔ بدکاری کے اڈوں کی حکومتی و ریاستی سہولت کاری اور سرپرستی۔

پھر اس سب کے ساتھ اگر کوئی عفت و عصمت بچانے، جوانی کو صحیح راہ پر لگانے کی کوشش کرے، ربّ کا عطا کردہ اور نبی کی سنت کا بتایا نکاح چاہے تو 'شادی' کو ناقابلِ حاصل ہدف بنا دینا (نوکری، سٹیٹس، گاڑی، برادری، گھر و مکان، پیسہ وغیرہ وغیرہ اور پھر شادی کی فضولیات پر لاکھوں اور کروڑوں تک کا خرچ)۔ ایک نکاح کے بعد عصمت کو حد میں رکھنے کے لیے نکاحِ ثانی چاہے تو صرف بیوی ہی کی نہیں، یو سی ناظم کی اجازت کی سند...

جب کہ آنکھوں کا زنا ہو، کانوں کا، دل و دماغ کا یا شرم گاہیں اس کی تصدیق کریں[10] تو اس کے لیے شادی شدہ یا غیر شادی شدہ کو ماں باپ، پہلی دوسری بیوی، یو سی ناظم یا کسی ریاست و حکومت کی اجازت کی ضرورت نہیں۔

بلکہ اگر کوئی اس نظام، اس آئین، اس قانون، اس عدلیہ، اس اطہر من اللہ اور ایوب خان وغیرہ کے خلاف آواز اٹھائے تو اس کے لیے 'پیغامِ پاکستان' جیسا 'ریاستی بیانیہ' کہ ریاست تو عین اسلامی ہے اب اس کو کوئی کچھ کہے تو خارجی اور باغی۔ اس بولنے والے کی جان حلال کہ مار کر ڈیموں اور بیراجوں میں ڈال دو، عزت حلال کہ اس کی مائیں، بہنیں، بیٹیاں اور بیویاں اٹھا لو، اس کا مال حلال کہ اس کے گھر پر چھاپہ مارو؛ سونا، نقدی، گھڑیوں سے لے کر گاڑیوں تک جو چاہو غنیمت کے طور پر لے جاؤ!

---

[9] 'استمناء بالید کا جواز' اور 'مغربی ممالک میں گرل فرینڈز / بوائے فرینڈز کا نظام اس لیے آیا کہ وہاں نکاح مشکل کر دیا گیا اور لوگوں نے اس نظام کو مساوی و متوازی بنا لیا، اس لیے یہ نظام اب مثلِ نکاح ہی ہے'، 'غضِ بصر سے انکار (جنسِ مخالف کو دیکھنے میں حرج نہیں بس آنکھیں حیا والی ہوں جسموں کو ٹٹولنے والی نہ ہوں)' جیسے 'فتاویٰ'۔

[10] مشکوٰۃ شریف میں ہے کہ "آنکھوں کا زنا تو نامحرم کی طرف دیکھنا ہے اور زبان کا زنا نامحرم عورتوں سے شہوت انگیز باتیں کرنا (ہے) اور نفس آرزو و خواہش کرتا ہے اور شرم گاہ اس آرزو کی تصدیق کرتی ہے یا تکذیب۔" اسی طرح مشکوٰۃ میں دوسری جگہ ہے کہ "آنکھوں کا زنا (نامحرم کی طرف) دیکھنا ہے، کانوں کا زنا (نامحرم عورت سے شہوت انگیز باتیں سننا ہے اور زبان کا زنا نامحرم عورت سے شہوت انگیز) باتیں کرنا ہے اور ہاتھوں کا زنا (نامحرم عورت کو برے ارادہ سے) چھونا ہے اور پاؤں کا زنا (بدکاری کی طرف) جانا ہے اور دل خواہش و آرزو کرتا ہے اور شرم گاہ اس کی تصدیق یا تکذیب کرتی ہے"۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اپنے خاص فضل سے زنا اور اس کے شعبوں سے بچا لے، آمین یا ربّ العالمین۔

## رنجیت سنگھ کا مجسمہ

لاہور کا شاہی قلعہ۔ اہلِ اسلام کی عظمتِ رفتہ کی نشانی۔ تاریخ میں لکھا ہے کہ جہاں آج شاہی قلعہ کھڑا ہے وہاں سب سے پہلے سلطان محمود غزنویؒ نے گیارہویں صدی عیسوی میں ایک قلعہ تعمیر کروایا تھا جو بعد میں تاتاریوں کے لاہور پر حملے میں تیرہویں صدی میں تباہ ہو گیا۔ اسی مقام پر مملوکوں، لودھیوں اور بعد میں مغلوں نے قلعے تعمیر کیے اور آخری شکل شاہی قلعے کی صورت میں کھڑی ہے۔

لاہور جب مغلوں کا دار الحکومت تھا تو اس دار الحکومت کا دل شاہی قلعہ تھا۔ مغلوں کے زوال کے بعد یہ قلعہ اٹھارہویں صدی کے آخر میں رنجیت سنگھ کی فوجوں کے قبضے میں چلا گیا۔ رنجیت سنگھ نے اس قلعے کو اپنی ذاتی رہائش گاہ بنایا اور اس کا دربار بھی یہیں برپا ہوتا۔ شاہی قلعے کی موتی مسجد کو گُردوارے میں تبدیل کر دیا گیا اور شاہی قلعے میں ایک 'ناگ مندر' بھی تعمیر کیا گیا۔ یہی وہ قلعہ ہے کہ جہاں سے بیٹھ کر رنجیت سنگھ اپنی سلطنت کی حدود میں جاری جنگیں لڑتا رہا۔ انہی جنگوں میں سے ایک جنگ امیر المؤمنین حضرت سیّد احمد شہیدؒ کے خلاف سرحد کے علاقے میں بھی لڑی گئی، جس کے آخر میں ۶ مئی ۱۸۳۱ء کی ایک شام سید احمد شہیدؒ، بالاکوٹ میں رنجیت سنگھ ہی کی فوجوں کے ہاتھوں قتل ہو کر مقامِ شہادت پر فائز ہوئے۔ حضرت سید صاحبؒ کی شہادت پر اہلِ اسلام کے دشمن رنجیت سنگھ کے زیرِ تسلط شاہی قلعے میں جشن منایا گیا۔

۲۷ جون ۲۰۱۹ء کو رنجیت سنگھ کا کانسی (bronze) سے بنایا گیا ایک مجسمہ لاہور کے شاہی قلعے میں نصب کر دیا گیا۔ یہ مجسمہ 'ببلی سنگھ' نامی سکھ نے بنوایا اور 'حکومتِ پاکستان' کو تحفے میں دے دیا۔ 'اسلامی' ریاست نے مسلمانوں کے قاتل کے مجسمے کو شاہی قلعے کے اندر نصب کر کے ثابت کیا کہ شاہی قلعے پر اس 'عظیم سورما' کی حکومت تھی اور وہ اس بات کا مستحق تھا کہ اس کا یہ مجسمہ یہاں نصب کیا جاتا اور یہ اسے خراجِ تحسین پیش کرنے کا ایک انداز ہے۔

محمود غزنوی نے بت کدۂ ہند میں سومنات تک جا کر بت توڑے تھے۔ ملا عمر نے گوتم بُدھ کے مجسمے توڑ کر کہا تھا کہ میں اپنا نام بت فروش نہیں بت شکن پسند کرتا ہوں۔ لیکن یہ 'اسلامی' ریاست دشمنانِ دین و خدا کے مجسمے 'ریاستی بیانیوں' کے سائے میں نصب کروا کر، اپنے لیے 'آزر' ہونا پسند کرتی ہے۔

؎ بت پرست و بت فروش و بت گر است!

جیسے وطن پرست اہلِ مصر نے کہا کہ 'ہم فرعونوں کی اولاد ہیں'، وطن پرست عراقیوں نے کہا 'ہم نمرودوں کی اولاد ہیں'... آج ایک ایسی نسل یہاں کے ریاستی بیانیوں کے 'زیرِ سایہ' نمو پا رہی ہے جو 'جامعہ کراچی' میں سندھی تہذیب کے وارث کے طور پر وہاں 'راجہ داہر یونٹ' بناتی ہے۔ ایسی نسل جو اپنے آپ کو ٹیکسلا کے کھنڈرات سے منسوب کرتی ہے۔ ایسی نسل جو کہتی ہے کہ ہم 'انڈس ویلی سولائزیشن / Indus Valley Civilization' کے وارث ہیں، ہمارے آباؤاجداد موہنجودڑو اور ہڑپہ میں بستے تھے۔ بلاول بھٹو زرداری ان تباہ شدہ کھنڈرات میں جا کر فخر محسوس کرتا ہے۔ یہی نسل آج رنجیت سنگھ کے مجسمے نصب کر رہی ہے۔

اوریا مقبول جان صاحب کی بات مرکزی خیال کے طور پر لیتے ہوئے اپنے الفاظ میں عرض ہے کہ:

> ''ہم تو وہ ہیں کہ جنہوں نے ان تہذیبوں کو تباہ کر کے یہاں اسلام نافذ کیا تھا۔ ہم پنجابی و سندھی نہیں ہیں۔ ہم عجمیوں کے لیے اسوۂ حسنۃ محمدِ عربی صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ عربوں میں عربوں سے زیادہ فضیلت بلالِ حبشی اور سلمانِ فارسی رضی اللہ عنہما کو حاصل ہے۔ ہمارا تعلق نہ پنجابی رنجیت سنگھ سے ہے، نہ سندھ کے راجہ داہر سے، نہ قوم پرست اکبر بگٹی سے، نہ پشتون باچا خان سے!''

؎ اسلام 'میرا' دیس ہے، 'میں' مصطفوی ہوں!

## داعش... عورتیں بچے

یوں تو لفظِ 'داعش' پڑھتے، سنتے ہی احساس ہوتا ہے جیسے یہ کسی خطرناک مرض کی قسم ہو جیسے سرطان وغیرہ۔ ہے بھی ایسا ہی۔ یہ داعش امتِ مسلمہ کے بدن میں سرطان کے ایک پھوڑے ہی کی طرح ہے۔ گو کہ اس ناسور کو، جراحی در جراحی کے بعد تقریباً جسم سے ہٹا دیا گیا ہے۔ جو کچھ رہ گیا ہے وہ بھی اہلِ ایمان کی چند مزید جہادی ضربوں کی جراحی سے ان شاء اللہ، عنقریب دور ہو جائے گا۔

اس مرض نے امت کے جسم کو اندر سے کھایا۔ ہزاروں عورتوں اور ہزاروں بچوں کو رسوا کیا۔ امت کے ہزاروں قیمتی نوجوانوں کو انتہا پسندی کی راہوں پر لگایا۔ خلافت کے نام کو

بدنام کرنے کی کوشش کی۔ آج جب سیکڑوں میل کے علاقے جو عصرِ رواں میں مفتوح ہوئے تھے مسلمانوں کے ہاتھوں سے، اس بیماری کے سبب نکل چکے ہیں تو ہزاروں عورتیں اور بچے شام و عراق کے مہاجر کیمپوں میں پڑے ہیں۔ خلافت کے نام پر دھوکہ دہی کے ذریعے جن اہلِ اسلام کی عورتوں بچوں کو جمع کیا گیا تھا، آج وہ سب بھیڑ بکریوں کی طرح، ٹرکوں پر لاد لاد کر لے جائے جا رہے ہیں۔ کسی کی بیٹی اس حیوانی سلوک میں جاں بحق ہوئی تو کسی کا بیٹا۔

ایسا بھی نہیں کہ تعمیرِ عمارتِ اسلام اس سب کے بغیر ہو جاتی ہے۔ یقیناً عمارتِ اسلام کی بنیادوں میں کھوپڑیاں ڈلتی ہیں، خون سے گارا بنتا ہے، سہاگ اجڑتے ہیں، یتیمی حصے میں آتی ہے، لیکن نتیجے میں دعوتِ اسلام پھلتی ہے، پھولتی ہے۔ آخرت سنورتی ہے۔

لیکن یہاں تو عمارتِ اسلام منہدم ہوتی ہے، ناحق خون کے سبب امتِ مسلمہ کی دعوت کمزور ہوتی ہے۔ اور یہ سب کرنے والوں کی آخرت بھی تباہ ہوتی ہے۔

مویشیوں کی طرح ٹرکوں پر لدے اپنی امت کے اس سرمایے کو دیکھ کر دل خون کے آنسو روتا ہے۔ اے اللہ تو ان خوارج کو تباہ کر جنہوں نے تیرے راستے کے، جہاد کو اور تیرے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے امتیوں کو تباہ کرنے کی کوشش کی، آمین یا ربّ العالمین۔

یمن میں موجود ان فتنہ پردازوں کی ایک ویڈیو جو 'ہدایۃ' نامی ادارے نے نشر کی ہے' میں سے ایک میں یہ خارجی، اپنے ہی ایک ساتھی کو کسی جرم کے سبب آنکھوں پر پٹی باندھ کر پہاڑ کی چوٹی پر لے جاتے ہیں اور وہاں سے نیچے دھکیل کر مار دیتے ہیں۔ پھر ایک بد بخت اس کے پاس جاتا ہے اور اس کو گولیاں مارتا ہے۔ اس سب کے فوراً بعد یہ سارے خارجی سجدے میں گر جاتے ہیں۔ اولین خوارج بھی ایسے ہی تھے کہ ان کے گھٹنے سجدے میں رہ رہ کر ایسے ہو چکے تھے گویا اونٹ کے گھٹنے ہوں۔ بے جا اور بے مقصد یہ سجدے کس فائدے کے؟

## تبدیلی آچکی ہے!

کسی کارٹونسٹ نے بہت اچھا کارٹون بنایا تھا۔ ایک لوٹا ہے اور اس میں بھنور ہے، بھنور میں عمران خان پھنسا ہے، ڈوب رہا ہے اور ہاتھ اوپر کر کے چیخ رہا ہے 'سونامی!'۔

یہی حال باقی تبدیلی کا بھی ہے۔ آٹھ روپے کا ڈاک کا ٹکٹ ہو گیا سولہ روپے کا۔ ایک دو روپے مہنگا ہوتا تو کوئی فیصد نکال کر بات کرتے، دگنا ہو گیا۔ گیس کی قیمت گھریلو صارفین کے لیے ایک سو نوے فیصد اضافے کے ساتھ۔ بجلی گھریلو صارفین کے لیے ڈیڑھ روپیہ فی یونٹ کے حساب سے مہنگی۔ سستا کیا ہے؟ ایمان سستا ہے۔ موت سستی ہے۔ بیماری سستی ہے۔ امریکہ کے ساتھ دوستی سستی ہے۔ تھوڑے سے پیسے لے کر اپنے بھائیوں کا قتل سستا ہے۔

یقیناً تبدیلی آچکی ہے۔

## کرکٹ کی دیوانگی!

کرکٹ کھیل ہوتا تو شاید ہم کچھ نہ کہتے۔ لیکن سٹّے اور جوے کا دوسرا نام ہے کرکٹ۔ کھلاڑی سے لے کر کوچ اور امپائر تک اور ان سے لے کر 'اصل' دیکھنے والوں تک سب 'پیسے کی گیم' ہے۔ ورلڈ کپ چل رہا ہے اور ہماری قوم بد حال ہے۔ سب ہی بیٹھے 'run' گن رہے ہیں اور گنتے گنتے نجانے کب ہو جائیں 'ruin[11]'۔ لوگوں نے مردانگی جانی ہے کرکٹ میں، جس کو کھیلنے والی قومی ٹیموں میں اکثر کی تعداد کا تعلق چرس بھنگ سے ہوتا ہے، دروغ بہ گردنِ راوی؛ مشہور ہے کہ جنابِ عمران خاں 'کوکین' پسند کرتے ہیں۔ پھر اب ان نئے نئے 'میچوں' میں رنگ رلیاں، رقص اور رقاصائیں، بے ہودگی، لچر پنا... یہ ہے کرکٹ!

نوجوانوں میں مردانگی دیکھنی ہے تو دیکھو برہان مظفر وانی کو، دیکھو ذاکر موسیٰ کو!

مردانگی اور عزت... وہاں نہیں یہاں!

## احمقوں کی جنت!

پی ٹی آئی کی خیبر پختون خوا حکومت نے سیاحت کے فروغ کے لیے ایک ایپ اور ایک منصوبہ بنایا ہے۔ وہاں کے سینئر وزیر صاحب فرماتے ہیں کہ اگر اگلے پانچ سال میں پاکستان میں ایک کروڑ سیاح آئیں اور ہر سیاح یہاں ایک ہزار ڈالر خرچ کرے تو پاکستان کو سالانہ دس ارب ڈالر زرِ مبادلہ حاصل ہو سکتا ہے۔ واہ... معیشت کو یوں ٹھیک کر رہے ہیں کہ اگر سیاح آجائیں اور اگر وہ اتنا خرچ کر لیں تو یہ یہ ہو جائے گا۔

اگر چہ کی روٹی مگر چہ کی دال، چنانچہ کی چٹنی بڑی مزیدار!

☆☆☆☆☆

---

[11] یعنی برباد۔

# معروف بلاگر، محمد بلال خان... 'پیغامِ پاکستان' کے ہاتھوں قتل!

آزادئ اظہار کی آزادی تب تک... جب تک جمہوری و طاغوتی نظام اور صلیبی صہیونی مفادات پر ضرب نہ پڑے!

معین الدین شامی

## محمد بلال خان کون تھا؟

میں محمد بلال خان کو زیادہ نہیں جانتا۔ بس بلال خان کی دو ویڈیوز میری نظر سے گزری ہیں۔ پہلی ویڈیو میں محمد بلال خان ایک اپنی نظم پڑھ رہا تھا، عنوان تھا 'دریدہ لاشیں اٹھانے والو...'۔ یہ نظم بھی متاثر کن تھی، لیکن اس سے زیادہ مجھے محمد بلال خان کی دوسری ویڈیو پسند آئی۔ اس ویڈیو میں محمد بلال خان نے جنوری ۲۰۱۸ء میں نشر ہونے والے قومی بیانیے بعنوان 'پیغامِ پاکستان' پر ایک گھنٹے سے کچھ زائد تجزیہ کیا۔ اس تجزیے میں محمد بلال خان نے 'پیغامِ پاکستان' میں موجود 'تاریخی'، 'فکری' اور 'شرعی' اسقام کی نشاندہی کی۔ بس مجھے محمد بلال خان سے اتنا ہی تعارف تھا۔ پھر ڈیڑھ سال گزرا تو یہ خبر سننے کو ملی کہ محمد بلال خان کو کسی نامعلوم شخص نے فون کر کے اسلام آباد کے علاقے بھارہ کہو سے سیکٹر جی نائن فور بلوایا اور اس سیکٹر سے متصل جنگل میں لے جا کر خنجر کے وار کر کر کے شہید کر دیا۔ گواہوں کے بقول گولیاں چلنے کی آواز بھی سنائی دی۔ یہ حادثہ سولہ جون ۲۰۱۹ء کی شب کو پیش آیا۔ ۲۲ سالہ محمد بلال خان، خنجر سے ذبح تو ہوا مگر در حقیقت حیاتِ لامتنٰی پا گیا، لیکن ہم اس کا شعور نہیں رکھتے۔ نحسبه كذلك والله حسيبهٗ ولا نزكّي على الله احداً۔

## میر ا محمد بلال خان سے تعلق

بس اتنے سے تعارف کے ساتھ مجھے بلال خان سے تعلق ہو گیا، اس کے لیے دل میں جگہ پیدا ہو گئی۔ میں ۲۸ اور ۲۹ جنوری ۲۰۱۸ء کی درمیانی رات، بلال خان کی 'پیغامِ پاکستان' پر مبنی بر تبصرہ ویڈیو دیکھ رہا تھا تو دل میں اس کے لیے بہت سے محبت کے جذبات پیدا ہوئے۔ میں بآوازِ بلند محمد بلال خان کے لیے دعا کرنے لگا... "یا اللہ! تو اس کی حفاظت فرما... یا اللہ تو اس کو اپنے دین کے لیے قبول فرمالے... یا اللہ تو اس کی حفاظت فرما... یا اللہ اس کے علم و عمل میں، اس کی جہد و سعی میں اضافہ فرما، برکتیں نازل فرما... یا اللہ تو اس کی حفاظت فرما..."۔

میں سوچنے لگا کہ ایسے ہی دیوانے... بلکہ زمانے بھر کے فرزانے ہی اس امتِ مسلمہ کو چاہئیں۔ میں دل میں پیدا ہوتی آرزو پر مزید دعائیں کرنے لگا کہ کاش ایسے اور نوجوان امت میں پیدا ہوں۔ ایسے داعی ہوں، جو حق کو بیان کرتے ہوں، باطل کی خدائی کے انکاری ہوں۔

میں نہیں جانتا کہ محمد بلال خان اور کس قسم کے نظریات رکھتا تھا... لیکن اس کی باسعادت موت نے بتلایا کہ وہ اللہ کی راہ کا راہی، اسی کی راہ کا داعی تھا۔

## محمد بلال خان کو کیوں قتل کیا گیا؟

محمد بلال خان کا تعلق کسی القاعدہ سے نہ تھا۔ بس محمد بلال خان نے ایک دعویٰ کیا تھا۔ یہ محبت کا دعویٰ تھا۔ توحید کی گواہی تھی۔ رسالت و شریعتِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان تھا۔ آخرت کا یقین تھا۔ اس نے شہیدوں کے حق میں آواز اٹھائی تھی، جعلی پولیس مقابلوں میں مارے جانے والوں کی چیخیں لوگوں تک پہنچائی تھیں۔ اس نے باطل کی خدائی کو گوارا نہ کیا تھا۔ اس نے وطنیت کے بُت کو پامال کیا تھا۔ اس نے اعلان کیا تھا کہ اس دنیا میں سکہ صرف محمدِ عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا چلے گا۔ اس نے ببانگِ دہل کہا تھا کہ اس دیس میں 'پیغامِ پاکستان' نہیں، 'پیغامِ اسلام' کی بنیاد پر معاملات چلیں گے۔

## کلمۃ حقٍ عند سلطان الجائر!

؎ ہزار خوف ہو لیکن زباں ہو دل کی رفیق
یہی رہا ہے ازل سے قلندروں کا طریق!

جس زمانے میں بڑے بڑوں کی زبانیں گنگ تھیں۔ کوئی رخصت کی راہیں تلاشتا تھا اور کوئی رخصت کے عذر تراشتا تھا۔ جب درباری و سرکاری فقیہانِ شہر برضا و رغبت، نشاط و خواہش سے پیغامِ پاکستان پر دستخط کرتے تھے اور اس کی وکالتیں کرتے تھے، کچھ شاہ سے بڑھ کر شاہ کے وفادار اس 'غامدی و قادیانی بیانیے' کی تبلیغ کرتے تھے۔ اس نے حکومتِ وقت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر، فوجیوں کی بندوقوں کے زیر چھاؤں کلمہ پڑھا۔ آئی ایس آئی کے ٹارچر سیل اس کے سامنے تھے۔ پولیس کے جعلی مقابلوں کو وہ جانتا تھا... ایسے زمانے میں مخبرِ صادق محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمانِ مبارک پر محمد بلال خان عمل کر تا دکھائی دیا:

أفضل الجهاد من قال كلمة حق عند سلطان جائر

"سب سے افضل جہاد اس شخص کا ہے جو ظالم و جابر حکمران کے سامنے حق بات کہے!"

علمائے کرام فرماتے ہیں کہ

”سلطانِ جابر کے سامنے کلمۂ حق بلند کرنا اس لیے افضل الجہاد ہے کیونکہ جو شخص کسی دشمن سے جہاد کرتا ہے وہ خوف وامید دونوں کے درمیان رہتا ہے، اگر اس کو یہ خوف ہوتا کہ شاید دشمن مجھ پر غالب آجائے اور میں زخمی یا شہید ہو جاؤں تو اس کے ساتھ ہی اس کو یہ امید ہوتی ہے کہ میں اس دشمن کو زیر کرکے اپنی جان کو پوری طرح بچا لوں گا۔ اس کے برخلاف جو شخص ظالم و جابر حکمران کے سامنے حق بات کہنے کا ارادہ رکھتا ہے اس کے لیے امید کی کوئی ہلکی سی کرن بھی نہیں ہوتی بلکہ خوف ہی خوف ہوتا ہے چنانچہ وہ اس حکمران کے مکمل اختیار و قبضہ میں ہونے کی وجہ سے اس یقین کے ساتھ امر بالمعروف و نہی عن المنکر کا فرض ادا کرتا ہے کہ اس کا انجام دنیا میں نری تباہی و نقصان کے علاوہ اور کچھ نہیں اور یہ ظاہر ہے کہ جس مہم میں انسان کو اپنی زندگی اور اپنے مال و متاع کے باقی رہنے کی ہلکی سی امید بھی نہ ہو اس کو انجام دینا اس مہم کو انجام دینے سے کہیں زیادہ صبر آزما، ہمت طلب اور مردانگی کا کام اور بدرجہا افضل ہوگا جس کی انجام دہی میں اپنی زندگی اور اپنے مال و متاع کے باقی رہنے کی بہتر حد تک امید ہو۔ اس کو بہترین جہاد اس لیے فرمایا گیا ہے کہ حکمران کا ظلم و جور ان تمام لوگوں کو متاثر کرتا ہے جو اس کی رعیت میں ہوتے ہیں وہ کوئی دو چار دس آدمی نہیں بلکہ ہزاروں لاکھوں اور کروڑوں بندگانِ خدا ہوتے ہیں لہٰذا جب کوئی شخص اس حکمران کو اس کے ظلم و جور سے روکے گا وہ اپنے اس عمل سے اللہ کی کثیر مخلوق کو فائدہ پہنچائے گا“۔

پھر جو شخص اس کلمۂ حق کو بلند کرنے کے جرم کی پاداش میں قتل کر دیا جائے تو اس کو رسولِ محبوب صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بشارت سنائی (جس کا مفہوم ہے) کہ:

”سیّد الشہداء حمزہ ابنِ عبد المطلب رضی اللہ عنہ ہیں اور وہ شخص جو سلطانِ جابر کے سامنے کلمۂ حق بلند کرنے کی پاداش میں قتل کر دیا جائے“۔

سلطانِ جابر کے سامنے کلمۂ حق بلند کرنے اور اللہ کی محبت کے دعوے دار تو بہت ہیں، لیکن...

یہ رتبۂ بلند ملا، جس کو مل گیا

ہر مدعی کے واسطے، دار و رسن کہاں؟

### بالآخر ’پیغامِ پاکستان‘ نے محمد بلال خان کو شہید کر دیا!

بالآخر ’پیغامِ پاکستان‘ نے محمد بلال خان کو شہید کر دیا! یہ سوچنے کا مقام ہے ہر اس شخص کے لیے جس نے پیغامِ پاکستان پڑھا اور اس کی تائید کی۔ جس نے ظالم فوج اور حکومت کی تائید کی۔ جس نے ’رد الفساد‘ نامی فساد فی الارض کو جہاد کہا۔ جس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فداکاروں پر آپریشن مسلط کرکے ان آپریشنوں کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ’عضب‘ سے منسوب کرنے والوں کی حمایت کی۔ انہیں سوچنا چاہیے جنہوں نے ممتاز قادریؒ یا سلمان تاثیر میں سے سلمان تاثیر کا ساتھ دیا۔ مقامِ فکر ہے ان کے لیے جنہوں نے مظلوموں کی چیخوں تک کو دبانے والوں کی حمایت کی، جنہوں نے ظلم و فسق کے لیے مقالے لکھے، تقریریں کیں، ترانے اور گانے گائے۔ کہیں یہ سب اعمال ’آخرت کی تباہی کا موجب نہ بن جائیں۔ کہیں صرف ایک محمد بلال خان ہی سیکڑوں وکلائے پیغامِ پاکستان کے خلاف حتمی اور کامیاب مدعی روزِ قیامت کو نہ بن جائے!؟

### محمد بلال خان... ایک نہیں تھا!

محمد بلال خان ان لاکھوں نوجوانوں میں سے ایک تھا جس کو شعر کہنا اور مضمون لکھنا آتا تھا، جسے Vlogging (ویڈیو بلاگنگ) آتی تھی، جو سوشل میڈیا کا مؤثر استعمال جانتا تھا... لیکن اس کے دیگر ہم فکر ہزاروں لاکھوں نوجوان یہ نہیں جانتے۔ محمد بلال خان ان کو تیار کر گیا ہے۔ چشمہ بیراج، منگلا اور تربیلا ڈیم کے گیٹوں میں لاشیں پھینکنے والے، جنگلوں میں رات کی تاریکی میں قتل کرنے والے بزدل جان لیں، محمد بلال خان کا انتقام لینا ان سیکڑوں ہزاروں نوجوانوں نے اپنا مشن بنا لیا ہے۔ حسین ابنِ علیؓ کے قتل سے ان کی دعوت کی گونج چودہ صدیوں بعد بھی سنائی دے رہی ہے۔

ع اتنا ہی یہ ابھرے گا، جتنا کہ دباؤ گے!

### احمل سلاح الشہید!

اے نوجوانو! اے اعلائے کلمۃ اللہ چاہنے والو! اے اللہ کے بندو! محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے غلامو! اے انٹرنیٹ پر موجود غیرت و حمیت رکھنے والو!

محمد بلال خان نے اپنا اسلحہ رکھ دیا ہے، وہ اپنی نذر پوری کر چکا، اب تمہاری باری ہے۔ اس دعوتِ حق کو پھیلانے کا ذمہ تم لے لو۔ محمد بلال خان کہہ رہا ہے، اب تمہارے حوالے چمن دوستو!

احمل سلاح الشہید...

اس شہید کا اسلحہ تم تھام لو!

☆☆☆☆☆

# پاکستان میں حالات کی مختصر تصویر کشی

حسنین اوکاڑوی

## ریکوڈک کیس میں پاکستان پر ۵.۹ ارب ڈالر جرمانہ، بوجھ بلوچستان حکومت پر:

عالمی بینک کے ایک ٹربیونل نے اپنے حالیہ فیصلے میں پاکستان کی طرف سے ٹیتھیان کاپر کمپنی (ٹی سی سی) کے ساتھ کان کنی کا معاہدہ ختم کرنے پر تقریباً چھ ارب ڈالر کا ہرجانہ ادا کرنے کا حکم دیا تھا۔ اطلاعات کے مطابق یہ رقم ٹربیونل کی تاریخ کا سب سے بڑا جرمانہ ہے۔

فیصلے کے مطابق پاکستان کو لگ بھگ چار ارب ڈالر ہرجانے کی مد میں اور دو ارب ڈالر سود کے طور پر ادا کرنے ہوں گے۔ بین الاقوامی سرمایہ کاری میں تنازعات سے متعلق انٹرنیشنل ٹربیونل پہلے ہی یہ فیصلہ دے چکا تھا کہ اس کیس میں پاکستان کی وفاقی اور صوبائی حکومتوں نے یک طرفہ طور پر معاہدہ ختم کر کے ٹیتھیان کاپر کمپنی کو نقصان پہنچایا۔ کمپنی نے اس نقصان کے ازالے کے لیے کوئی ۱۱/ ارب ڈالر کا دعویٰ کر رکھا تھا۔ پاکستان کے لیے یہ فیصلہ ایک بڑا دھچکا ہے کیونکہ حکومت کے پاس پہلے ہی ملک چلانے اور قرضوں کے ادائیگی کے لیے پیسہ نہیں اور پی ٹی آئی حکومت کو نہ چاہتے ہوئے بھی آئی ایم ایف سے کڑی شرائط پر ۶/ ارب ڈالر کا قرضہ لینا پڑا ہے۔

ریکوڈک ضلع چاغی میں ایران اور افغان سرحدوں کے قریب واقع ایک گاؤں کا نام ہے، ریکوڈک میں تانبے اور سونے کے ذخائر کا شمار دنیا کے بڑے ذخائر میں ہوتا ہے جہاں سے سالانہ لاکھوں ٹن پیداوار کی جاسکتی ہے۔ ریکوڈک کے قریب سائندک کاپر اینڈ گولڈ پراجیکٹ بھی واقع ہے، جس کی لیز چینی کمپنی ایم آر ڈی ایل کے پاس ہے۔ بلوچستان کے قوم پرست حلقوں کو شکایت رہی ہے کہ معدنی وسائل سے مالا مال اس پسماندہ صوبے کو اس کے جائز حقوق سے محروم رکھا گیا ہے، جس کی ذمہ داری وہ وفاق اور فوج پر ڈالتے ہیں۔ یہ حقیقت بھی سبھی کو معلوم ہے کہ بلوچستان کے تمام اہم معاملات فوج کے ہاتھ میں ہیں، جہاں فرنٹ مین کے طور پر اگر کوئی سیاسی شخصیت ہے بھی تو اس کی حیثیت کسی کٹھ پتلی سے کم نہیں۔ اہم فیصلوں میں وہ فوج کے احکامات ماننے کے پابند ہیں۔ اس حالیہ فیصلے کو لے کر ایک طبقہ سابق چیف جسٹس کو ذمہ دار ٹھہراتا ہے۔ ذمہ دار تو وہ ہیں کیونکہ انہوں نے ٹی سی سی کمپنی کے ساتھ معاہدے کو ختم کرنے کے تو احکامات جاری کیے لیکن اس غدار ٹولے کے خلاف کسی قسم کی کوئی انکوائری نہیں کروائی جو ملکی مفادات کو بالائے طاق رکھتے ہوئے چند ٹکوں کے عوض قومی دولت کوڑیوں کے مول بیچنے کے سودے کرتے ہیں۔ یہ بھی عجیب اور سمجھ سے بالاتر ہے کہ عالمی طاقتیں غریب ممالک کے وسائل چوری کریں اور جب اس کی شکایت کی جائے تو اربوں ڈالر جرمانہ۔

## پہلی بیوی کی اجازت کے بغیر دوسری شادی کرنے پر شوہر کو قید کی سزا:

لاہور میں شوہر کو پہلی بیوی کو راضی کیے بغیر دوسری شادی کرنے پر جوڈیشل مجسٹریٹ نے راشد کو گیارہ ماہ قید اور ڈھائی لاکھ روپے جرمانے کی سزا سنادی۔ سزا سنتے ہی پولیس نے راشد کو کمرہ عدالت سے گرفتار کرلیا۔ اچھرہ کی رہائشی شمیم بی بی نے شوہر راشد کے خلاف اپنے موقف میں کہا کہ شوہر نے مجھ سے جھوٹ بولا اور میری اجازت کے بغیر خفیہ شادی کی۔ اپنے حق میں فیصلہ آنے کے باوجود شمیم بی بی نے کہا کہ شوہر راشد کو بہت کم سزا سنائی گئی ہے۔ یہ بھی واضح رہے کہ اس سے قبل اسلام آباد ہائی کورٹ کے چیف جسٹس اطہر من اللہ نے ۱۲ صفحات پر مشتمل فیصلے میں کہا کہ بیوی کی اجازت کے باوجود اگر مصالحتی کونسل انکار کردے تو دوسری شادی پر سزا ہوگی۔ عدالت نے اپنے فیصلے میں قرار دیا ہے کہ مسلم فیملی لاز آرڈیننس ۱۹۶۱ء کے مطابق اجازت کے بغیر شادی کرنے والے شخص کو سزا اور جرمانہ ہوگا۔

سابقہ الیکشن میں پاکستان کی سیکولر جماعتوں کی جانب سے اپنے منشور میں جن اہداف کا ذکر کیا تھا یہ بھی انہی میں سے ایک تھا۔ یقیناً یہ وقت لمحہ فکریہ ہے ان مذہبی سیاسی جماعتوں اور ان علماحضرات کے لیے جو پاکستان کے آئین میں شامل اس شق کے باعث مطمئن ہیں کہ پاکستان میں کوئی قانون قرآن وسنت کے منافی نہیں بن سکتا۔

## غیر رجسٹرڈ مدارس کام جاری نہیں رکھ سکیں گے: وفاقی وزیر تعلیم

وفاقی وزیر تعلیم شفقت محمود نے کہا ہے کہ تمام مدارس رجسٹریشن کروانے کے پابند ہوں گے جب کہ رجسٹریشن نہ کروانے والے مدارس کام جاری نہیں رکھ سکیں گے۔ اسلام آباد میں پریس کانفرنس کرتے ہوئے وفاقی وزیر تعلیم نے کہا کہ مدارس کی رجسٹریشن کے لیے کام جاری ہے۔ وزارت تعلیم مدارس رجسٹر کرنے کے لیے ریجنل دفاتر قائم کر رہی ہے اور ۱۲ ریجنل آفس کے ذریعے رجسٹریشن کا عمل آگے بڑھایا جائے گا۔ انہوں نے کہا کہ تمام مدارس رجسٹریشن کروانے کے پابند ہوں گے جو مدارس رجسٹرڈ نہ ہوئے اس کو وقت دیا جائے گا لیکن غیر رجسٹرڈ مدارس کام جاری نہیں رکھ سکیں گے۔ وزیر تعلیم نے بتایا کہ میٹرک اور ایف اے کے مضامین مدارس میں پڑھائے جائیں گے، لازمی مضامین کا

امتحان فیڈرل بورڈ لے گا اور فیڈرل بورڈ مدارس کے بچوں کو اسناد دے گا۔ البتہ وفاق المدارس خود مختار ہوں گے اور اپنی پالیسی کے مطابق تعلیم چلائیں گے۔ شفقت محمود کا کہنا تھا کہ مدارس کو کوئی ایسی فنڈنگ باہر سے نہیں ہوتی جس پر تشویش ہو، ہم چاہتے ہیں مدارس کو جو فنڈنگ بھی ہو بنکوں کے ذریعے ہو جب کہ نجی اسکولوں، مدارس کی تنظیموں کے ساتھ رابطے میں ہیں اور تعلیمی نصاب کے لیے کاوشوں پر بڑی پیش رفت ہوئی ہے تاہم وفاق المدارس سے کچھ شقوں پر بات ہوئی اور کچھ پر بات رہ گئی تھی۔

**آئی ایم ایف کی جانب سے پاکستان پر مزید دباؤ:**

بین الاقوامی مالیاتی فنڈ (آئی ایم ایف) نے کہا ہے کہ پاکستان کو بیل آؤٹ پیکج کی شرائط پر پورا اُترنے کے لیے بجلی اور گیس کی قیمتوں میں اضافے سمیت سخت اقدامات کرنے ہوں گے۔ طے شدہ معاہدے کے تحت اگست میں بجلی اور گیس کی قیمتوں میں اضافہ کیا جائے گا۔

ملکی زرِ مبادلہ کے ذخائر میں کمی، روپے کی قدر میں گراوٹ اور دیگر اقتصادی مشکلات کے سبب پاکستان نے آئی ایم ایف سے بیل آؤٹ پیکج کی درخواست کی تھی جس پر آئی ایم ایف کے بورڈ نے پاکستان کے لیے بیل آؤٹ پیکج کی منظوری دی تھی۔ یہ ۱۹۸۰ء کے بعد سے آئی ایم ایف کا پاکستان کے لیے تیرہواں پروگرام ہے۔ آئی ایم ایف کے پروگرام کی شرائط کے تحت پاکستان میں اسٹیٹ بینک روپے کی قدر کو مصنوعی طریقے سے مستحکم نہیں کر سکے گا اور مارکیٹ میں طلب اور رسد ہی روپے کی قدر کا تعین کرے گی۔ اس کے علاوہ حکومت کو ٹیکسوں کے ذریعے اپنی آمدن بھی بڑھانی ہو گی۔ عالمی مالیاتی فنڈ نے اپنی رپورٹ میں مزید کہا ہے کہ پاکستان کے مجموعی بیرونی قرضوں کی مالیت ۸۵.۴۸/ ارب ڈالر ہے اور پاکستان نے سب سے زیادہ قرض چین سے لیا ہے۔ چین سے لیے گئے دوطرفہ اور کمرشل قرضوں کا حجم ۲۱.۸۹/ ارب ڈالر ہے۔ رپورٹ کے مطابق، آئی ایم ایف کے پروگرام کے دوران پاکستان کو ۳۷.۳۵/ ارب ڈالر مالیت کا قرض واپس کرنا ہے جس میں سے ۴۰فی صد رقم چین کو واپس کرنی ہے۔ رپورٹ کے مطابق، پاکستانی حکام نے آئی ایم ایف کو بتایا ہے کہ پروگرام کے دوران سعودی عرب، متحدہ عرب امارات اور چین پاکستان کو دیے گئے قرض کی تجدید کرتے رہیں گے اور پاکستان ٹیکس آمدن بڑھا کر قرضوں کو کم کرے گا۔ حکومت نے آئی ایم ایف کو یقین دہانی کرائی ہے کہ قلیل مدت میں کم سے کم سات حکومتی اداروں کی نج کاری کی جائے گی اور ستمبر ۲۰۲۰ء تک تفصیلی روڈ میپ تیار کیا جائے گا کہ کن سرکاری اداروں کو فروخت کرنا ہے اور کن اداروں کی تشکیل نو کرنی ہے۔ عالمی ادارے نے پاکستان سے کہا ہے کہ اسٹیٹ بینک کو خود مختار بنانے کے ساتھ ساتھ منی لانڈرنگ اور دہشت گردوں کی مالی معاونت روکنے کے لیے قوانین کو بھی مضبوط بنایا جائے۔ آئی ایم ایف کی دستاویز کے مطابق پاکستان کو فائنانشل ایکشن ٹاسک فورس (ایف اے ٹی ایف) کی شرائط کے تحت ۲۷ نکات پر مکمل عمل درآمد کرنا ہے۔ آئی ایم ایف کی رپورٹ میں مزید کہا گیا ہے کہ پاکستان نے رواں مالی سال کے لیے ٹیکس وصولیوں کا ہدف ۵۵/ ارب روپے مقرر کیا ہے جسے سنہ ۲۰۲۴ء تک ایک کھرب روپے تک بڑھایا جائے گا، جس کے بعد پاکستان کی جی ڈی پی میں ٹیکسوں کی شرح ۰.۴ فی صد سے بڑھ کر ۱۵.۳ فی صد ہو جائے گی۔ اس ہدف کو حاصل کرنے کے لیے پاکستان کو ہر مالی سال کے دوران ٹیکس وصولیوں میں ۱۵۰/ ارب روپے کا اضافہ کرنا ہے۔

**ایف اے ٹی ایف کی جانب سے پاکستان کو بلیک لسٹ کیے جانے کا خدشہ:**

عالمی ادارے ایف اے ٹی ایف کے صدر نے کہا ہے کہ اکتوبر میں پاکستان کے بلیک لسٹ ہونے کا امکان موجود ہے، کیونکہ منی لانڈرنگ اور دہشت گردی کے لیے مالی وسائل کی روک تھام کے حوالے سے ابھی تک تسلی بخش اور مؤثر نوعیت کے اقدامات نہیں کیے گئے۔ امریکی ریاست فلوریڈا کے شہر آرلینڈو میں اجلاس کے بعد گفتگو کرتے ہوئے ایف اے ٹی ایف کے صدر ارشل بلنگسلی کا کہنا تھا کہ ”پاکستان نے ادارے کی تمام شرائط پر ابھی تک عمل نہیں کیا۔ اکتوبر میں یہ جائزہ لیا جائے گا کہ اس نے دہشت گردی کے لیے مالی وسائل کی روک تھام کے لیے کس حد تک اقدامات کیے ہیں“۔ ایف اے ٹی ایف کا کہنا ہے کہ پاکستان نہ صرف جنوری بلکہ مئی ۲۰۱۹ء کی ڈیڈ لائن بھی پورا نہیں کر سکا۔ پاکستان نے طے شدہ ایکشن پلان پر کام مکمل نہیں کیا۔ اور اگر اکتوبر تک یہ شرائط پوری نہیں کی جاتیں تو اس حوالے سے فیصلہ لیا جائے گا۔ ۳۶ ممالک کے اس بورڈ میں سے، جس میں یورپی یونین اور خلیج تعاون کونسل کے ممالک بھی شامل ہیں، ترکی اور ملائیشیا اور چین نے پاکستان کے حق میں رائے دی جس کی وجہ سے اسے ایف اے ٹی ایف کی گرے لسٹ میں رکھا گیا ہے۔ گرے لسٹ سے باہر آنے کے لیے پاکستان کو ۳۶ ممالک میں سے ۱۵ کی حمایت درکار ہو گی۔ بے نامی جائیدادوں کی پکڑ دھکڑ بھی اسی سلسلے کی کڑی معلوم ہوتی ہے کیونکہ ایف اے ٹی ایف پاکستان کی گرے اکانومی یعنی غیر دستاویزی معیشت کو سسٹم میں ڈاکومنٹ کرنے کا خواہاں ہے۔ عالمی ادارے ایف اے ٹی ایف نے منی لانڈرنگ اور دہشت گردی کے لیے مالی وسائل کی روک تھام کے لیے موثر اقدامات نہ کرنے کی وجہ سے گزشتہ سال جون میں پاکستان کا نام عالمی تنظیم کی گرے لسٹ میں شامل کر دیا تھا۔

امریکہ، برطانیہ اور بھارت اس تحریک کے محرک تھے جس میں پاکستان کو بلیک لسٹ کرنے کی سفارش کی گئی تھی۔ بھارت اس وقت ایف اے ٹی ایف کے ایشیا پیسفک گروپ میں شریک ہے اور پاکستان کو بلیک لسٹ کرانے کی کوششوں میں سرگرم ہے۔ بھارت کا موقف ہے کہ پاکستان منی لانڈرنگ کی روک تھام کے لیے بین الاقوامی ضابطوں پر پوری طرح عمل کرنے میں ناکام ہوگیا ہے۔

ایف اے ٹی ایف کے چارٹر کے مطابق، بلیک لسٹ سے بچنے کے لیے تنظیم کے ۳۶ ملکوں میں سے تین ملکوں کی حمایت لازمی ہے۔ اطلاعات کے مطابق، پاکستان کو بلیک لسٹ کرنے کی تجویز پر حتمی فیصلہ رواں سال اکتوبر میں پیرس میں ہونے والے اجلاس کے دوران کیا جائے گا۔ ایف اے ٹی ایف کے دباؤ کے بعد پاکستان میں متعدد شدت پسند تنظیموں بشمول کالعدم جماعت الدعوۃ اور جیش محمد پر پابندی عائد کرنے کے علاوہ ان کے اثاثے ضبط کرنے کے اقدامات بھی سامنے آئے تھے۔

### ڈاکٹر عافیہ کی والدہ کا عمران خان کے نام کھلا خط:

ڈاکٹر عافیہ کی والدہ محترمہ عصمت صدیقی صاحبہ نے وزیراعظم عمران خان کے نام ایک کھلے خط کے ذریعے ان سے اپیل کی ہے کہ وہ حالیہ دورۂ امریکہ میں قوم کی بیٹی ڈاکٹر عافیہ کی رہائی کو بھی اپنے ایجنڈہ میں شامل کریں۔ عمران خان کے نام کھلے خط میں انہوں نے لکھا ہے کہ مجھے آپ کو یہ یاد دلانے کی ضرورت نہیں کہ میں کس طرح تکلیف اور کرب میں مبتلا ہوں؟ کیونکہ پاکستان کی مظلوم قیدی بیٹی کے ساتھ ہونے والی ناانصافی کو آپ بھی میری طرح یقیناً سمجھتے ہیں۔ انہوں نے خط میں کہا کہ انتہائی رنجیدہ دل مگر نئی امیدوں کے ساتھ میں آپ سے اپنی بیٹی ڈاکٹر عافیہ کو بچانے میں مدد کرنے کی درخواست کرتی ہوں، جس کا نام اب پاکستان کی عزت اور وقار کے مترادف بن چکا ہے۔ آپ کا دورۂ امریکہ اور صدر ٹرمپ کے ساتھ مذاکرات میرے اور تمام پاکستانیوں کے لیے امید کی ایک نئی کرن بن چکی ہے، مجھے پوری امید ہے کہ آپ نہ صرف اپنی بہن عافیہ کی رہائی کا مطالبہ کریں گے بلکہ اس معاملہ کو حل کریں گے۔ انہوں نے کہا کہ کیا مجھے آپ سے فون پر ہونے والی بات چیت کو یاد دلانے کی ضرورت ہے؟ مجھے یقین ہے کہ آپ مجھ سے اتفاق کروگے کہ عافیہ کو واپس وطن لانا صرف کسی فردِ واحد کا معاملہ نہیں ہے بلکہ یہ ہر پاکستانی کی اہمیت کو ظاہر کرنے کا اہم ترین مسئلہ ہے جو کہ دنیا پر یہ ثابت کرے گا کہ اب ہم بیٹی بیچنے والے لوگ نہیں ہیں۔ انہوں نے مزید کہا کہ بھارت ایک دہشت گرد کو بچانے کے لئے ہر ممکن جدوجہد کرے گا کیونکہ وہ ان کا اپنا ہے، امریکہ دوبارہ ریمنڈ ڈیوس جیسے قاتلوں کو واپس لے جائے گا، کیا ہمیں اپنی معصوم بیٹی کے لیے کھڑے نہیں ہونا چاہیے؟ عافیہ نے کسی کو قتل نہیں کیا، میں آپ سب سے پوچھتی ہوں کہ کیا ایک مردہ ماں کو اپنی بیٹی کو گلے لگانے کی اجازت دوگے اور کیا بچوں کو اپنی ماں کے جسد خاکی سے ملاؤ گے؟ انہوں نے کہا کہ میں کمزور ہوتی جارہی ہوں اور میری صحت روبہ زوال ہے جیسے کہ دن سالوں میں سما جاتے ہیں۔ خدارا! میری بیٹی کو واپس لے کر آئیں، ایک موت سے ہم کنار ہوتی ماں آپ سے درخواست کررہی ہے، ایک جرات مندانہ اقدام اٹھانے کے لیے اپنے دل میں ہمت پیدا کرو۔

### میٹرک فیل معاون خصوصی نے پوزیشن ہولڈرز کو انعامات دیے:

پنجاب کے میٹرک امتحانات کے نتائج کا اعلان کردیا گیا ہے۔ جس کے بعد فیصل آباد بورڈ میں پوزیشن ہولڈر طلبہ میں تحریک انصاف کے اُس ایم پی اے نے انعامات تقسیم کیے جو خود میٹرک امتحانات میں غیر حاضری پر فیل ہوا ہے۔ وزیر اعلیٰ پنجاب عثمان بزدار کا معاون خصوصی برائے امورِ نوجوانان اور کھیل ملک عمر فاروق میٹرک امتحانات میں فیل ہونے کے بعد پوزیشن ہولڈرز کی تقریبِ تقسیم انعامات کے مہمان خصوصی بن گیا۔ فیصل آباد کے حلقہ پی پی ۱۰۶ سے رکن صوبائی اسمبلی ملک عمر فاروق وزیر اعلیٰ پنجاب عثمان بزدار کے معاون خصوصی برائے امور نوجوانان اور کھیل ہے۔ ملک عمر فاروق نے رواں تعلیمی سال کے لیے فیصل آباد بورڈ میں میٹرک کے امتحان کے لیے پرائیوٹ طالب علم کے طور پر انرولمنٹ کرائی تھی تاہم وہ ہر پرچے میں غیر حاضر رہا اور فیل قرار پایا۔ میٹرک کے سالانہ نتائج میں ملک عمر فاروق خود تو غیر حاضری کی بنیاد پر فیل ہوا لیکن اس نے تعلیمی بورڈ کی تقریب تقسیم انعامات میں شرکت کی اور پوزیشن ہولڈرز طلبا میں میڈلز اور انعامات بھی تقسیم کیے۔ اس حوالے سے وزیر اعلیٰ پنجاب کے معاون خصوصی کا ویڈیو پیغام میں کہنا تھا کہ بیرون ملک سے کاروبار چھوڑ کر قوم کے لیے کچھ کرنے آیا ہوں، یہ مشکل وقت ہے لیکن اس سے میرا حوصلہ مزید بڑھ رہا ہے۔ اس نے کہا کہ اس پروپیگنڈے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا، میرا وژن کچھ اور ہے، تعلیم وہی ہے جو اخلاق اور وژن میں نظر آئے۔ واضح رہے کہ الیکشن سے قبل تحریک انصاف کے قائدین اپنی کیمپین اور ٹی وی ٹاک شوز میں جس ادارے اور شعبے کی درستی کا ڈھنڈورا سب سے زیادہ پیٹتے رہے وہ تعلیمی نظام کی بہتری کا تھا۔

### مزید مہنگائی بڑھنے کا امکان ہے: گورنر اسٹیٹ بینک

گورنر اسٹیٹ بینک رضا باقر نے آئندہ ۲ ماہ کے لیے شرح سود میں ایک فی صد اضافہ کا

اعلان کرتے ہوئے کہا ہے کہ ملک میں مزید مہنگائی بڑھنے کا امکان ہے۔ کراچی میں گورنر اسٹیٹ بینک رضا باقر نے مانیٹری پالیسی کا اعلان کرتے ہوئے کہا کہ اسٹیٹ بینک نے شرح سود میں ایک فی صد اضافہ کر دیا ہے، شرح سود کا اطلاق ۱۷ جولائی سے ہوگا اور نئی پالیسی دوماہ کے لیے ہے۔

گورنر اسٹیٹ بینک کے مطابق ۱۰۰ بیسز پوائنٹس اضافے کے نتیجے میں شرح سود بڑھ کر ۱۳.۲۵ فیصد کی سطح پر آگئی ہے، جبکہ قیمتوں میں اضافے کا تناظر بھی شرح سود میں اضافے کی ایک وجہ ہے۔ رضا باقر نے کہا کہ مہنگائی کی شرح ہمارے اندازے سے کچھ زیادہ ہے اور اوسط مہنگائی بھی کچھ بڑھنے کا امکان ہے۔ اقتصادی ماہرین کا کہنا ہے کہ شرح سود میں اضافے کی وجہ سے ملک میں مہنگائی کی نئی لہر آئے گی اور قیمتوں میں ہوشربا اضافے کا خطرہ ہے، شرح سود بڑھنے سے سب سے زیادہ نقصان خود حکومت کو برداشت کرنا پڑ رہا ہے کیونکہ حکومت خسارہ پورا کرنے کے لیے بینکوں سے قرض لے رہی ہے اور بلند شرح سود سے حکومت کو سود کی ادائیگی کی مد میں اضافی سوا تین سو ارب روپے ادا کرنا پڑیں گے۔ ماہرین کے مطابق شرح سود میں مسلسل اضافے سے سرمایہ کاری کم ہوگی اور نجی شعبے کے بینکوں سے قرض لے کر کاروبار شروع کرنا مشکل ہو جائے گا۔

### سونا ایک بار پھر مہنگا ہو کر ملکی تاریخ کی نئی بلند ترین سطح پر:

کراچی صرافہ بازار جیولرز ایسوسی ایشن کے مطابق ملک بھر میں سونے کی فی تولہ قیمت میں ۱۶ جولائی ۱۲۰۰ روپے کا اضافہ ہوا ہے جس کے باعث یہ نئی بلند ترین سطح ۸۳ ہزار ۸۰۰ روپے پر پہنچ گیا۔ ۱۰ گرام سونے کی قیمت میں ۱۰۲۸ روپے کا اضافہ ہوا ہے جس کے بعد یہ ۷۱ ہزار ۸۲۸ روپے کا ہو گیا ہے۔ دوسری جانب عالمی مارکیٹ میں سونے کی قدر میں کوئی ردوبدل نہیں ہوا اور یہ ۱۴۱۶ ڈالر فی اونس کی سطح پر برقرار ہے۔

### اوگرا نے ایل این جی مہنگی کرنے کے لیے نوٹیفکیشن جاری کر دیا:

آئل اینڈ گیس ریگولیٹری اتھارٹی (اوگرا) نے ایل این جی مہنگی کرنے کا نوٹیفکیشن جاری کر دیا۔

نجی ٹی وی کے مطابق سوئی نادرن کے لیے ایل این جی ۰.۳۴ ڈالر فی ایم ایم بی ٹی یو مہنگی کر دی گئی ہے جس کے بعد اس کی قیمت ۱۱.۳۵ ڈالر فی ایم ایم بی ٹی یو ہو گئی ہے۔ نوٹیفکیشن کے مطابق سوئی سدرن کے لیے ایل این جی ۰.۴۲ ڈالر فی ایم ایم بی ٹی یو مہنگی کی گئی ہے۔ سوئی سدرن کے لیے ایل این جی کی قیمت ۱۱.۳۷ ڈالر فی ایم ایم بی ٹی یو مقرر کی گئی ہے۔ واضح رہے کہ گذشتہ ماہ جون میں سوئی سدرن کے لیے ایل این جی کی قیمت ۱۰.۹۵ ڈالر فی ایم ایم بی ٹی یو مقرر تھی۔

### سلیکٹڈ حکومت کے خلاف جہاد کریں گے: مولانا فضل الرحمن

جمعیت علمائے اسلام ف کے سربراہ مولانا فضل الرحمن نے کہا ہے کہ ”ہم جہاد کے جذبے کے ساتھ بھرپور قوت کے ساتھ سلیکٹڈ حکومت کے خلاف لڑیں گے اور اصولوں پر کوئی سمجھوتہ نہیں کریں گے“۔ انہوں نے کہا کہ ”اسلام میں جبری تسلط ناجائز ہے، ہم ایسے طرز عمل کو ہرگز تسلیم نہیں کریں گے، ہمارے ملک کا سیاسی نظام دفاعی قوت نے اپنے ہاتھ میں لیا ہوا ہے، اسی وجہ سے ملک ہمیشہ سیاسی بحرانوں کا شکار رہا ہے، خفیہ ایجنسیاں اس میں اپنا کردار ادا کرتی ہیں اور اپنی مرضی سے پارلیمنٹ میں سیاسی جماعتوں کو نمائندگی دیتی ہیں، ہم اس عمل کو مسترد اور اس کو تسلیم کرنے سے انکار کرتے ہیں“۔ انہوں نے کہا کہ ”یہ ملک آئین کے تحت چلتا ہے، آئین میں تمام اداروں کے لیے حدود متعین ہیں، موجودہ حکومت اسٹیبلشمنٹ کی پیداوار ہے جس کو تمام سیاسی جماعتوں نے مسترد کر دیا ہے، ہم انگریز کے جبر کے خلاف بھی لڑے ہیں، اسلام میں جبری تسلط ناجائز ہے، ہم ایسے کسی طرزِ عمل کو ہرگز تسلیم نہیں کریں گے۔ تمام سیاسی قائدین ایک پیج پر آگئے ہیں اور پوری قوم مسلط شدہ رجیم کے خلاف ایک صف میں کھڑی ہے، ہم جہاد کے جذبے کے ساتھ بھرپور قوت کے ساتھ سلیکٹڈ حکومت کے خلاف لڑیں گے اور اپنے اصولوں پر کوئی سمجھوتہ نہیں کریں گے“۔

فوج کی سیاست میں مداخلت پر تو ہر کوئی رو رہا ہے لیکن مولانا کی یہ ذو معنی باتیں ہمیشہ سے ہمیں حیران کر کے رکھ دیتی ہیں کہ جہاد جیسے خالص شرعی حکم کے متعلق وہ اس لفظ کا استعمال کن پیرایوں میں کرتے ہیں، کبھی ان کی باتوں سے ایسا تاثر ملتا ہے کہ اس حکم کی منسوخی کے متعلق دلائل دے رہے ہیں اور کبھی اس فرض کی ادائیگی کی بابت بات کرتے ہیں تو جمہوریت کی بحالی کے لیے۔ یعنی ایک کفریہ نظام کو اس کی اصل روح کے مطابق نافذ کرنے کے لیے جیسے یہ مغرب میں نافذ ہے ”جہاد“ کیا جائے گا؟ مولانا کی ان باتوں پر ہم جیسے کم علم کی تو ہمت نہیں کہ اس پر روشنی ڈالوں بس حسرت ہے کہ وہ طبقہ بھی مولانا کی ان باتوں کا شریعت کی روشنی میں کسی مسلکی تعصب یا وابستگی سے بالاتر ہو کر صحیح معنوں میں محاکمہ کرے جس نے اس خطے میں دین کی پاسبانی کا فریضہ سرانجام دینا ہے۔

☆☆☆☆☆

# سراپا تجلیٔ افرنگ

محترمہ عامرہ احسان صاحبہ

بات صرف اتنی تو نہیں کہ اب روٹی کا لقمہ بھی چھن جانے کو ہے۔(آٹے پر بھی جی ایس ٹی کا نفاذ) دل، شکم دونوں ہی داؤ پر لگ چکے۔ اقبال نے تو کہا تھا:

؎فیصلہ تیرا ترے ہاتھوں میں ہے دل یا شکم!

پرویز مشرف کے دور میں ہم یہ تڑپتے رہے کہ دل بیچ کر پیٹ بھرنے کے فیصلے کیے گئے۔ ڈالروں کی خاطر نظریۂ پاکستان بیچا۔ کشمیر سے ہاتھ اٹھالیے۔ افغانستان سے اخوت کا رشتہ 'شکمی یوٹرن' کی بھینٹ چڑھا۔ عورت، کیٹ واک، بل بورڈوں، چوراہوں شاپنگ مالوں کی زینت بنی۔ نصاب تعلیم بدلے گئے۔ اس دوران عمران خان مسلم شناخت کی بات، براؤن صاب کے پیرائے میں گفتگو کرتے پائے جاتے رہے۔ ڈرون حملوں کو ملکی سلامتی خود مختاری کے تناظر میں تنقید کا نشانہ بناتے رہے۔

لوگوں نے یہ سمجھا کہ شکم کے مقابل یہ ہماری دل دہی کریں گے۔ کرسی ملنے کی دیر تھی کہ ہم دل اور شکم دونوں ہی سے محروم کیے جانے لگے۔ شکم کی طراوت کے سارے اسباب آئی ایم ایف لوٹ لے گیا۔ دل پر بہکی بہکی باتوں سے مسلسل حملے خود عمران خان کر رہے ہیں۔ جو کسر باقی تھی وہ مشرفی وزیر بے تدبیر فواد چوہدری پوری کرنے کو موجود ہیں۔ ہم نے پڑھا تھا کہ:

؎قوم کی تاریخ سے جو بے خبر ہو جائے گا
رفتہ رفتہ آدمیت کھو کے خر ہو جائے گا

اسلامی تاریخ، برصغیر پاک و ہند کی تاریخ سبھی سے ان کی لاعلمی بے خبری ریکارڈ شکن ہے۔ اب جو رنجیت سنگھ کا مجسمہ شاہی قلعہ لاہور میں ایستادہ فرما کر 'شیر پنجاب' کے عنوان سے (عوام سے پوچھے بغیر) رونمائی کی گئی تو عقدہ کھلا کہ ان کا ذہنی اُفق سکھوں سے قریب تر ہے۔ فواد چوہدری نے ٹویٹ میں رنجیت سنگھ کو 'پنجابی بالادستی' کی علامت قرار دیا۔ فخریہ فرمایا:

"وہ جنگجو یانہ، جارحانہ قوت کے ساتھ حکمرانی کرتا رہا۔ اپنی حکومتی اصلاحات کی بنا پر ہمیشہ یاد رکھا جائے گا"۔

(قیامِ پاکستان، پنجابی بالادستی، کے لیے ہوا تھا؟ سکھوں سے کَٹ لُٹ کر خونچکاں لاشیں اس دن کے لیے تھیں؟)

یہ جارحانہ قوت استعمال کس کے خلاف ہوئی؟ مسلمانوں اور ان کے مقدس مقامات اور ۱۹۴۷ء کی طرح بیٹیوں کی تقدیس کے خلاف! تاہم اس مشرفی وزیر کو مساجد سے جو لگاؤ ہے وہ تو لال مسجد آپریشن سے ہی واضح ہے۔ جناب کے ممدوح کا بھی ہدف مساجد ہی تھیں۔ شاہی مسجد کو گھوڑوں کا اصطبل اور اسلحہ ڈپو بنایا۔ سنہری مسجد گائے کے گوبر سے لیپی گئی۔ چینیاں والی مسجد تباہ کی گئی۔ موتی مسجد کا گردوارہ بنا دیا۔ مساجد سے، مغل مقبروں سے سونا چاندی جھاڑ فانوس سنگ مرمر چرایا گیا، جو بعد ازاں عمران خان کے ممدوح برطانیہ نے اپنے لیے سکھوں سے چھین لیا۔

احمد شاہ ابدالیؒ اور سید احمد شہیدؒ کی تحریک مجاہدین جو سکھوں کے خلاف برسرپیکار رہے، کی جگہ نئی نسل کو کانا دجال کے آنے تک کانے رنجیت سنگھ کا گرویدہ کرنے کا اہتمام ہیں؟ کور نگاہی کا یہ عالم! اگلا مجسمہ سندھ کے ہیرو راجہ داہر کا کھڑا فرمائیں گے؟ جبکہ حج کے قافلے رواں دواں ہیں بت شکن باپ ابراہیم علیہ السلام کے نقش پا پر قدم قدم چلنے کو! جنہوں نے اپنے باپ اور بچاری قوم کے سارے بت توڑ کر کہا تھا۔

أُف لكم ولما تعبدون من دون الله

"تُف ہے تم پر اور ان پر جنہیں تم اللہ کو چھوڑ کر پوجتے ہو"۔ (ترجمہ: انجینئر مختار فاروقی)

انہی بتوں کو فتح مکہ پر نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے عصا کی نوک سے گرا کر پاش پاش کیا"حق آ گیا اور باطل مٹ گیا بلاشبہ باطل تو مٹنے والا ہے" پڑھتے ہوئے۔ ریاستِ مدینہ کا پہاڑہ پڑھنے والے، ٹوٹے مٹے بتوں کو دوبارہ اٹھا کھڑا کر کے یہ سکھ پرست اسلام سے کھیل رہے ہیں یا عوام کی عقلوں سے؟ ہم نسل در نسل بت شکنی کی تاریخ کے حامل ہیں۔ محمود غزنوی کہ جن پر اقبال نے کہا:

؎قوم اپنی جو زر و مالِ جہاں پر مرتی
بت فروشی کے عوض بت شکنی کیوں کرتی!

اور پھر بت شکن ہی ہمیشہ تاریخ میں زندہ و پائندہ رہے۔ محمود غزنوی سے ملا عمرؒ تک! ساری دنیا کا دباؤ مسترد کر کے، تنگ دستی اور معاشی بدحالی کے مشکل دور میں بُدھا کا مجسمہ ملا عمرؒ نے پاش پاش کیا۔ آج یہی نہتے بت شکن امریکہ کو اپنی ساری شرائط منوا کر گھٹنہ ٹیک انخلا تک لے آئے ہیں۔ کھسیانے ہو کر ٹرمپ نے دوحہ مذاکرات کے بعد کہا۔

"ہم مستعد مضبوط جاسوس خفیہ ٹیم کا ایسا نیٹ ورک افغانستان میں چھوڑ کر جائیں گے جس کے بارے عام لوگ سوچ بھی نہیں سکتے۔ مجھے ڈر ہے کہ افغانستان دہشت گردی کی تجربہ گاہ ہے۔ یہ دہشت گرد زیادہ منظم مضبوط ہو کر امریکہ پر حملوں کی منصوبہ بندی کریں گے!"۔

یہ دعویٰ اور خوف، محلِ نظر ہے۔ گلوبل سپر پاور ایک اجڑے کھنڈر ملک کے تہی دامن مجاہدین سے خوف زدہ ہے؟ چاند پر تھگلیاں لگاتی، اسلحے کے انباروں میں دھنسی، نہایت ہائی ٹیک قوت، نہتے طالبان (صرف راکٹ لانچر کلاشنکوف اور IED کے ہانڈی بموں سے لیس) سے دہشت زدہ ہے؟ مستعد مضبوط خفیہ ٹیم اگر ۱۸ سال آپ کا بھلا نہ کر پائی تو اب کون سی گیدڑ سنگھی ہاتھ لگی ہے جو ۴۹ ممالک سے نمٹنے والوں سے نمٹے گی؟ یہ واقعی کمال کے 'دہشت گرد' ہیں۔ جنھوں نے سپر پاور پر دہشت اور لرزا طاری کر رکھا ہے۔ نبی صلی علیہ وسلم کو ایک ماہ کی مسافت کا رعب عطا ہوا تھا۔ امتی بقدرِ اتباع اس رعب سے حصہ پاتے ہیں۔ اس رعب کا منبع اسلحہ اور ٹیکنالوجی نہیں ایمان ہوا کرتا ہے۔ تہی دامنی پر کافر مجسمے باقی بچتے ہیں۔

ابھی ہم اس تہی دامنی پر ماتم کناں تھے کہ جدّہ میں امریکی مجسمہ آزادی' امریکہ کے یوم آزادی (۴جولائی) کے تناظر میں لا کھڑا کیا گیا۔ (عرب نیوز رپورٹ، ۶ جولائی)۔ سارا عرب میڈیا اس نرالی حرکت پر انگشت بدنداں ہے۔ امریکی جھنڈے، لاس ویگس (جوئے کا امریکی مرکز) ہالی وڈ اور ایلوس پر سلے (امریکی بھانڈ) کی علامت کے ہمراہ سٹیج پر دعوت رقص و سرور دیتا یہ مجسمہ، (خانہ کعبہ سے ۸۰ کلو میٹر) فتنہ دجال کی خوف ناک علامت ہے۔

ایسے وقت جب حاجیوں کے قافلے لبیک پکارتے ایک عالم سرشاری میں عازم حرمین ہیں! یاد رہے کہ مجسمۂ آزادی، رومن دیوی 'لبرٹاس' کو ظاہر کرتا ہے۔ توحید کے مرکز میں ڈھائی ہزار سال قدیمی جہالت، قبل مسیح کے دیومالائی شرکیہ تصورات سے آلودہ اس مجسمے میں کون سی جدّت اور جدیدیت پائی جاتی ہے؟ مسلم دنیا آج فواد چوہدریوں کی زد میں ہے۔ غلامانہ ذہنیت کہیں مندروں گردواروں کو مسلم عوام پر مسلط کر رہی ہے۔ کہیں مسلمانوں کے خون سے ہولی کھیلنے والوں کو ہیرو بنا کر سینے پر مونگ دل رہی ہے۔

یا حیُ یا قیوم برحمتک استغیث

اے ہمیشہ زندہ رہنے والے! اے قائم و دائم آقا! اے مولا! اپنی رحمت کے ساتھ اس امت کے حال پر توجہ فرما! مدد کو آ!

یہ دلدوز آہ بلا سبب تو نہیں! ابھی تو ہمارے وزیر اعظم نے اپنے بچوں کے ننھیالی وطن برطانیہ کو بھی ریاستِ مدینہ ہی کی روح بیان فرما دیا ہے۔ ددھیال ہی کی مانند! نیز یہ بھی فرمایا کہ چینی قیادت نے بھی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کرتے ہوئے سات سو ملین لوگوں کو غربت سے بچا لیا۔ (ایغور مسلمانوں سے پوچھئے!) کوئی تو یہ مہربانی فرمائے کہ ہمارے حکمرانوں سے تمام اسلامی لیبل واپس لے لے اور انہیں ہر جگہ چسپاں کر کے بے وقعت کرنے کے گناہ عظیم سے بچائے۔

برطانیہ؟ جہاں اخلاقی گراوٹ کے پاتالوں میں دھنسے ہم جنس پرستوں نے 'پرائیڈ پریڈ' فرمائی۔ ان جاہل اجڈ بد معاشوں کی فخر و ناز جتانے اور حقوق بٹورنے کی عالمی مہم۔ جس برطانیہ میں ۵۲ سال پہلے تک یہ جرم تھا اب فتنہ دجال کے ہاتھوں وہاں یہ فخر کا مقام ٹھہرا۔ قانونی قرار پا چکا۔

یہ ہے ہمارے حکمرانوں کی بصیرت افروز نگاہ! رنجیت سنگھ سے یک جہتی کی یاوہ گوئی مسلم عوام سے مینڈیٹ لے کر؟ یہ مجسمہ فواد چوہدری اپنے گھر کے صحن میں سجائیں۔

وَ اُشْرِبُوْا فِیْ قُلُوْبِهِمُ الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ ؕ قُلْ بِئْسَمَا یَاْمُرُكُمْ بِهٖۤ اِیْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ (البقرہ:۹۳)

"دلوں میں ان کے باطل پرستی کے ہاتھوں بچھڑا ہی بسا ہوا ہے۔ کہو: اگر تم مومن ہو تو یہ عجب ایماں ہے جو ایسی بری حرکات کا تمہیں حکم دیتا ہے"۔

سو یہ مغرب پرستی کا بچھڑا رگ و پے میں سمایا ہوا ہے۔ ان حکمرانوں کا میکہ برطانیہ امریکہ دوبئی ہے۔ ملک تو صرف ان کی کمی کمین رعایا (ہر حکمرانی کے ذریعے) نچوڑنے اور میکے والوں کی فرمائشیں عوام پر لاگو کر کے وصول کرنے کو ہے۔ ان کی اولادیں، جائیدادیں، عیش و طرب سبھی وہاں سے منسلک ہیں۔

؎ تراوجود سراپا تجلّیِ افرنگ
کہ تو وہاں کے عمارت گروں کی ہے تعمیر

☆☆☆☆☆

بوڑھے نے سوچا کہ اس قیدی کے لیے فرار کا کوئی راستہ نہیں ہے۔ اگر وہ گھر سے نکل جائے تو کہاں جائے گا؟ اس لیے اس کے ہاتھ پاؤں نہیں باندھے۔ دوسری طرف بوبر گڈال خوف زدہ تھا۔ وہ سوچ رہا تھا مجاہدین جلد ہی اس پر تشدد کریں گے۔ اس کا سر قلم ہونے کی ویڈیو نشر کی جائے گی۔ تاہم مجاہدین کو اس قیدی کی اہمیت کا احساس تھا۔ بوبر گڈال راہ فرار اختیار کرنے کی تلاش میں تھا۔ جب بوڑھا اس کے لیے کھانا لاتا تو وہ کچھ کھا کر کچھ چھپا لیتا۔ ایک دن بوڑھا وضو کے لیے گھر سے باہر گیا تو قیدی بھی چپکے سے گھر سے نکل کر بھاگ گیا۔ چوں کہ قیدی کو وردی کے بجائے مقامی لباس پہنایا ہوا تھا، اس لیے عام لوگ اسے پہچان نہیں سکے۔ وہ اس موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے جلدی سے گاؤں سے دور نکل کر پہاڑ تک پہنچ گیا۔ جب بوڑھے کو قیدی کے بھاگنے کا پتا چلا تو اُس نے فوراً مجاہدین کو اطلاع دی۔ مجاہدین نے تین دن کی تلاش کے بعد گاؤں سے باہر اُسے ایک بار پھر گرفتار کر لیا۔ بوبر گڈال سمجھ گیا کہ وہ فرار نہیں ہو سکتا۔ اس نے سوچا اب اُس کو ایک نئی صورت پیدا کرنے کی ضرورت ہے۔ بعد ازاں امارت نے بوبر گڈال کو امریکہ کے ساتھ گوانتانامو میں بارہ سال سے قید اپنے ۵ رہنماؤں کی تبادلے میں رہا کر دیا"۔

## دشمن کے خلاف کامیاب کارروائیاں:

مجاہدین نے مولوی سنگین فاتح کی قیادت میں ۲۰۰۶ء میں صوبہ پکتیکا کے ضلع 'نکی' پر حملہ کیا اور اسے مکمل آزاد کر کے وہاں سفید پرچم لہرا دیا۔ امریکی اور کٹھ پتلی فورسز نے اس ضلع پر اپنا کنٹرول قائم کرنے کے لیے کئی حملے کیے، تاہم مولوی سنگین کے ساتھیوں نے دشمن کی ہر کوشش کو ناکام بنا دیا اور اب تک یہ ضلع امارت اسلامیہ کے کنٹرول میں ہے۔ مجاہدین نے کمانڈر سنگین کی قیادت میں صوبہ پکتیکا کے ضلع 'گیان' کی عمارت اور قریب واقع امریکی فوجیوں اور اسپیشل فورسز کے مشترکہ کمپاؤنڈ پر حملہ کیا، شدید لڑائی کے بعد دونوں مرکز فتح ہو گئے۔ اب وہاں امارت اسلامیہ کا پرچم ان پر لہرا رہا ہے۔ ضلع گیان کے قریبی علاقے 'لواڑہ' میں امریکیوں کا ایک کمپاؤنڈ تھا۔ مجاہدین نے اس مرکز کے سپلائی کانوائے پر مسلسل حملے کر کے اُسے کاٹ دیا۔ جس سے امریکی تنگ آ کر 'لواڑہ کمپاؤنڈ' چھوڑ گئے۔ اسی طرح پکتیکا کا ضلع 'زیڑوک' بھی مولوی سنگین کی قیادت میں فتح ہوا تھا۔

## سفر جہاد میں زخم:

مولوی صاحب جہادی کارروائیوں کے دوران دو بار زخمی ہوئے۔ ایک بار پکتیکا کے ضلع 'ارگون' کے علاقے 'گر بگی کنڈو' میں امریکی بمباری سے مولوی صاحب کے چالیس ساتھی شہید، جب کہ مولوی صاحب شدید زخمی ہو گئے۔ یہ بہت بڑا سانحہ تھا، لیکن مولوی صاحب کے حوصلے پست نہیں ہوئے۔ انہوں نے صحت یابی کے بعد بدستور امریکہ کے خلاف جہاد جاری رکھا۔ ایک بار میران شاہ میں شرپسند عناصر اور چوروں کے خلاف آپریشن کیا، جس میں مولوی صاحب صفِ اول کا کردار ادا کر رہے تھے، جس میں وہ گولی لگنے سے زخمی ہو گئے، لیکن پھر صحت یاب ہو گئے۔

## شہادت:

امریکہ مولوی سنگین شہید کے کامیاب آپریشنز اور کارروائیوں سے بہت تنگ تھا۔ اسی وجہ سے اُس نے ۲۰۱۱ء میں مولوی سنگین کو بلیک لسٹ میں شامل کر دیا۔ ۹ ستمبر ۲۰۱۳ء کو امریکی ڈرون طیارے نے شمالی وزیرستان میں ان کو اپنے ایک ساتھی کے کمرے میں نشانہ بنایا، جس میں پکتیکا کے سنگلاخ پہاڑوں کے شاہین، مجاہدین اور عوام کے محبوب رہنما اور بہادر غازی مجاہد جام شہادت نوش کر گئے۔ مولوی صاحب اپنے والد کے پہلے یا آخری شہید بیٹے نہیں تھے، بلکہ اس سے پہلے مولوی صاحب کے بھائی عبدالوارث حیدری صوبہ پکتیکا کے ضلع زیڑوک میں امریکیوں کے ساتھ دوبدو لڑائی میں شہید ہو چکے ہیں، جب کہ ایک اَور بھائی 'محمد فاروق' ملا عبدالسلام ضعیف کے ساتھ ناپاک سلوک کرنے والی پاکستانی فوج کے ہاتھوں جنوبی وزیرستان میں شہید ہوئے۔ اللہ تعالیٰ ان سب کو اپنے جوارِ رحمت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔ آمین

☆☆☆☆☆

# شاید صحابہؓ ایسے تھے...!

علی بن منصور

عمارت کے اندر داخل ہونے کے لیے چند سیڑھیاں چڑھ کر جونہی دروازوں کے قریب پہنچتے، قدموں کی آہٹ محسوس کر کے شیشے کے دروازے آنے والوں کے استقبال کے لیے خود بخود وا ہو جاتے۔ اندر داخل ہوتے ہی قدم منقش بارڈر والے دبیز اونی قالین پر پڑتا جو صاف ستھرے چمکتے ہوئے ماربل کے فرش پر بچھا عمارت کے حُسن میں اضافہ کر رہا تھا۔ مرکزی ہال کی چار دیواری میں سے ایک دیوار چھت تک شیشے کی بنی ہوئی تھی، جس سے سورج کی قدرتی روشنی اندر آ کر پوری عمارت کو روشن کر رہی تھی۔ اس کے باوجود عمارت کی چھت میں نصب تمام ایل ای ڈی بلب اور دیواروں اور چھتوں سے لٹکتے فانوس روشن تھے اور پوری عمارت ایک سنہری روشنی میں نہائی ہوئی تھی۔

یہ ماڈرن دنیا کی ایک عام سی عمارت ہے۔ ماسکو شہر کا شاید کوئی ادنیٰ سا ہوٹل۔ لیکن عمارت کی چمک دمک ایسی ہے کہ نظروں کو خیرہ کر رہی ہے۔ چھت، دیواریں، فرش، کونا کونا چمک رہا ہے، گرد کا ایک ذرّہ بھی شاید ڈھونڈے سے نہیں ملتا ہو گا۔ مگر اس وقت اس میں داخل ہونے والوں کو دیکھ کر ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے وہ کسی دوسری دنیا سے غلطی سے بھٹک کر یہاں آ گئے ہوں۔ شاید اس عمارت میں کبھی کوئی انسان اس قدر آؤٹ آف پلیس (out of place) نہیں لگا ہو گا جس قدر انسانوں کا یہ گروہ۔ یہ تقریباً درجن بھر یا اس سے کچھ زیادہ افراد، سب کے سب سفید کھلے ڈلے قمیص شلوار میں ملبوس ہیں۔ قمیص کے اوپر وہ واسکٹ (waist-coat) پہنے ہوئے ہیں۔ سبھی کے سروں پر عمامے بندھے ہوئے ہیں۔ وہ مرکزی دروازے سے اندر داخل ہوتے ہیں۔ دروازوں کے آگے میٹل ڈیٹیکٹرز (metal detectors) لگے ہوئے ہیں، مگر ان میں سے کوئی بھی اسے درخورِ اعتنا نہ جانتے ہوئے سیدھا آگے بڑھ جاتے ہیں۔ وہ مضبوطی سے قدم جماتے سیڑھیاں چڑھنے لگتے ہیں۔ ان کی چال میں ایک وقار، ایک متانت اور ایک مقصد ہے۔ ان میں سے کوئی بھی سر اٹھا کر اپنے ارد گرد سجی دنیا کو دیکھنے کی چاہت نہیں رکھتا۔ بلکہ سنجیدگی سے آگے بڑھتے اس گروہ کا انداز ایسا ہے گویا کوئی بہت ضروری کام نمٹانے آئے ہوں اور جلد از جلد اس سے خلاصی چاہتے ہوں۔ ان کو چاروں جانب سے میڈیا کوَر کر رہا ہے۔ صحافی اور کیمرہ بردار ان کے ارد گرد پھر رہے ہیں، ان سے بات کرنے کے لیے بے تاب ہیں۔ وہ دوسری منزل پر پہنچتے ہیں۔ ان کے میزبان لپک کر ان کا استقبال کرتے ہیں۔ اگر شلواروں اور پگڑیوں والی یہ مخلوق اس روشن و چمکتی دمکتی دنیا میں عجیب لگ رہی ہے تو اس سے کئی گنا زیادہ عجیب تر انگریزی لب و لہجے میں ادا کیے گئے 'سلام علیکم'، 'سترے ماشے'[12] اور 'سنگا یے[13]؟' کے کلمات ہیں، جو ان کے ٹائی کوٹ میں ملبوس میزبان، ان میں سے ہر ایک سے ہاتھ ملاتے ہوئے ان پر نچھاور کر رہے ہیں۔

یہ طالبان ہیں جن سے بات کرنے کو آج دنیا بے تاب ہے۔ یہ طالبان ہیں جن کے آگے دنیا بچھی جا رہی ہے۔ یہ وہی طالبان ہیں جنہیں کل تک رعونت آمیز لہجے میں تباہ و برباد کر دینے کی دھمکی دی جاتی تھی۔ کل تک جن سے ڈائیلاگ کرنا، جن کی بات سننا، جن کے مطالبات کو قابلِ توجہ سمجھنے میں مہذب دنیا اپنی توہین محسوس کرتی تھی، آج ان کے انٹرویو لینے، ان کی رائے جاننے اور ان کے ارادے معلوم کرنے کے لیے پروانوں کی طرح ان کا طواف کر رہی ہے۔

وہ کیا چاہتے ہیں؟ کیا وہ سیز فائر پر راضی ہیں؟ وہ مذاکرات کی اگلی نشست کے لیے کب آئیں گے، کہاں آئیں گے؟ ان کی شرائط کیا ہیں؟ کیا وہ اپنی شرائط میں کچھ نرمی نہیں کریں گے تاکہ مذاکرات کا عمل تیزی سے آگے بڑھے؟ روٹھے ہو تم، تم کو کیسے منائیں... والا معاملہ محسوس ہوتا ہے۔ اور ذہن چودہ سو سالہ تاریخ پلٹ کر کہیں پیچھے چلا جاتا ہے۔

یہ رستم کا دربار ہے۔ دربار میں دیبا کا فرش بچھا ہوا ہے، حریر کے پردوں اور ریشمی قالینوں اور چمک دار یاقوتوں اور قیمتی موتیوں سے پورا دربار بڑی زیب و زینت سے سجا ہوا ہے۔ درباری سونے کے کام والے تکیوں سے ٹیک لگائے بیٹھے ہیں جن کی لڑیاں اور جھالریں سچے موتیوں کی ہیں۔ خود رستم یاقوت اور بیش بہا موتی زیب بدن کیے، بیش قیمت لباس پہنے، تاج سر پر رکھے سونے کے تخت پر بیٹھا ہے۔ ایسے میں حضرت ربعی بن عامر رضی اللہ عنہ عجیب شان سے اندر داخل ہوتے ہیں۔ وہ عرق گیر سے بنائی زرّہ اور اسی کا ایک ٹکڑا سر پر لپیٹے ہوئے ہیں۔ اونٹ کے گدے کو بیچ میں سے کاٹ کر بطور قبا کے پہن رکھا ہے اور کمر میں رسی کا پٹکا بندھا ہے ۔ تلوار چیتھڑوں میں لپٹی ہوئی ہے۔ ان کے نیزے پر چمڑے کے تسمے بندھے ہوئے ہیں، اور ان کے پاس گائے کی کھال کی بنی ہوئی ڈھال ہے جس پر روٹی کی مانند گول سرخ چمڑا لگا ہوا ہے، اور ان کے ساتھ ان کا تیر کمان اور تیر بھی ہیں۔ اس ہیئت کذائی سے گھوڑی پر سوار ہو کر رستم کے دربار میں داخل ہوتے ہیں۔ گھوڑی کے بال زیادہ اور قد چھوٹا ہے۔ دروازے پر دربان نے ان کے ہتھیار اتروانے چاہے اور انہیں ایک جبّہ دینا چاہا لیکن انہوں نے لینے سے انکار کر دیا، یہ کہتے ہوئے کہ 'میں تمہارے پاس خود نہیں آیا بلکہ تمہارے کہنے پر آیا ہوں۔ مجھے میری مرضی کے مطابق آنے دیتے ہو تو ٹھیک، ورنہ یہیں سے واپس جاتا ہوں'۔

رستم کو اطلاع کی گئی تو انہیں ان کی مرضی کے مطابق ہی آنے دیا گیا۔ وہ شاہی دربار میں داخل ہوئے تو زمین پر بچھے بیش قیمت رومی قالین تک پہنچ کر اترنے کے بجائے اسے اپنی چھوٹے قد والی گھوڑی کے سموں تلے روند ڈالا۔ پھر اترے تو دو تکیوں کو لے کر انھیں پھاڑا

---

[12] 'سترے ماشے' پشتو زبان کا ایک افتتاحی دعائیہ جملہ یعنی 'کبھی نہ تھکو'۔

[13] کیسے ہیں؟

اور گھوڑی کی لگام کی رسی اس میں سے گزار کر گھوڑی کو اس سے باندھ دیا۔ اور پھر نہایت بے پروائی کی ادا سے آہستہ آہستہ تخت کی طرف بڑھے۔ لیکن برچھی جس سے عصا کا کام لیا تھا، اس کی انّی کو اس طرح فرش میں چبھوتے جاتے تھے کہ پر تکلف فرش اور قالین جو بچھے ہوئے تھے، جابجا سے کٹ پھٹ کر بیکار ہو گئے۔ تخت کے قریب پہنچ کر زمین پر نیزہ مارا، جو فرش کو آر پار کر کے زمین میں گڑ گیا۔

رستم نے پوچھا، 'ما الذی جاء بکم؟' (کس ارادے سے آئے ہو؟) اور حضرت ربعیؓ جواب دیتے ہیں: ' الله ابتعثنا لنخرج من شاء من عبادة العباد إلى عبادة رب العباد، من ضيق الدنيا إلى سَعَة الدنيا والآخرة، من جور الأديان، إلى عدل الإسلام'، (اللہ نے ہم کو بھیجا ہے تاکہ حکمِ الٰہی سے اللہ کے بندوں کو بندوں کی غلامی سے نکال کر بندوں کے رب کی غلامی میں داخل کریں اور دنیا کی تنگی سے نکال کر دنیا و آخرت کی وسعت میں پہنچادیں اور دوسرے ادیان کے مظالم سے نکال کر اِسلام کے عدل و اِنصاف میں داخل کر دیں)۔ یوں اسلام کی طرف دعوت دینے کے بعد انہوں نے لشکرِ اسلام کا موقف بیان کیا کہ ' جو شخص عدل اور اسلام پر قائم ہو جائے گا ہم اس سے اور اس کے ملک و اموال سے متعارض نہ ہوں گے، جو شخص ہمارے راستے میں حائل ہو گا ہم اس سے لڑیں گے یہاں تک کہ جنت میں پہنچ جائیں گے یا فتح مند ہوں گے۔ اگر تم جزیہ دینا منظور کرو گے تو ہم اس کو قبول کر لیں گے اور تم سے متعارض نہ ہوں گے اور جب کبھی تم کو ہماری ضرورت ہو گی، تمہاری مدد کو موجود ہوں گے اور تمہارے جان و مال کی حفاظت کریں گے'۔

یہ باتیں سن کر رستم نے سوال کیا کہ 'کیا تم مسلمانوں کے سردار ہو؟'۔ سیدنا ربعی رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ 'نہیں میں ایک معمولی سپاہی ہوں' لیکن ہم میں ہر ایک شخص خواہ وہ ادنیٰ ہو، اعلیٰ کی طرف سے اجازت دے سکتا اور ہر متنفس ہر معاملہ میں پورا اختیار رکھتا ہے'، یہ سن کر رستم اور اس کے درباری دنگ رہ گئے۔ پھر رستم نے کہا کہ 'تمہاری تلوار کی نیام بہت بوسیدہ ہے'، لیکن جب سیدنا ربعی رضی اللہ عنہ نے تلوار نیام سے نکالی تو آنکھوں میں بجلی سی کوند گئی، وہ بولے 'اس پر آب ابھی رکھی گئی ہے'، اور جب اس کی کاٹ کی آزمائش کے لیے ڈھالیں پیش کی گئیں تو سیدنا ربعیؓ نے ان کے ٹکڑے اڑا دیے۔ پھر رستم نے کہا' تمہارے نیزے کا پھل بہت چھوٹا ہے، یہ لڑائی میں کیا کام دیتا ہو گا'، سیدنا ربعیؓ نے فرمایا کہ 'یہ پھل سیدھا دشمن کے سینے کو چھیدتا ہوا پار ہو جاتا ہے، کیا تم نے نہیں دیکھا کہ آگ کی چھوٹی سی چنگاری تمام شہر کو جلا ڈالنے کے لیے کافی ہوتی ہے'، اسی قسم کی نوک جھونک کی باتوں کے بعد رستم نے کہا کہ 'اچھا ہم تمہاری باتوں پر غور کر لیں اور اپنے اہل الرائے اشخاص سے بھی مشورہ لے لیں، ہمیں کچھ مہلت دے دو'۔

حضرت ربعی بن عامر رضی اللہ عنہ نے انہیں تین روز کی مہلت دی اور وہاں سے اپنی گھوڑی پر سوار ہو کر سیدھا لشکرِ اسلام کی طرف لوٹے۔ ان کے جانے کے بعد رستم نے اپنے درباریوں سے کہا کہ کیا تم نے کبھی اس شخص سے زیادہ وزنی اور دوٹوک بات کرنے والا شخص دیکھا ہے؟ اس پر درباریوں کو محسوس ہوا کہ رستم مسلمانوں کے سفیر سے بہت زیادہ متاثر ہو گیا ہے اور انہوں نے حضرت ربعی بن عامر رضی اللہ عنہ کے ساز و سامان کے ہلکے پن اور کپڑوں کی بوسیدگی پر تبصرے کرتے ہوئے ان کا مذاق اڑانا چاہا تو رستم بولا: 'لا تنظروا الى لباسه، ولكن انظروا إلىٰ كلامِه'، (اس کے کپڑوں کو دیکھنے کی بجائے اس کی گفتگو اور سیرت کو دیکھو!)۔

رستم کی یہ نصیحت آج کے اہلِ حل و عقد کے لیے بھی قابلِ غور ہے۔ ایک طرف اشرف غنی، حامد کرزئی اور گلبدین حکمت یار جیسے لوگ ہیں۔ جنہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بتائے ہوئے منہج سے منہ موڑا، آج وہ بھوربن جا جا کر امن کانفرنسوں میں شرکت کرتے ہیں، اپنے اقتدار کی خاطر کبھی کسی کے سامنے ہاتھ پھیلاتے ہیں، کبھی کسی سے مدد کی بھیک مانگتے ہیں۔ زلمئے خلیل زادے ہیں، جو اپنے تئیں افغانستان میں امن و استحکام لانے کے لیے بھرپور کوششیں کر رہے ہیں۔ اور دوسری طرف وہی پرانی بوسیدہ واسکٹ میں ملبوس، سر پر پگڑی باندھے، کندھے سے زنگ آلود کلاشن لٹکائے، روکھی سوکھی کھانے والا ملّا ہے جسے پروا نہیں کہ دنیا اس کے بارے میں کیا کہتی ہے، کیا سوچتی ہے اور اس کی سادگی و بوسیدگی کا کن الفاظ میں مذاق اڑاتی ہے۔ وہ کل بھی دنیا سے بے پروا تھا، وہ آج بھی بے نیاز ہے۔ اسے مذاکرات اور سیز فائر کی ضرورت نہیں کہ وہ فاتح ہے، سو جب دنیا شکوہ کرتی ہے کہ وہ مذاکرات کو سنجیدگی سے نہیں لے رہا تو وہ واضح اور دوٹوک انداز میں کہتا ہے کہ 'ہمیں سیز فائر ایک یا دو دنوں کے لیے نہیں چاہیے، بلکہ پوری زندگی کے لیے چاہیے۔ اب اگر کوئی بات ہو گی تو امریکہ اور اس کے حواریوں کے افغانستان سے نکلنے پر ہی ہو گی'۔ یہ سیز فائر کس لیے ہے، اللہ کے دین کے لیے ہے۔ اگر کفار و اشرار باز نہ آئے تو جنگ جاری ہے اور جاری رہے گی! حکیم الامت، شیخ ایمن الظواہری فرماتے ہیں:

> ''ہمیں چاہیے کہ ہم اپنی دعاؤں میں اِمارتِ اسلامیہ افغانستان کا ذکرِ خاص کریں۔ جنہوں نے عسکری طور پر امریکہ کی کمر توڑ دی ہے! اب وہ سیاسی مذاکرات کے مرحلے میں داخل ہو چکے ہیں۔ اے اللہ تُو افغانستان میں اپنے بندوں کو استقامت عطا فرما اور ساری دنیا میں موجود بندوں کو استقامت عطا فرما، یا اللہ تو ان کی نصرت کر اور ان کی تائید و مدد کر۔ اے اللہ تو اس دین کو تمکین عطا فرما جس کو تُو نے ہمارے لیے پسند فرمایا ہے۔ ہمارے خوف کو امن سے بدل دے۔ ہمیں ایسی حالت میں موت دے جب تُو ہم سے راضی ہو، آمین یاربّ العالمین۔''

و آخر دعوانا ان الحمدللہ ربّ العالمین۔

☆☆☆☆☆

# سرزمینِ جہاد 'افغانستان کے تازہ احوال

مصدر: امارت اسلامیہ کی اردو ویب سائٹ 'الامارہ ڈاٹ نیٹ'

## دوحہ بین الافغانی امن کانفرنس کی قرارداد

قطر کے دارالحکومت دوحہ میں ۷ اور ۸ جولائی کو امن کی خاطر بین الافغانی کانفرنس کے شرکاء افغانستان میں صلح کے لیے جرمنی اور مملکت قطر کی کوششوں کی اہمیت کو قدر کی نگاہ سے ہیں اور بین الافغانی اجلاس کی میزبانی اور سہولت فراہم کرنے پر دونوں ممالک کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔ اسی طرح کانفرنس کے شرکاء اقوام متحدہ، خطے کے ممالک اور خاص کر امریکہ سے مذاکرات اور بین الافغانی اجلاس کے لیے سہولیات فراہم کرنے والے ممالک کے مشکور ہیں، جنہوں نے افغان تنازع کے حل کی خاطر امکانات مہیا کیے اور ہمیں امید ہے کہ سب فریق مستقبل میں ایسے تعاون کو اس طرح انجام دیں گے، جو ہمارے ملک اور ملت کی بھلائی کے لیے ایک حقیقی صلح تک پہنچنے کا سبب بن جائے۔ طویل بحران کے بعد افغانستان میں پائیدار امن کے آمد کے لیے حالات ساز گار ہو چکے ہیں، تو اسی ہدف تک پہنچنے کے لیے ہم دوحہ بین الافغانی کانفرنس کے شرکاء درج ذیل امور پر متفق ہوئے ہیں۔

کانفرنس کے شرکاء باہمی گفتگو اور افہام و تفہیم کے ذریعے آج کل ملک کو درپیش مشترکہ مسائل کو جان سکے اور ان کے حل کی راہ میں موجود رکاوٹوں کو دور کرنے پر متفق ہیں۔ اسی وجہ سے ہم بالا تفاق گفتگو جاری کرنے کی ضرورت پر اصرار کرتے ہیں۔

اول: بین الافغانی کانفرنس کے تمام شرکاء کا مکمل اتفاق ہے کہ ملک میں پائیدار اور باعزت امن تمام افغان عوام کا مطالبہ ہے، یہ امن صادقانہ اور ہمہ شمول بین الافغانی مذاکرات کے نتیجے میں ممکن ہے۔

دوئم: افغانستان ایک متحد، اسلامی ملک اور تمام طبقات کا مشترکہ گھر ہے۔ اسلامی نظام کا نفاذ، اجتماعی اور سیاسی عدالت، عوام کے بنیادی حقوق، ملی وحدت، خود مختاری اور ملکی سالمیت وہ اقدارات ہیں، جن کے لیے تمام افغانی پابند ہے۔

سوئم: افغان عوام جس نے گذشتہ تاریخ اور خاص کر گزرے چالیس برسوں کے دوران اپنے دین، ملک، ثقافت اور خود مختاری کے لیے بے دریغ قربانیاں دی ہیں۔ تمام عالمی، علاقائی اور ملکی فریق ہماری ملت کے عظیم اقدار کے احترام کو قائل ہو جائیں۔ اس لیے کہ آئندہ افغانستان ایک بار پھر جنگوں اور بحران کا شاہد نہ رہے۔ بین الافغانی افہام و تفہیم اور ملک کے مختلف طبقات کے درمیان آگاہی ایک اشد ضرورت ہے۔ عالمی، علاقائی اور تمام ملکی فریق کو اس سلسلے کی حمایت کی دعوت دیتے ہیں اور اس کی تقویت میں ہی سب کی بھلائی سمجھتے ہیں۔

چہارم: یہ کہ جنگ کے دوام سے روزانہ افغان عوام کو نقصان پہنچ رہا ہے، تو امن اور بین الافغانی مؤثر مذاکرات کے لیے راہ ہموار کرنے کی خاطر درج ذیل اقدامات کو ضروری سمجھتے ہیں:

الف۔ جنگ میں ملوث فریق دھمکیوں، انتقامی خطرات اور جنگی ادبیات کے بجائے اپنے سرکاری بیانات میں نرم لہجہ استعمال کریں۔

ب۔ صلح کے اجلاس کے تمام شرکاء امریکا کے ساتھ قطر میں رواں مذاکرات کی حمایت کرتے ہیں اور اسے افغانستان میں جاری مسلط شدہ جنگ کو ختم کرنے کے لیے مؤثر اور مثبت قدم سمجھتے ہیں۔

پنجم: اس لیے کہ افغان عوام جنگ کے نقصانات سے محفوظ رہیں اور جنگ کی تباہ کاریاں نچلی سطح پر لانے اور صلح کے لیے اعتماد کی بہتر فضا ساز گار ہو جائے، تو جنگ میں ملوث فریقین درج امور کو انجام دیں۔

الف۔ عمر رسیدہ، معذور اور بیمار قیدیوں کا غیر مشروط پر رہائی۔

ب۔ ملک کے تمام علاقوں میں عام المنفع تنصیبات و تاسیسات مثلا دینی اور مذہبی مراکز، صحت کے مراکز، بازار، پانی کے ذخائر اور کام کی جگھوں کی حفاظت کی ضمانت

ج۔ خاص کر تعلیمی تاسیسات مثلا اسکول، مدارس، یونیورسٹی اور دیگر تعلیمی اداروں کا احترام۔

د۔ شہریوں کی عزت، زندگی، مال اور گھروں کی حفاظت کی پابندی اور شہری نقصانات کی سطح کو صفر تک لانا۔

ششم: اسلامی اصولوں کے مطابق تعلیم، کام، سیاسی، معاشی اور معاشرتی سرگرمیوں کے شعبے میں حقوق نسواں کا اطمینان اور مذہبی اقلیتوں کے حقوق کا تحفظ۔

ہفتم: دوحہ کانفرنس کے شرکاء کا اتفاق ہے کہ صلح کی پالیسی درج ذیل اصولوں کے تحت ہوگی:

الف۔ افغانستان میں اسلامی نظام پر اتفاق۔

ب۔ پائیدار امن کے آغاز کی شرائط کو عملی کرنا۔

ج۔ امن معاہدے پر عملدرآمد اور اس کی نگرانی۔

د۔ بنیادی تاسیسات، دفاعی اور دیگر ملی تنصیبات جو تمام افغانوں کی ملکیت ہے، صلح کے اتفاق کے بعد ان کی ضروری اصلاح، حفاظت اور تقویت کرنا۔

ھ۔ افغان مہاجرین اور جنگ کی وجہ سے ملک میں گھر بار چھوڑنے والے خاندانوں کو اپنے اپنے علاقوں کی طرف دوبارہ روانگی۔

و۔ امدادی ممالک سے امن کے معاہدے کے بعد امداد، نئے تعاون اور تعلقات کی شرائط پر۔

ز۔ افغانستان کے حوالے سے عالمی کانفرنس میں عالمی ضمانتوں کے ساتھ افغان صلح کے اتفاق پر تائید۔

ح۔ عالمی کانفرنس کے شرکاء خطے، ہمسائیہ اور دیگر ممالک کی جانب سے افغانستان میں عدم مداخلت کے وعدے اور اتفاق پر اصرار کرتے ہیں۔

ہشتم: ہم امن کے حوالے سے تمام کوششوں اور ان میں سے ۵ اور ۶ فروری کو ماسکو میں منعقد ہونیوالی کانفرنس کی قرارداد کی تائید کرتے ہیں اور یک زبان ہو کر اسلامی کانفرنس، اقوام متحدہ، سیکورٹی کونسل، یورپی یونین اور تمام ہمسائیہ ممالک سے مطالبہ کرتے ہیں، کہ امن کے حوالے سے دوحہ بین الافغانی کانفرنس کے فیصلے کو تائید اور اس کی حمایت کریں۔

و من اللہ توفیق

## جارحیت اور امن:

افغانستان میں امریکی جارحیت سے پہلے مکمل اور پائیدار امن قائم تھا۔ یہاں آباد تمام اقوام کے حقوق محفوظ تھے۔ جب امریکا نے اپنی افغان کٹھ پتلیوں کے ہمراہ جارحیت کا ارتکاب کیا تو اسی دن سے عدم تحفظ، فحاشی، اخلاقی زوال، کرپشن، منشیات، بھتہ خوری، تعصب، لوٹ مار، چوری، قتل، اغوا اور دیگر جرائم کا سلسلہ شروع ہو گیا۔

افغان قوم نے امارت اسلامیہ کی قیادت میں امریکی جارحیت کے خلاف ملک بھر میں مزاحمت شروع کر دی۔ جنوب، شمال، مشرق اور مغرب میں امریکی اور افغان فوج پر حملوں کا آغاز کر دیا۔ بہت ہی مختصر مدت میں مزاحمت میں توقع کے برعکس تیزی آئی۔

حملہ آوروں اور کابل انتظامیہ نے مزاحمت کو کچلنے کے لیے تمام حربے استعمال کیے۔ کسی قسم کے جبر اور ظلم سے دریغ نہیں کیا گیا۔ حتی کہ خطرناک ہتھیاروں کا استعمال بھی کیا گیا۔ دیہاتوں اور دور دراز علاقوں پر باسفورس بم برسائے گئے۔ لاکھوں نہتے شہریوں کو شہید، زخمی اور گرفتار کیا گیا۔ پورے کے پورے گاؤں، بستیوں اور بازاروں کو ملیامٹ کر دیا گیا۔ اللہ کی مدد اور مجاہد عوام کی حمایت سے دشمن کے تمام حربے ناکام ہو گئے۔ مزاحمت میں مزید تیزی آئی اور مجاہدین کی لازوال قربانیوں کی بدولت ملک کے بیشتر علاقوں سے دشمن کا صفایا کر دیا گیا۔ اب ان مفتوحہ علاقوں میں مکمل امن قائم ہے۔

قابض قوتوں نے امارت اسلامیہ کی قیادت میں افغان عوام کی تاریخی مزاحمت اور قوت کا اندازہ لگایا تو اعتراف کیا کہ وہ افغان جنگ نہیں جیت سکتیں۔ امارت اسلامیہ کو مذاکرات کی دعوت دی گئی۔ امارت نے بھی مذاکرات کی پیشکش قبول کر لی، جو کہ امارت کا پرانا موقف تھا۔ اب امارت اسلامیہ اور حملہ آوروں کے درمیان مذاکرات کا ساتواں دور جاری ہے۔ جس میں دو اہم ایجنڈوں پر بات چیت ہو رہی ہے۔ جن میں قابض امریکی فوج کا انخلا اور افغان سرزمین دوسروں کے خلاف استعمال نہ ہونا شامل ہیں۔

امارت اسلامیہ نے بار بار واضح کیا ہے کہ جنگ کی بنیادی وجہ امریکی قبضہ ہے۔ جب تک جارحیت کا خاتمہ نہیں کیا جائے گا، مزاحمت جاری رکھیں گے۔ کچھ لوگ شعوری اور کچھ لوگ نادانستہ طور پر جارحیت کے زیر سایہ امن چاہتے ہیں۔ کبھی کبھار امارت اسلامیہ کو بھی مورد الزام ٹھہراتے ہیں کہ حملہ آوروں کی موجودگی میں کیوں امن معاہدہ نہیں کرتے۔

امارت اسلامیہ قیام امن کے لیے پر عزم ہے۔ اسی وجہ سے اس نے فساد کے خلاف جہاد کا عَلَم بلند کیا اور قیام امن کے لیے حملہ آوروں اور وہ اجرتی فورسز کے خلاف جہاد میں مصروف ہے۔ امریکی جارحیت کے زیر سایہ امن' شرعی نصوص سے متصادم اور تاریخ کو مسخ کرنے کے مترادف ہے۔ امن اس وقت قائم ہو سکتا ہے، جب ملک آزاد اور اس میں اسلامی نظام نافذ ہو۔ لہٰذا پوری قوم کی ذمہ داری ہے کہ وہ امریکی جارحیت کے خلاف یک زبان ہو کر آواز بلند کرے۔ امارت اسلامیہ نے اسی مقصد کے لیے عظیم جدوجہد کی ہے۔

## بلیک واٹر کابل انتظامیہ کی مدد سے افغانوں کو قتل کر رہا ہے

کچھ عرصے سے ایسی خبریں منظر عام پر آ رہی تھیں کہ بلیک واٹر کابل انتظامیہ کے اہل کاروں کے ساتھ مل کر افغان عوام کے قتل عام کر رہا ہے تاہم اس حوالے سے ٹھوس شواہد نہیں ملے تھے لیکن حال ہی میں ایسے شواہد اور ثبوت مل چکے ہیں کہ کابل انتظامیہ کے اہلکاروں کے ساتھ بلیک واٹر کے کارندے بھی چھاپوں اور حملوں میں حصہ لیتے ہیں۔

۲۶ جون ۲۰۱۹ء کو کابل کے ضلع سروبی کے علاقے تورغر کلی ناصر میں مشترکہ دشمن اور مجاہدین کے درمیان جھڑپ ہوئی اس جھڑپ میں دشمن کے ۱۸/ اہلکار مارے گئے، دشمن نے اپنے اہل کاروں کی لاشوں کو یہاں سے منتقل کر دیا تاہم اس علاقے میں ہلاک ہونے والے اہلکاروں کی ٹوپیاں، کپڑے اور کچھ جنگی آلات رہ گئے جن پر بلیک واٹر لکھا گیا تھا۔

کچھ عرصہ قبل مغربی میڈیا پر ایسی خبریں شائع ہوئی تھیں کہ امریکی صدر ٹرمپ افغان جنگ کو بلیک واٹر کے سپرد کرنے پر غور کر رہے ہیں تاہم کابل انتظامیہ نے اس کے رد عمل میں کہا تھا کہ کسی صورت بھی بلیک واٹر کو یہ اجازت نہیں دی جاسکتی کہ وہ افغان جنگ میں حصہ لے ۔ لیکن اب ایسی اطلاعات موصول ہو رہی ہیں کہ بلیک واٹر کے کارندے کابل انتظامیہ کے اہلکاروں کے ساتھ مل کر افغان عوام کے گھروں پر چھاپے مارتے ہیں، قیمتی اشیاء کو لوٹنے کے بعد گھروں، مدارس، مساجد، اسکولوں، شفاخانوں اور بازاروں کو مسمار کیا جاتا ہے، معصوم بچوں اور خواتین کو نشانہ بنایا جاتا ہے۔

فغانستان میں بلیک واٹر کی سرگرمیوں کے حوالے سے امارت اسلامیہ کے ترجمان ذبیح اللہ مجاہد نے لکھا ہے کہ انسانی حقوق کی تنظیموں اور جنگی جرائم کی نگرانی کرنے والے اداروں کو ہم اس بات کی طرف متوجہ کرنا چاہتے ہیں کہ افغانستان میں بدنام زمانہ بلیک واٹر کے کارندوں کو جنگ منتقل کرنا کابل انتظامیہ اور امریکی فوج کی جانب سے جان بوجھ کر انسانی بحران کو پیدا کرنے کی گہری سازش ہے کیونکہ امریکی فوجی اس جنگ سے تھک چکے ہیں اور کابل انتظامیہ کو بھی افغان عوام کے مقابلے میں شکست کا سامنا ہے، اس لیے افغان عوام

کے قتل عام کے لئے بلیک واٹر کے کارندوں کو اس جنگ میں شریک کرنے کی کوششیں جاری ہیں۔

فراہ اور ہلمند میں بھی مجاہدین کے ساتھ جھڑپوں میں بلیک واٹر کے کارندوں کو دیکھا گیا، بے وقوف دشمن کا خیال ہے کہ بلیک واٹر کے کارندوں کے ذریعے یہ جنگ جیت سکتا ہے لیکن اس کو احساس ہونا چاہئے کہ افغان قوم کے مقابلے میں دشمن کبھی بھی اس جنگ میں کامیابی حاصل نہیں کر سکتا اگرچہ دشمن پیسوں اور ہتھیاروں سے مالا مال ہے لیکن افغان عوام کے مقابلے میں اس کو شکست کا سامنا ہے۔

دشمن جس نام اور وردی میں افغان عوام کے قتل عام کا سلسلہ جاری رکھے لیکن اس کو کامیابی ملے گی اور نہ ہی کوئی فائدہ اٹھا سکتا ہے، بلکہ اس کے خلاف عوامی نفرت میں مزید اضافہ ہو گا اور آخر کار اس کو شکست کا سامنا کیا جائے گا۔

امارت اسلامیہ اپنی سرزمین اور عوام کی جان و مال کے تحفظ کے لئے پرعزم ہے، وطن عزیز کی آزادی اور اسلامی نظام کے نفاذ کے لئے جدوجہد جاری رہے گی، افغانستان کی خودمختاری اور افغان عوام کے مفادات کے خلاف قابض فوج، کابل انتظامیہ اور بلیک واٹر جتنے بھی منصوبے بنائیں لیکن ان کے خلاف مجاہدین نبرد آزما ہیں اور ان کے مذموم مقاصد کو ناکام بنانے کے لئے پرعزم ہیں۔ ان شاء اللہ

## مظلوم عوام کے قاتلوں سے بدلہ

امارت اسلامیہ کے سرفروش مجاہدین نے کابل میں وزارت دفاع کے لاجسٹکس اور انجینئرنگ کے مراکز کو نشانہ بنایا جس میں قابض امریکی فوج اور اجرتی فورسز کے درجنوں اہل کار مارے گئے، اس حملہ کے لئے اتنا منظم منصوبہ بنایا گیا تھا کہ دور دراز گھروں میں شیشے ٹوٹنے سے چند افراد معمولی زخمی ہونے کے علاوہ کوئی ایک عام شہری بھی جاں بحق نہیں ہوا۔

ستم ظریفی تو یہ ہے کہ زیادہ تر میڈیا اس حملے میں شیشے توڑنے سے زخمی ہونے والے چند شہریوں اور اسکول کے طلباء کی تصاویر شائع کر رہا ہے لیکن اس حملے میں ہلاک ہونے والے اہل کاروں کے بارے میں سب خاموش ہیں، میڈیا کی اس واضح جانبداری سے اس کی حیثیت اور ساکھ کو مزید نقصان پہنچے گا اور یہ عوام کے ساتھ بھی بڑا ظلم ہے۔

حال ہی میں حملہ آوروں اور کابل انتظامیہ کے اہل کاروں کی جانب سے ہر دن نہتے شہریوں کے خلاف ظالمانہ کارروائیاں کی جاتی ہیں، معصوم بچوں، عورتوں کو شہید کیا جاتا ہے، مساجد، اسکولوں اور کلینکوں اور بازاروں کو مسمار اور تباہ کیا جاتا ہے، سویلین گھروں، دکانوں اور مارکیٹوں کو نشانہ بنایا جاتا ہے، ایسے دلخراش مظالم کسی ایک صوبے یا ضلع میں نہیں بلکہ پورے ملک میں یہی صورتحال ہے۔

امارت اسلامیہ کے مجاہدین نے مظلوم عوام کی جان، مال اور عزت کے تحفظ کے لئے ہر موقع پر قربانیاں دی ہیں اور دے رہے ہیں، مجاہدین پرعزم ہیں کہ مظلوم لوگوں کا بدلہ لینے کے لئے دین اور وطن کے دشمنوں کو ملک کے اندر ہر وقت اور ہر جگہ نشانہ بناتے رہیں گے۔

عوام کا بدلہ لینے کے سلسلے میں مجاہدین نے چند دن پہلے قندھار کے ضلع معروف کو فتح کیا، درجنوں اہل کاروں کو ہلاک کر دیا گیا اور بھاری مقدار اسلحہ بھی ضبط کر لیا گیا۔

اس کے علاوہ بادغیس، فاریاب، فراہ، بلخ، قندوز، غزنی، زابل، قندھار، لوگر، میدان وردک، ننگرہار، کنڑ، تخار، بدخشاں، بغلان اور دیگر صوبوں میں بھی دشمن کو اپنے زیر کنٹرول علاقوں سے پسپا کر دیا گیا، عوام کو سفاک دشمن کے ظلم سے نجات دلائی اور اب ان علاقوں میں عوام سفید پرچم تلے پرامن زندگی بسر کر رہے ہیں۔

امریکی مفادات کے افغان محافظوں پر یہ آخری حملہ نہیں ہو گا بلکہ مجاہدین دشمن پر ایسے مزید ہلاکت خیز حملے کرنے کے لئے تیار ہیں، معصوم بچوں، شہریوں اور خواتین کا بدلہ لینے کے لئے اجرتی فورسز پر مجاہدین حملے کرتے رہیں گے۔

کابل انتظامیہ کے اہل کار وردی میں امریکی مفادات کا تحفظ کریں گے، انہیں چاہیے کہ وہ امریکی جارحیت اور عوام کے قتل عام سے گریز کریں، جتنی بھی محفوظ دیواروں کے پیچھے چھپ جائیں مجاہدین کے حملوں سے محفوظ نہیں رہ سکتے، مجاہدین انہیں اپنے محفوظ پناہ گاہوں سے نکال کر نشانہ بنائیں گے۔ ان شاء اللہ العزیز

## سیگار کی حالیہ رپورٹ میں کابل انتظامیہ

افغانستان کی تعمیر نو کی نگرانی کرنے والے امریکی ادارے سیگار نے اپنی حالیہ رپورٹ میں انکشاف کیا ہے کہ افغانستان پر امریکی جارحیت کے ۱۹ برس کے دوران غیر ملکیوں کی جانب سے سکیورٹی کے اہم فیصلوں کے لیے کابل حکام کو کوئی حصہ نہیں دیا گیا ہے۔ کابل کے اعلیٰ حکام اور سکیورٹی فورسز کے اہل کاروں کو حملہ آوروں کی جانب سے صرف احکامات دیے جاتے تھے۔ انہیں ہدایات اور نقشے دیے جاتے ہیں۔ کسی کام اور منصوبے میں ان کے ساتھ مشورہ نہیں کیا جاتا۔ انہیں قابض قوتوں کے منصوبوں پر عمل درآمد کرنے کے لیے صرف احکامات ملتے تھے۔ انہیں صرف اپنے عوام کے خلاف استعمال کیا گیا۔ سیگار نے ایک سابق جنرل کی معلومات کی بنیاد پر حقائق پر مبنی رپورٹ شائع کی ہے۔ رپورٹ کے مطابق افغانستان میں سکیورٹی سیکٹر کے لیے مختص فنڈ ایک جامع اور پائیدار منصوبے کے تحت فراہم نہیں کیا جاتا تھا۔ اس شعبے کے فروغ کے تحت ۸۳/ارب ڈالر مختص کرنے کے ساتھ اس فنڈ کی نگرانی کا کوئی انتظام نہیں تھا۔ اس کے علاوہ سیگار کی رپورٹ میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ امریکی محکمہ دفاع ۲۰۲۰ء کے بعد کابل انتظامیہ کی فضائیہ کو تربیت دینے کا سلسلہ بند کرنے پر غور کر رہا ہے۔

یہ رپورٹ مجاہدین اور امارت اسلامیہ کے اس موقف کی تائید اور تصدیق کرتی ہے، جس میں کہا گیا ہے کہ کابل انتظامیہ امریکی انٹیلی جنس کے لیے ایک غلام کی حیثیت رکھتی ہے۔ وہ غلام کا کردار ادا کر رہی ہے۔ اسی وجہ سے امارت اسلامیہ نے ملک میں جاری تنازع کے حل اور پائیدار امن کے لیے امن مذاکرات میں کابل انتظامیہ کو شریک کرنے یا اس کے ساتھ براہ راست مذاکرات کرنے سے انکار کیا ہے۔ کابل انتظامیہ سیاسی میدان میں کوئی حیثیت رکھتی ہے اور نہ ہی عسکری میدان میں اس کی کوئی صلاحیت ہے۔

سیگار کی رپورٹ کے بعد کابل انتظامیہ اور سکیورٹی فورسز کے اہل کاروں کو چاہیے کہ وہ اس بات کا احساس کریں کہ وہ کب تک دوسروں کے مفادات کے لیے بطور ایندھن استعمال ہوتے رہیں گے؟! ان کے ہاتھوں نہتے شہریوں کا قتل عام کیوں ہو رہا ہے؟ انہیں چاہیے وہ حق تسلیم کریں اور اسلام اور قوم کے خلاف اغیار کے کہنے پر دشمنی سے دست بردار ہو کر تاریخ، دنیا اور آخرت کی گرفت سے نجات حاصل کریں۔

## داعشی ملیشیا کی مالی امداد

چند دنوں سے مجاہدین اور مقامی لوگ صوبہ کنڑ کے مختلف علاقوں میں داعشی ملشیا کے خلاف آپریشن کر رہے تھے۔ جس میں متعدد علاقوں سے ان کو پسپا کیا گیا۔ کچھ جنگجو ہلاک اور متعدد داعشیوں کو گرفتار کیا گیا۔ داعش کے سرکردہ اور اہم رہنما اپنے دہشت گردوں کے ساتھ ضلع نورگل کے علاقے مزار درہ کی طرف فرار ہو گئے۔ جس کے بعد کابل انتظامیہ اور امریکی فوج کے طیاروں نے انہیں طالبان کے حملوں سے بچا کر محفوظ مقام تک پہنچایا۔

صوبہ کنڑ میں جارحیت پسندوں کی طرف سے داعش کے اہم سرغنوں کو محفوظ مقام پر منتقل کرنے کے واقعے پر امارت اسلامیہ کے ترجمان جناب ذبیح اللہ مجاہد نے ایک اعلامیہ جاری کیا۔ جس میں کہا گیا کہ "افغان قوم اور دنیا کو آگاہ کرنے کی ضرورت ہے۔ افغانستان میں داعش کے نام سے سرگرم آوارہ گروہ عام شہریوں، علماء اور قبائلی رہنماؤں کے قتل عام، مساجد، جلسوں، اجتماعات اور عوامی مقامات پر دھماکوں میں بھی ملوث ہے۔ اس کی پشت پر امریکا کھڑا ہے۔ امریکا ہر جگہ داعش کو سپورٹ کرتا ہے۔ اسے مالی امداد بھی فراہم کرتا ہے"۔

داعش کے ساتھ قابض فوج اور کابل انتظامیہ کی معاونت کوئی نئی اور خفیہ بات نہیں ہے۔ عام شہریوں نے مختلف ذرائع ابلاغ کے ساتھ گفتگو میں واضح کیا ہے کہ جب طالبان اور داعش کے درمیان جھڑپ ہوتی ہے تو امریکی فوج اور کابل انتظامیہ کی فورسز اور طیارے طالبان کے ٹھکانوں پر فضائی حملے کرتے ہیں۔ وہ داعش کو ہلاک ہونے بچاتے ہیں۔ مجاہدین نے حملہ آوروں اور کابل انتظامیہ کی جانب سے داعش کو فراہم کیے جانے والے ہتھیاروں اور دھماکہ خیز مواد سے بھری گاڑیاں بھی ضبط کی ہیں۔ گرفتار ہونے والے داعشی جنگجو بھی اعتراف کرتے ہیں کہ امریکی فوج اور کابل انتظامیہ داعش کو ہتھیار فراہم کرتے اور مشکل حالات میں اس کا ساتھ دیتے ہیں۔

گزشتہ سال بھی جوزجان کے ضلع درزاب میں امریکی فوج نے داعش کے ۲۵۰/ اہل کاروں کو بچانے کے لیے طیاروں میں منتقل کر دیا۔ مجاہدین نے ان کے گرد گھیر اتنگ کر دیا تھا۔ دشمن نے انہیں بچایا۔ یہ صرف ایک دعویٰ نہیں تھا، بلکہ کابل انتظامیہ نے بھی اس کا اعتراف کیا تھا۔ میڈیا نے بھی اس حوالے سے خبریں شائع کی تھیں۔

امریکی فوج اور کابل انتظامیہ افغانستان میں داعش کو پروان چڑھانے اور اس فتنے کی حفاظت کے لیے وقتاً فوقتاً ریسکیو آپریشن کرتے ہیں۔ اس کو ہتھیار اور مالی امداد فراہم کرتے ہیں۔ اس کی تقویت کے لیے پروپیگنڈے کا سہارا بھی لیتے ہیں۔ چند دن پہلے بھی امریکی کمانڈر جنرل فرینک مکنزی نے کہا تھا کہ "افغانستان میں داعش تقویت پا رہی ہے۔ ممکن ہے وہ افغانستان سے امریکا پر حملہ کرے"۔

اس کے علاوہ مختلف امریکی عسکری حکام ایک منصوبے کے تحت ان جیسے خیالات کا اظہار کرتے ہیں، تاکہ داعش کو ایک مضبوط قوت کے طور پر متعارف کرا کر اپنی موجودگی کو جواز فراہم کر سکیں۔ افغانستان میں داعش کو معاونت فراہم کرنے والا کوئی خفیہ مشن نہیں ہے، متعدد بار قابض امریکی فوج کے حواریوں اور کابل انتظامیہ کے سابقہ حکام نے اعتراف کیا ہے کہ جارحیت پسند اور کابل انتظامیہ کے حکام داعش جنگجو کو ہتھیار فراہم کرتے ہیں، ان کے حق میں پروپیگنڈہ کرتے ہیں اور سرکاری ہسپتالوں میں ان کے زخمیوں کا علاج کیا جاتا ہے۔

## داعش کے محصور رہنماؤں کو امریکی افواج نے نجات دلایا

ایک ہفتہ سے زائد عرصہ صوبہ کنڑ کے مختلف علاقوں میں داعش فتنہ پرور گروہ کے خلاف امارت اسلامیہ کے مجاہدین نے وسیع کارروائی کا آغاز کیا اور اس کارروائی میں صوبہ کنڑ کے عوام نے بھی مجاہدین کے شانہ بشانہ داعش جنگجوؤں کے خلاف بھرپور حصہ لیا۔

جب داعش فتنہ پرور گروہ کو اکثریت علاقوں سے مار بھگایا گیا اور اس کے اہم رہنماؤں ضلع نورگل کے مزار درہ کے مربوطہ کرچند کے علاقے کی جانب فرار اور وہاں اکٹھے ہوئے، تو جمعرات اور جمعہ کی درمیانی شب دس سے زائد امریکی طیارے، ہیلی کاپٹر اور کابل انتظامیہ کے درجنوں ٹینک مزار درہ میں داخل ہوئے اور وہاں محصور داعش جنگجوؤں کے اہم رہنماؤں، بندوق برداروں، ان کے خاندانوں اور اسلحہ وغیرہ کو ہیلی کاپٹروں کے ذریعے منتقل کیا گیا اور انہیں مجاہدین کے حملوں اور گرفتاریوں سے نجات دلائی۔

اس سے قبل بھی کئی مرتبہ امریکی استعماری افواج نے محصور داعش جنگجوؤں کو نجات دلایا تھا اور انہیں امریکی فوجی مراکز منتقل کیے گئے تھے۔

یہ جرم اس حال میں انجام دیا جارہا ہے کہ یہی امریکی استعمار اور اس کے افغان کاسہ لیس وقتاً فوقتاً داعش سے مزاحمت کی رپورٹیں شائع کررہی ہیں اور داعش کے نام سے فائدہ اٹھاتے ہوئے جارحیت کو جاری رکھنے کا موقع ڈھونڈ رہا ہے۔

افغان مسلمان عوام اور دنیا کو آگاہ رہنا چاہیے کہ افغانستان میں داعش فتنہ پرور ملیشا، جو نہایت بے رحمی سے شہریوں، علمائے کرام اور قبائلی عمائدین کا قتل عام کررہا ہے۔ شہروں میں جان بوجھ کر مساجد، عوامی اجتماعات اور شہری اہداف پر سفاکانہ حملے اور وہاں دھماکے کروا رہے ہیں، اس کے پس پردہ امریکی استعماری افواج ملوث ہیں اور قدم قدم پر داعش جنگجوؤں کی فنڈنگ اور ان کی حمایت کررہی ہے۔

ذبیح اللہ مجاہد ترجمان امارت اسلامیہ

۱۸ شعبان المعظم ۱۴۴۰ھ بمطابق ۲۱ جون ۲۰۱۹ء

## جنگی مجرموں کو سزا دی جائے

قابض فوج اور کابل انتظامیہ نے حال ہی میں ایک بار پھر نہتے شہریوں اور عوامی افادیت کے حامل مقامات کو نشانہ بنانے کا سلسلہ تیز کر دیا ہے۔ دشمن کی کارروائیوں میں صرف گزشتہ ہفتے میں خواتین، بچوں اور طلبا سمیت درجنوں افراد شہید اور زخمی ہوئے ہیں۔ دینی مدارس اور ہسپتالوں کو تباہ کیا گیا، جس کے باعث بڑے پیمانے پر انسانی اور مالی بحران پیدا ہوا۔ مثال کے طور پر ۱۰ جولائی کو سفاک دشمن نے فراہ کے ضلع بکوا میں ایک کلینک پر چھاپہ مارا، جس میں موجود تمام طبی سامان اور ایمولنس کو نذر آتش کیا گیا۔ ارد گرد دکانوں سے قیمتی سامان بھی لوٹ لیا گیا۔

۸ جولائی کو امریکی فوج اور کابل انتظامیہ کے مسلح اہل کاروں نے صوبہ میدان وردگ کے ضلع چک کے علاقے تنگی سیدان میں ایک کلینک پر چھاپہ مارا اور ۲ ڈاکٹروں سمیت ۴/ افراد کو شہید اور ایک ڈاکٹر کو حراست میں لے لیا۔ جب کہ اس کلینک کا سارا سامان جلا دیا گیا۔ اسی دن حملہ آوروں نے بغلان کے ضلع ڈنڈ شہاب الدین کے علاقے کتب خیل میں ایک گھر پر ڈرون حملہ کیا، جس میں ایک ہی خاندان کے ۷/ افراد شہید ہو گئے۔

سفاک دشمن نے ہلمند کے ضلع نجی میں CHC نامی ہسپتال پر چھاپہ مارا۔ وہاں سے دو ڈاکٹروں کو حراست میں لیا گیا اور اس کے قریب باباجی کلینک کی ایمبولینس گاڑی پر بمباری کر کے اسے تباہ کر دیا گیا۔ دشمن نے غزنی کے ضلع شلگر میں ایمرجنسی کلینک کے ڈائریکٹر ڈاکٹر گل احمد اور ان کے ساتھی کو شہید کر دیا۔

ان طبی مراکز پر حملے صرف ہفتے کے واقعات ہیں۔ اس کے علاوہ گزشتہ ہفتے مختلف علاقوں میں قابض فوج نے مساجد، اسکولز، گھروں، مارکیٹس اور پبلک مقامات پر متعدد حملے کیے، جس کے باعث عوام کو بھاری جانی اور مالی نقصان ہوا۔ امارت اسلامیہ کے ہیلتھ کمیشن نے صحت کے مراکز پر سفاک دشمن کے حملوں کے بارے ایک اعلامیہ جاری کیا ہے، جس کے مطابق امارت اسلامیہ ایسے سفاکانہ حملوں اور جان بوجھ کر انہیں نشانہ بنانے کی شدید مذمت کرتی ہے۔ اس عمل کو تمام انسانی اقدار کے خلاف اور جنگی جرائم قرار دیتی ہے۔ اسی طرح عالمی ادارہ صحت، انسانی حقوق، قانونی تنظیموں اور دیگر انسانی اداروں سے مطالبہ کرتی ہے کہ وہ افغانستان میں صحت کے مراکز کے خلاف قابض امریکی فوج کے گھناؤنے اقدامات کی مذمت کریں۔ فوری اور شفاف تحقیقات کریں اور مستقبل میں ایسے جنگی جرائم کی روک تھام کریں۔

امارت اسلامیہ تعلیمی اداروں، صحت کے مراکز اور عوامی سہولیات کے حامل مقامات پر دشمن کے حملوں کی مذمت کرتی ہے۔ ستم ظریفی یہ ہے کہ صحت اور تعلیمی اداروں پر دشمن کے حملوں کی شرح میں مسلسل اضافہ ہو رہا ہے۔ تاہم میڈیا اور انسانی حقوق کی تنظیموں نے قابض فوج اور کابل انتظامیہ کے ان جرائم پر مکمل خاموشی اختیار کی ہے۔ جنگی جرائم پر انسانی حقوق کی تنظیموں اور ذرائع ابلاغ کی خاموشی نے دشمن کے لیے مزید مظالم ڈھانے کا راستہ ہموار کیا ہے۔ افغان غریب عوام پہلے ہی سے بنیادی طبی سہولیات سے محروم ہیں۔ انسانی حقوق کی نگرانی کرنے والی تنظیم نے میدان وردگ میں ایک ہسپتال پر حملے میں ملوث قاتلوں کو سزا دینے کا مطالبہ کیا ہے، جو نیک شگون ہے۔

امارت اسلامیہ صحت اور تعلیمی اداروں کو تحفظ فراہم کرنے کے لیے پرعزم ہے۔ امارت نے انتہائی مشکل حالات میں طبی اور تعلیمی اداروں کی حفاظت کی ہے۔ ان کے عملے اور محافظوں سے تعاون کیا ہے۔ نہتے شہریوں اور عوامی افادیت کے حامل مقامات پر حملوں کا سلسلہ بند کر دیا جائے۔ جو بھی جنگ کے اصولوں کی خلاف ورزی کرے، اسے سزا دینی چاہیے۔

## ملک میں صحت کے مراکز پر بمباری اور چھاپوں بارے کمیشن کا اعلامیہ

گزشتہ چند روز سے ایک بار پھر امریکی استعمار اور اس کے ملکی حواری افواج کی جانب سے ملک میں ہسپتالوں اور صحت کے مراکز پر بمباری اور چھاپوں میں شدت آئی ہے، جس کے نتیجے میں صحت کے متعدد مراکز منہدم، بہترین ڈاکٹروں سمیت متعدد طبی کارکن شہید، زخمی اور گرفتار ہوئے ہیں۔

☆ دو روز قبل امریکی و کٹھ پتلی فوجوں نے صوبہ میدان ضلع چک کے تنگی درہ کے علاقے میں عوامی خدمت میں مصروف اہم ترین ہسپتال پر چھاپہ مار کر دو ڈاکٹروں سمیت چار افراد کو شہید اور ایک کو حراست میں لیا۔

☆ اسی طرح صوبہ فراہ ضلع بکوا کے مرکز میں بھی ایک کلینک پر چھاپہ مارا۔ عمارت، کھڑیوں اور دروازوں کو تباہ کرنے کے علاوہ طبی سامان آلات کو بھی تباہ کر دیا۔

☆ صوبہ ہلمند ضلع کجہ کے مربوطہ علاقے میں سی ایچ سی نامی کلینک پر چھاپہ مار کر اسے شدید نقصان پہنچایا اور دو ڈاکٹروں کو حراست میں لیا۔

☆صوبہ ہلمند کے صدر مقام لشکر گاہ شہر کے باباجی کلینک کی ایمبولینس گاڑی پر بمباری کی گئی اور اسے تباہ کر دی گئی۔

☆صوبہ غزنی ضلع شلگر میں ایمر جنسی کلینک پر امریکی طیاروں کی بمباری سے ڈاکٹر گل احمد اور ایک اور ڈاکٹر شہید ہوئے۔

اسی طرح ملک کے دیگر علاقوں میں بھی امریکی اور ملکی حامیوں کی جانب سے صحت کے مراکز اور ہسپتالوں پر حملوں کا سلسلہ منظم طور پر جاری ہے۔

صحت کے مراکز پر اس طرح بے دریغ حملے اور قصداً انہیں فوجی ہدف بنانے کی کمیشن برائے امور صحت امارت اسلامیہ اس کی شدید الفاظ میں مذمت کرتی ہے اور اسے تمام انسانی قانون سے مخالف عمل اور جنگی جرم سمجھتی ہے۔

نیز ڈبلیو ایچ او، انسانی تنظیمیں، حقوقی ادارے اور دیگر انسان پرست تنظیموں سے مطالبہ کرتی ہے کہ افغانستان میں صحت کے مراکز کے خلاف امریکی وحشت کی مذمت کریں، اس کے متعلق فی الفور تحقیقات کریں اور آئندہ کے لیے اس نوعیت کے جنگی جرائم کا روک تھام کریں۔

کمیشن برائے امور صحت امارت اسلامیہ

۸ ذیعقدہ ۱۴۴۰ھ بمطابق ۱۱ جولائی ۲۰۱۹ء

## شہری نقصانات کے مد میں یوناما کے دعوؤں کے متعلق ترجمان کا بیان

کابل میں یوناما کے دفتر سے ایک اعلامیہ نشر اور اس میں مبہم طور پر کہا گیا ہے کہ رمضان المبارک میں استعمار کے مخالفین کی جانب سے ایک سو تک شہری قتل ہوئے ہیں۔

امارت اسلامیہ ان حملوں کی ذمہ دار اور اس کے لیے جواب دہ ہے، جسے انجام دی ہو اور اس کی ذمہ داری بھی قبول کرلی ہو۔

وہ حملے جو داعش یا دیگر نامعلوم عناصر کی جانب انجام ہورہے ہیں، انہیں بھی مخالفین کے نام سے امارت اسلامیہ کے مجاہدین کی جانب ایک طرح منسوب کرنا، یوناما کی وہ حرکت ہے، جسے امارت اسلامیہ کے مجاہدین کے خلاف سازش بنانا ثابت کیا ہے۔

ہم نے بار بار یوناما اور دیگر انسانی تنظیموں سے مطالبہ کیا ہے کہ اگر انہیں صحیح معنوں میں انسانوں کی زندگی سے دلچسپی ہے، جرائم کے حوالے سے ذمہ داری کا احساس ہے اور وہ ان پر غمزدہ ہوتے ہیں، تو مبہم الزامات لگانے اور یک طرفہ فیصلہ کرنے کے بجائے واضح طور پر حقیقی جرائم پیشہ افراد اور وہ جو انسانوں پر ہر ماہ میں ہزاروں ٹن بارود برسا رہے ہیں، ان کی مذمت کریں اور ان کے خلاف واضح مؤقف اپنائیں۔

رمضان المبارک میں کابل سمیت ملک بھر میں امارت اسلامیہ کے مجاہدین کی جانب سے ایسا حملہ نہیں ہوا ہے، جس میں شہریوں کو نشانہ بنایا گیا ہو۔

امریکی استعمار کی جانب سے وہ مدارس، دینی مراکز اور مساجد پر بمباریاں ہورہی ہیں، جہاں مجاہدین صرف نماز پڑھتے ہیں۔ وہ افراد قتل یا قیدی بنائے جارہے ہیں، جو مجاہدین کو ایک لقمہ روٹی کھلاتا یا ایک گلاس ٹھنڈا پانی پلاتے ہیں۔ صحت کے ان مراکز پر بمباری کی جاتی، یا چھاپے مارے جاتے ہیں، جن میں کسی مجاہد کو ابتدائی امداد دی گئی ہو، وہ بازار منہدم اور لوٹ لیے جاتے ہیں، جہاں سے مجاہدین نے اشیائے ضرور یہ خریدیں ہوں۔

امارت اسلامیہ کے مجاہدین کا بھی حق ہے کہ ان امریکی بنیادوں کو نشانہ بنائیں، جو براہ راست استعمار کی خدمت اور اسے طول دینے میں مصروف ہو۔

یوناما کی جانب سے ایسے نیٹ ورک شہری سمجھے جاتے ہیں اور عین حال میں افغان مظلوم اور نہتے عوام پر روزانہ سینکڑوں بم برسائے جارہے ہیں، خواتین اور بچوں کے قتل عام پر چشم پوشی کررہے ہیں، اس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ یوناما امریکی سفارت کی زبان بول رہی ہے اور ان کے مزاج کی باتیں کررہی ہیں۔

ذبیح اللہ مجاہد ترجمان امارت اسلامیہ

۷ شوال المکرم ۱۴۴۰ھ بمطابق ۱۰ جون ۲۰۱۹ء

## دشمن حامی بعض ذرائع ابلاغ بارے امارت اسلامیہ کے فوجی کمیشن کا انتباہ!

ملک کے دارالحکومت کابل اور صوبوں میں بعض ذرائع ابلاغ سے تجارتی اعلان کے نام سے ایک قسم کے اعلانات سنے جارہے ہیں، جن میں موجودہ جہاد، مجاہدین اور طالبان کے خلاف پروپیگنڈہ کیا جارہا ہے، عوام کو ان کے خلاف ابھارے جارہے ہیں۔ کابل انتظامیہ کے خصوصی نمبر نشر کیے جارہے ہیں اور کوشش کی جارہی ہے کہ جارحیت کے خلاف موجودہ جہاد کے روک تھام میں انہی ذرائع سے انٹیلی جنس کا فائدہ اٹھایا جاسکے، عام افغانوں کے اذہان کو تخریب کرکے براہ راست دشمن کے لیے جاسوسی سرگرمیاں ادا کی جاسکے۔

امارت اسلامیہ کے فوجی کمیشن تمام ان ٹی وی چینلز، ریڈیو اسٹیشنز اور دیگر نشراتی اداروں کو سخت انتباہ کرتا ہے کہ اپنے اس دشمنی پر مبنی عمل سے فی الفور دستبردار ہوجائے۔

اگر ایک ہفتے کے اندر اندر تمام مقامی اور قومی ایف ایم و دیگر ریڈیو، ٹی وی چینلز اور دیگر ذرائع ابلاغ اپنے اس ناجائز عمل سے دستبردار نہ ہوے، تو پھر امارت اسلامیہ کے مجاہدین ان ذرائع ابلاغ کو میڈیا کی حیثیت سے نہیں، بلکہ دشمن کے انٹیلی جنس آلہ کے طور پر شناخت کرے گے اور مجاہدین انہیں دارالحکومت، صوبوں، شہریوں اور بندوبستی علاقوں میں فوجی کاروائیوں کا نشانہ بنائیں گے۔ نیز اسی وقت نام نہاد میڈیا مراکز، صحافی، کارکن اور میڈیا سے متعلق کوئی فرد بھی کسی صورت میں محفوظ نہیں رہے گا۔

کمیشن برائے فوجی امور امارت اسلامیہ

۲۱ شوال المکرم ۱۴۴۰ھ بمطابق ۲۴ جون ۲۰۱۹ء

☆☆☆☆☆






**حسین صغیر نے لکھا:**

عین موسم حج میں حجازِ مقدس کی بندگاہ اور دنیا بھر سے آنے والے عازمین حج کی ابتدائی منزل جدہ میں موسیقی کا عالمی میلہ منعقد کیا جائے گا۔ جدہ World Fest کے نام سے منعقد ہونے والے پروگرام کا باقاعدہ اعلان سعودی انٹرٹینمنٹ اتھارٹی کے حکام نے پریس کانفرنس میں کیا۔ ۱۸ جولائی کو ہونے والے میوزیکل کنسرٹ میں دیگر کے علاوہ فحش ترین سمجھی جانے والی امریکی گلوکارہ اور ماڈل نکی مناج (Nicki Minaj) بھی جلوہ گر ہو گی۔ Queen of Rap کے نام سے مشہور ۳۶ سالہ نکی مناج ناشائستہ نغمات، بیباک ادائیگی اور دوران گائیگی فُحش حرکات کی وجہ سے بدنام ہے۔

سعودی میڈیا کی رپورٹ کے مطابق اس موسیقی کے میلے میں برطانوی موسیقار لیام پین اور امریکی ڈی جے اسٹیو اوکی بھی فن کا مظاہرہ کرے گا۔ آل سعود کی مملکت کو دورِ حاضر کے تقاضوں سے ہم آہنگ کرنے کے نام پر کیے گئے اقدامات کے نتیجے میں مملکت میں سینما گھر کھل رہے ہیں، میوزیکل کنسرٹس منعقد کیے جا رہے ہیں۔ سعودی عرب کی جنرل انٹرٹینمنٹ اتھارٹی کا کہنا ہے کہ وہ اگلے دس سالوں کے دوران اس طرح کی تفریحی تقریبات پر ۶۴ ارب ڈالر کی سرمایہ کاری کا ارادہ رکھتی ہے۔

خیال رہے کہ یہ میوزیکل کنسرٹ عین اُس وقت منعقد کیا جا رہا ہے جب دنیا بھر سے حاجی جدہ پہنچ رہے ہیں۔ مسلمانوں کے لیے مقدس اور متبرک سرزمینِ حجاز پر جس مقام پر کنسرٹ برپا ہو گا اُس کا حرم مکہ سے فاصلہ ۱۰۰ کلو میٹر سے بھی کم ہے۔

**قربان خان نے لکھا:**

جون ۲۰۱۶ء میں برطانوی کے معروف تحقیقاتی صحافی جیمز ڈی کرکٹن نے اشفاق پرویز کیانی اور پرویز مشرف کے آف شور سوئس اکاؤنٹس کا انکشاف کیا تھا۔

جیمز ڈی کرکٹون نے بتایا تھا کہ سابق آرمی چیف پرویز مشرف اور اشفاق پرویز کیانی کے الگ الگ سوئس بینک اکاؤنٹس میں کئی کئی ملین ڈالر موجود ہیں۔ مشرف کے سوئس اکاؤنٹ نمبر ۳۳۔۸۶۱۳۷ اور کیانی کے اکاونٹ نمبر ۵۸۳۱۰۶ بھی بتایا گیا تھا۔

جیمز ڈی کرکٹون کے مطابق سابق صدر جنرل (ر) مشرف کا آف شور سوئس اکاؤنٹ سٹار ٹرسٹ کمپنی چلا رہی ہے۔ سابق آرمی چیف جنرل اشفاق پرویز کیانی کا سوئس اکاؤنٹ متحدہ عرب امارات میں قائم فرم "جے اینڈ بی کنسٹرکشن کمپنی" چلا رہی ہے اور اس اکاؤنٹ میں بھی کئی ملین ڈالرز موجود تھے۔

اس خبر کو آئے ۳ سال گزر چکے ہیں۔ اس دوران ناجائز اثاثے بنانے کے الزام میں سابق وزیر اعظم کو سزا ہوئی۔ سابق صدر آج کل حوالات میں ہے۔ ایسے ہی ایک مبینہ کیس میں سپریم کورٹ کے آئندہ کے چیف جسٹس قاضی فائض عیسیٰ کے خلاف صدارتی کی سماعت بھی جاری ہے۔ البتہ مشرف اور کیانی کے سوئس اکاونٹس اور ناجائز دولت پر کوئی حرف زبان پر لانے کو تیار نہیں۔ اسی کو کہتے ہیں احتساب سب کے لیے؟؟

**چین کے مظلوم مسلمان اور ہمارے حکمران | عثمان صدیقی نے لکھا:**

امت مسلمہ کے کوئی بڑے ہیں یا یہ مکمل ہی لاوارث ہے؟

رات سے چین کے حوالے سے قرآن پر، مسلمانوں پر اور مساجد پر پابندی کی کچھ نئی ویڈیوز آئی ہیں.... جب جب اس طرح کی ویڈیوز یا خبریں آتی ہیں تو دل دکھ سے بھر جاتا ہے۔ لیکن ہم بے بس ہیں کہ کیا کر سکتے ہیں۔ کیونکہ جو کر سکتے ہیں وہ تو لمبی تان کر سوے ہیں یا اپنے اقتدار کی بقا کی جنگ میں مصروف ہیں۔

پھر جب ان الم ناک خبروں کے بعد ردعمل میں بے بس مسلمان نوجوان اٹھتے ہیں اور دشمن سے جا بھڑتے ہیں تو خود بھی مارے جاتے ہیں اور خاندان کے خاندان مصائب کا شکار ہوتے ہیں۔ ہماری حکومتیں پھر انتہا پسندی کا رونا روتی ہیں۔ انتہا پسندی پیدا ہی حکومتوں کے سرد رویے سے ہوتی ہے۔ اسی مثال کو سامنے رکھ لیجئے، چین ہمارے پڑوس میں ہے سب سے زیادہ خرابی کا شکار بھی ہم ہو سکتے ہیں۔ اس لیے ہماری حکومت کا پہلا فرض ہے کہ چین سے بات کرے، ان کے حکمرانوں کو نرمی سے سمجھائے کہ پاکستان میں موجود نوجوان اس ظلم کے نتیجے میں کسی ردعمل کا شکار ہوتے ہیں تو اس کی ذمے دار چینی حکومت ہو گی۔

مسلمان چین میں صرف دو فی صد ہیں، یاد رہے یہ کل آبادی کا حصہ ہیں۔ ورنہ ابھی تک سنکیانگ میں ان کی اکثریت ہے۔ سنکیانگ یعنی مشرقی ترکستان کا علاقہ جس کا ذکر علامہ اقبال نے بھی "تابخاک کاشغر" کہہ کے کیا۔ یہاں کے مسلمانوں کو "ایغور مسلمان" بھی کہا جاتا ہے۔ مدت سے مسلم اکثریت کا علاقہ تھا جس پر چین نے غاصبانہ قبضہ کیا اور اب وہاں ظلم کا بازار گرم ہے۔

**محمد حماد نے لکھا:**

'پولیٹیکل اسلام' گردن زدنی اور 'پولیٹیکل یہودیت' کو مدد، تعاون اور اسلحہ کی مسلسل کھیپ؛ منافقت اس کے علاوہ کیا ہوتی ہے؟

امید ہے اپنے لبرلوں کو یہ اتنے سارے یہودی علما (تلمودی مدارس کے باقاعدہ فارغ التحصیل) اس وقت اسرائیلی کابینہ میں دیکھ کر ”مذہب کے سیاست پر حاوی ہونے“ سے دل کا غش نہیں پڑے گا:

Aryeh Deri داخلہ، Yaakov Litzman صحت، Eli Ben-Dahan دفاع، Yitzhak Cohen خزانہ، Meir Porush تعلیم، Meshulam Nahari پیداوار

یادش بخیر کونسے اسلامی ملک میں ایسی خطیر وزارتوں پر علما تعین رہے ہیں؟

(عالم عرب میں تو علماء عموماً جیلوں میں پائے جاتے ہیں)۔

پھر بھی 'مذہبی شدت پسندی' اور 'مذہب کے سیاست پر اثر انداز ہونے' کا خطرہ عالم اسلام سے!؟؟

### عصر حاضر کے لات، منات اور عزی|سعد محمدی نے لکھا:

زرداری، عمران اور نواز عصر حاضر کے لات، منات اور عزیٰ (جیسے) ہیں۔ اور ان میں سے ہر ایک بت نے بڑی تعداد میں ایسے پجاری پیدا کر لیے ہیں جو ان بتوں سے ایسی ہی محبت رکھتے ہیں جیسی محبت خدا کے لیے ہونی چاہیے تھے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَتَّخِذُ مِنْ دُونِ اللهِ أَنْدَادًا يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللهِ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَشَدُّ حُبًّا لِلَّهِ ۔۔۔ إِذْ تَبَرَّأَ الَّذِينَ اتُّبِعُوا مِنَ الَّذِينَ اتَّبَعُوا

”اور لوگوں میں سے بعض وہ بھی ہیں کہ انہوں نے اللہ کے مقابلے میں کچھ ایسے شریک بنا رکھے ہیں کہ جن سے ویسی ہی محبت رکھتے ہیں جیسا کہ اللہ سے ہونی چاہیے تھی، اور اہل ایمان تو اللہ کی محبت میں سب سے سخت ہوتے ہیں... اور کاش کے آپ دیکھیں وہ دن، جب یہ لیڈرز اپنے فالوورز سے اعلان برات کریں گے“۔

تو اس آیت مبارکہ میں کسی عبادت کی بات نہیں ہو رہی ہے بلکہ محبت کی بات ہو رہی ہے کہ کسی مذہبی یا سیاسی لیڈر کی محبت میں کوئی شخص اگر اندھا ہو جائے تو وہ خدا اور اس کے رسول کے حکم کو بھول جاتا ہے اور اس شخصیت کا ایسا دفاع کرنا شروع کر دیتا ہے جیسے خدا کے کسی نبی اور رسول کا دفاع ہو۔ بتوں پر تنقید سے سب سے زیادہ تکلیف پجاری کو ہوتی ہے کیونکہ وہ انہیں خدا کے روپ میں انسانیت کا مسیحا سمجھتا ہے۔ بھئی کسی ایک بت پر تنقید کا مطلب یہ نہیں ہوتا کہ آپ دوسرے کے پجاری ہیں

### امجد شیخ نے لکھا:

کالج میں معاشیات پڑھتے ہوئے ابن خلدون نامی ایک شخص کی بات پڑھائی گئی جو اس نے ۱۲ سو سال قبل کہی تھی کہ ”سلطنتوں کے آغاز میں ٹیکس کم اور آمدن زیادہ جبکہ زوال کے وقت ٹیکس زیادہ اور آمدن کم ہوتی ہے“۔

ہم کہاں کھڑے ہیں؟ ریاست زوال پذیر ہے یا بہتری کی طرف جا رہی ہے۔ عمران خان کے مسلسل اقدامات کی روشنی میں فیصلہ آپ خود کر لیں۔

### نصیر الدین نے لکھا:

ہم حق پر تھے لیکن جھٹلائے جاتے تھے۔

جن حجروں میں بیٹھ کر ہم اپنا شجرہ نسب بتاتے تو حضرت آدم تک کوئی کڑی ہم سے چھوٹتی نہ تھی۔

ہاں انہی گھروں اور حجروں سے بے دخل کیے جا رہے تھے۔

وسیع و عریض زمیں ہم پر تنگ کر دی گئی تھی۔ ہم فی الواقع کمزور پا کر دبا لئے گئے تھے۔ دیواروں سے لگ کر چلتے تھے۔ سرگوشیوں میں باتیں کرتے تھے

زندگی اتنی تنگ ہوگئی تھی کہ پوچھ بیٹھے۔ متٰی نصر اللہ ۔۔کب آئے گی اللہ کی مدد؟؟؟ اور پتہ ہے یہ کن سے پوچھ بیٹھے؟؟ ان سے جن سے کچھ پوچھتے ہوئے پہلے کہتے تھے ”ہمارے ماں باپ آپ پر قربان ہوں“۔ کیا کچھ نہ گزرا ہو گا ہم پہ ورنہ ہم کب پوچھنے والے ہی کب تھے۔

راضی بہ رضا، صدق وصفا، پیکر وفا... اور پھر ستم آشنا درد آشنا...

؎ ہم کوئی تم تھے کہ کنارہ کرتے

شعب ابو طالب میں ہم نے محصوری کاٹی تو ہمارے بچے بھوک سے بلکتے تھے۔ اقربا آوازیں سنتے تھے لیکن کچھ کر نہی سکتے تھے۔ تجارتی مقاطعہ بھی اور سماجی بھی۔ پورے جزیرے میں کوئی ہمنوا نہ تھا۔ تین سال اس بیابان میں گزارے، دنیا چھوڑ دی دامن نہ چھوڑا...

کامل ۱۳ سال ہماری زندگی آزمائشوں تکالیف ظلم و جبر کا فقط صبر سے سامنا کرتے گزری۔ ہاں اتنے ہی بے کس تھے ہم۔ جواب دینے کی سکت نہ رکھتے تھے۔ ہم نہیں جانتے تھے کہ ابتلا کا یہ دور کب ختم ہو گا یہاں تک کہ ہجرت کا مرحلہ آن پہنچا۔

جو گھروں سے بے دخل کئے گئے وہی جان سکتے ہیں ہجرت کا کرب۔ آقا بھی بار بار پلٹ کر دیکھتے اور کہتے جاتے کہ ”مکہ تو مجھے بہت پیارا ہے اگر میری قوم مجھے نہ نکالتی تو میں کہیں دوسری جگہ سکونت اختیار نہ کرتا“۔ اتنی بے بسی تھی۔ ہم مدینہ آن بسے مکہ دل میں بستا رہا۔ پھر دوسرے سال ہی ہم ان کے خلاف صف آرا تھے جنہوں نے ہمیں اپنے گھروں سے بے دخل کیا۔ پھر ہم پہلی بار فتح کے ذائقے سے آشنا ہوئے۔ سلامتی ہو بدر کے ان شہدا پر جن کی قربانی کے طفیل ہم سر اٹھا کر جینے کے قابل ہوئے

سلام ہو ان پر جو مزاحمت کا جرات کا استعارہ بنے۔ بے سروساماں نکلے پھر جو کہا اس پہ ثابت قدم رہے۔ کتنے خوش نصیب ہو تم پہلی فتح کے وارثو! کہ آخری فتح کے وارث بھی

تمہارے ہی وارث ہوں گے۔ تمہارے تذکرہ ہو تو آنکھیں نم ہو جاتی ہیں تم ہماری عقیدتوں کا محور ہو۔ تم سبقت لے جانے والے ہو بس تمہارا یہی اعزاز سب سے بلند ہے۔ ہم تمہارے مقروض ہیں تمہارے احسان مند ہیں۔۔

"یاد کرو وہ وقت جب کہ تم تھوڑے تھے، زمین میں تم کو بے زور سمجھا جاتا تھا، تم ڈرتے رہتے تھے کہ کہیں لوگ تمہیں مٹا نہ دیں۔ پھر اللہ نے تم کو جائے پناہ مہیا کر دی، اپنی مدد سے تمہارے ہاتھ مضبوط کیے اور تمہیں اچھا رزق پہنچایا، شاید کہ تم شکر گزار بنو۔"

### فیاض خان نے لکھا:

یہ ملک ستر برس سے نازک صورتحال سے گزر رہا ہے، آئندہ ستر سال بھی ایسے ہی رہیں گے پھر ہم سب "نازک صورتحال" کے عادی ہو جائیں گے یا پھر قیامت آجائے گی۔

السلطان ظل اللہ فی الارض|عالم چوہدری نے لکھا:

جب سے ہوش سنبھالا اس وقت سے خطبہ میں یہی سنتے آئے اور عربی سے عدم واقفیت کم از کم اس جملے کو سمجھنے میں آڑے نہیں آئی کہ فمن اکرمه اکرم الله ومن اہانه اہانه الله... کہ سلطان زمین پر اللہ کا سایہ (پرتو) ہے جس نے سلطان کا اکرام کیا فی الحقیقت اس نے اللہ کا اکرام کیا اور جس نے سلطان کی اہانت کی اس نے خدائے بزرگ و برتر کی اہانت کی۔

جب ہوش سنبھالا تو توضیا الحق مرحوم کو سلطان کے روپ میں دیکھا اور پیمانے درست کر لیے۔ ان کا جبر جنہوں نے دیکھا سو دیکھا ہم نے تو ان کی بدولت آنے والے ڈالروں کی نعمت ہی دیکھی۔۔ بعد کے ادوار میں جو لوگ آئے ان میں وہ تمکنت تھی نہ وہ جاہ و جلال تھا۔ وہ فقط سلطانی جمہور تھے اس لیے دل و نگاہ میں جچے بھی نہیں۔

ان ادوار میں لگتا تھا کہ خدائے بزرگ و برتر بھی ہم سے ناراض ہیں ارض وطن پر سایہ جو نہی تھا۔ اس لئے نعمتوں کے در بند ہوئے اور ڈالروں نے بھی منہ پھیر لیا۔ سید مشرف آئے تو نعمتوں کا نزول پھر سے شروع ہوا۔

سن شعور تھا تو اندازہ ہوا کہ سلطان کی اہانت کیسے خدا کی اہانت بنتی ہے اور کیسے خدا کا قہر نازل ہوتا ہے اور سلطان کو عزت دینے والوں کو کتنی عزت ملتی ہے۔۔ بس یہ بات تعویز بنا کر گلے میں ڈال لی کہ مرزے یار جو بھی کہتے پھریں اصل سلطان آپ ہی ہیں۔

آپ اور آپ کے مصاحب عقیدے کا حصہ ہیں بس مسئلہ یہ آن پڑا ہے کہ آپ کے فرمودات اب یہ تقاضا کر رہے ہیں کہ انہیں آسمانی صحیفوں کا درجہ دیا جائے ان پر ایمان لایا جائے۔

اپنی اصل میں یہ کوئی مسئلہ سرے سے نہیں جب خدا کا پرتو ہیں تو پھر آپ کے لفظ بھی صحیفے ہی ہیں مسئلہ فقط یہ ہے کہ ہم جس آخری کتاب پر ایمان لائے اس میں قیامت تک کے لئے احکامات میں کوئی تبدیلی ممکن نہیں۔ اور دوسری طرف آپ کے فرمودات اور جملہ غداران کی فہرست میں آئے روز اتنا ردوبدل ہوتا ہے جتنا ای سی ایل میں بھی نہیں ہوتا۔

اگر تلہ سازش کیس میں سلطان وقت نے ۳۰۰ سے زائد لوگوں کو فٹ کیا پھر ان کے آگے ہی گھٹنے ٹیک دیئے۔ مجیب کیا سے کیا بن گیا۔ مجیب سے یاد آیا کہ جنرل نیازی بھی ظل اللہ فی الارض تھا یا نہیں؟ (توبہ... اللہ شیطان کے وسوسوں سے بچائے)

### مجیب اعوان نے لکھا:

پاکستان میں آئی ایم ایف مشن کے سربراہ ارنیسٹو رامیریز ریگو نے صحافیوں کے ساتھ کانفرنس ہال میں کہ اگر پاکستان آئی ایم ایف کے بتائے ہوئے راستے پر چلتا رہا تو وہ اپنے قرضوں کا بوجھ اٹھانے کے قابل ہو جائے گا (قرض چکانے کے نہیں)

اسد عمر نے اسمبلی میں تقریر کے دوران کہا تھا کہ ن لیگ کی حکومت نے گزشتہ ۵ سال کے دوران ۴۴/ ارب ڈالر کا قرض لیا اور مجموعی طور پر ۷۰/ ارب ڈالر قرض خواہوں کو ادا کیے۔ یہ یوتھی حکومت کا اعتراف تھا کہ پاکستان اپنے قرضوں کا بوجھ ہی اٹھانے کے قابل نہیں تھا، بلکہ واپس بھی ادا کر رہا تھا۔ ن لیگ کی حکومت ۲۰۱۵ء میں آئی ایم ایف کو خیر باد بھی کہہ چکی تھی اور ۱۸/ ارب ڈالر زرمبادلہ کے ذخائر سلیکٹڈ وزیر اعظم کے لیے چھوڑ گئی تھی۔ لیکن عالمی سرمایہ دارانہ نظام کو پاکستان کی یہ آزادی پسند نہیں آئی اور انہوں نے مقتدر طاقتوں کے ذریعے ان نااہل افراد کو ملک کی باگ ڈور تھما دی، جو ہمیں ایک بار پھر آئی ایم ایف کے دلدل میں دھنسا رہے ہیں۔ آئی ایم ایف ۳ سال میں پاکستان کو صرف ۶/ ارب ڈالر نہیں دے گا، بلکہ بقول حفیظ شیخ ۳۸/ ارب ڈالر اور ملیں گے، جس کے بعد پاکستان سر سے پیر تک ہمیشہ کے لیے آئی ایم ایف کی غلامی میں چلا جائے گا۔

### یہ کیا اندھیر نگری ہے؟|احمد موسیٰ نے لکھا:

ظلم کی انتہا ہے۔ ایک دوست کے رشتے دار کا ذاتی تجربہ

کینسر کی دوا Nexvar 200 mg یا Sorafenib کی پاکستان میں ساٹھ گولیوں کی قیمت: ۲،۳۲،۸۰۰ روپے (دولاکھ بتیس ہزار آٹھ سو روپے) ہے جبکہ بھارت میں یہی دوا تیس گولیوں کے پیک میں ۱۸۸۱ روپے میں دستیاب ہے۔ کیا حکومت اتنی زیادہ منافع کی شرح کو روک نہیں سکتی؟ یہ غریب عوام پر ظلم ہے۔

☆☆☆☆☆

